

آنکھیں ہوں تیری یاد میں نم اور زیادہ
جھک جائے یہ دل سوئے حرم اور زیادہ

تکتا ہی رہوں گنبد خضریٰ کے میں جلوے
ہو جائے جو تھوڑا سا کرم اور زیادہ

ہر وقت سجاؤ گے درودوں کی جو محفل
سرکار کے پھر ہوں گے کرم اور زیادہ

بس آیا ہی جاتا ہے کوئی دم میں مدینہ
اے شوق اٹھا اپنے قدم اور زیادہ

جب بھیڑ بنے کوئی تو کر یاد نبی کو
رکھے گا خدا تیرا بھرم اور زیادہ

قرآن سے ہے ملتا لَكَ ذِكْرَكَ کا اشارہ
لہرائے گا آقا کا علم اور زیادہ

لکھتا ہی رہے نعت نیازیؔ تو نبی کی
اللہ کرم زورِ قلم اور زیادہ

# نوائے نیازی

الحاج عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ



نوریہ رضویہ پبلیکیشنز
11- گنج بخش روڈ لاہور
042-7313885

نام کتاب —— نوائے نیازی

شاعر —— الحاج عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ

صفحات —— 96

نظر ثانی —— ابن نیازیؔ محمد زاہد نیازیؔ

تعداد —— 1100

اشاعت —— ربیع الاوّل ۱۴۲۵ھ / مئی ۲۰۰۴ء

طابع —— سید شجاعت رسول شاہ قادری

مطبع —— اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور

ناشر —— نوریہ رضویہ پبلی کیشنز لاہور

قیمت ——

ملنے کے پتے

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز

11 گنج بخش روڈ لاہور فون: 7313885

مکتبہ نوریہ رضویہ

گلبرگ اے فیصل آباد فون: 626046

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# انتساب

مرشدی ومولائی، شمعِ نورِ مصطفائی

رہبرِ روحانیت، راہنمائے انسانیت

پیرِ طریقت وشریعت

جگر گوشۂ لاثانی

حضرت قبلہ سید علی حسین شاہ صاحب

زیبِ آستانہ علی پور سیداں شریف

کے

جذبہ مہر ومحبت کے نام

جن کے درِ فیضیاب پر میری جبینِ عقیدت ہمیشہ خم رہے گی

خاکپائے آستانہ

عبدالستار نیازی

# پیش لفظ

میں اہلِ ذوق اور اہلِ علم حضرات کی خدمت میں اپنا نعتیہ مجموعہ کلام ''نوائے نیازی'' پوری نیاز مندی کے ساتھ پیش کرنے کی جسارت کر رہا ہوں۔ مجھے اپنے علم پر اتنا ناز نہیں۔ جس قدر مجھے بارگاہِ رسالت میں اپنی نیاز مندی کا فخر ہے۔

میں اس سے قبل اپنا ایک ابتدائی مجموعہ جلوے ای جلوے پیش خدمت کر چکا ہوں۔ نوائے نیازی میری دوسری جسارت ہے۔ اہل علم حضرات کے نزدیک انگلی رکھنے کی گنجائش پیدا ہو سکتی ہے۔ لیکن جہاں میرے والہانہ جذبات کا تعلق ہے وہاں مجھے تا حدِ نظر پلکوں پر آنسوؤں کے چراغ ٹمٹماتے نظر آتے ہیں ''پلکوں پہ آنسوؤں کی یہی کناری'' میرا سرمایہ افتخار ہے!

مجھے امید ہے کہ میرا یہ نذرانہ عقیدت صاحبان حال وقال کی وساطت سے بارگاہِ رسالت میں شرف قبولیت حاصل کرے گا۔ اگر اس مجموعہ میں کہیں کوئی خامی ہو تو اس سے ضرور آگاہ کیا جائے تاکہ میں بارِ دگر احتیاط سے کام لے سکوں۔

نیاز مند

عبدالستار نیازی

# فہرست نوائے نیازی

# تقریظ

## ازقلم شاعرمنفرد جناب شاہ محمد صدف جالندھری

کلے وجد وِچ عاشقاں چاک کر لئے خوش الحانی تے خوش آوازی سن
میرے جذبے دی اکھیوں وگے ہنجو درداں بھری ''نوائے نیازی'' سن کے
شعر شعر کٹورا اے مستیاں دا مصرے مصرے وِچ مستیاں جھوم دیاں
لفظ لفظ ہے پیا تفسیر کردا ہجر و وصل دے خاص مفہوم دیاں
سطر سطر وِچ ایسے مضمون بنھے قطرے وِچ دریا سمو دِتے
جن کے باغ توحید دے پھل سچے لڑی لڑی وِچ پرو دتے

اِنج لگدا جیویں درویش کوئی
پیا خودی دے راز سمجھا رہیا اے
کتے اس طراں لگے ملنگ کوئی
مستی وِچ دھمال چاپا رہیا اے!

کِتے دیکھیا شمع دے وانگ روندا بزمِ ناز وِچ ہچکیاں لے لیکے
کِتے وانگ پروانے دے پیار تڑپے قدماں وِچ محبوب ڈھے ڈھیکے
کِتے پھلاں نوں گیت سنا رہیا اے سوز ہجر وِچ بلبل زار بن کے
کِتے خار مغیلاں تے پیا نچے مستی وِچ آ کے مست دار بن کے
کِتے جا طوفان دے گل پیندا کشتی بناں پتواردے ٹھیلدا اے
کِتے کالیاں راتاں دی ہِک اُتے دیوا بالدا جگر دے تیل دا اے

کِتے سولی تے چڑھ منصور وانگوں سوہنے یار دا پیا دیدار لبھے
کِتے غماں دی چِتاں دے وِچ گد کے تے ٹھنڈک اکھاں دی دِل دا قرار لبھے

کِ تے روندے نوں دیکھ دے روپیندا
کِتے پھلاندے وانگوں ہسدا اے
کِتے موت دی اکھ وِچ اکھ پا کے
زندہ رَہن دے ڈھنگ وی دَسدا اے

کِتے صوفیاں دی محفل وِچ بہہ کے نکتے خوب تصوف دے بیاں کردا
کِتے رنداں وِچ بیٹھ کے رند بن کے مخفی عشق دے راز عیاں کردا
کِتے پکڑ کے جام اَلست والا ہتھ ساقی دے اگے ودھائی جاندا
کِتے آپ بن کے ساقی سدھراں دا تشنہ لباں دی پیاس بجھائی جاندا
کِتے عرش اتے کتے فرش اتے نقش جا بجا پائے حسانؓ لبھدا
کِتے اپنے آپ وِچ گم ہو کے آپے اپنا پتہ نشان لبھدا
لکھدا نعت حضور دی خوب لکھدا ہاواں ہوکیاں وِچ جدائی چھلکے
ایہدے حسن تخیل تے روپ چڑھیا لوں لوں وِچ مدح سرائی چھلکے

پیشوا دی ایہدے تے نظر ہو گئی
جہے عشق دے رنگ وِچ رنگ دِتا
کایا پلٹ دِتی ایہدی زندگی دی
دھو دِل و دماغ دا زنگ دِتا
سوزِ عشق وِچ ڈب کے نعت پڑھدا
تاں نصیب صدف سرفرازی ہوئی
نیاز مند اے نبی ﷺ دے خاداں دا
انیویں نمیں نیازی نیازی ہوئی

# حمد

لہندے چڑھدے میں جس پاسے اپنی نظر اٹھاواں
ہر اک شان دے وچوں مولا تیریاں شاناں پاواں
ذرّہ ذرّہ قطرہ تیریاں دوے صداواں
پھلاں کلیاں رے بلھاں تے تیریاں ہین ثناواں
کدی وی بھل کے اوندیاں ناہیں اسدے کول خزاواں
ہوون جس دے سر دے اتے رحمت والیاں چھاواں
گٹھڑی چک گناہاں والی کیہڑے در تے جاواں
بخش دیویں محبوب دے صدقے میریاں کل خطاواں
اپنے ایس نیازیؔ اتے ہر دم کریں عطاواں
تیرے فضل کرم دیاں مولا اوندیاں رہن ہواواں
تیریاں حمداں تعریفاں لئی کتھوں لفظ لیاواں
تیری گل تے مکنی ناہیں اپنی گل مکاواں

## یارسول اللہ ﷺ

زمانہ وسدا اے تیری آسے یا رسول اللہ
توں بخشیں روندیاں ہویاں نوں ہاسے یارسول اللہ

خدا دے واسطے میرے گناہاں دا بھرم رکھناں
نہ کھلن میرے عملاں دے خلاصے یا رسول اللہ

کدی وِچ خواب دے جلوتے تیرے داخیر مل جاوے
کدی بھر جان ایہہ اکھیاں دے کاسے یارسول اللہ

سجا کے اکھیاں دی سیج تے کجھ پیاردے موتی
ترے دیدار دے بیٹھے نے پیاسے یا رسول اللہ

پتہ لگ جائے جے مینوں میری سرکار اوناں ایں
پھراں ونڈ دی میں گلیاں وِچ پتاسے یا رسول اللہ

دیہاڑے حشر میرے جئے عاصی گناہیاں نوں
بناں تیرے دیوے کیہڑا دلاسے یا رسول اللہ

میں سمجھاں گا نیازی تے کرم دی انتہا ہوئی
پھراں جد روضے دے میں آسے پاسے یارسول اللہ

# حسنِ نظر بھی مانگو

اپنے اللہ سے محبوب کا در بھی مانگو
مانگنے والو ! مدینے کا سفر بھی مانگو

مانگنا جرم نہیں عشق نبی کی دولت
عشق ہے دِل میں تو پھر حسنِ نظر بھی مانگو

دل وہ مانگو کہ رہیں جس میں نبی کی یادیں
گر کے قدموں پہ جو اُٹھے نہ وہ سر بھی مانگو

رشک کرتی ہے جنہیں دیکھ کے فردوسِ بریں
وہ مدینے کے حسیں شام وسحر بھی مانگو

مانگو محبوب سے محبوب کے جلووں کا خمار
اُن کے جو نام پہ تڑپے وہ جگر بھی مانگو

تم طلب کرتے ہو دنیا کے حسیں تاج محل
ان کے کوچے میں کوئی چھوٹا سا گھر بھی مانگو

تیرے دامن میں زر وسیم نیازؔی ہیں تو کیا
عشقِ سرکار میں اشکوں کے گہر بھی مانگو

## عظمت مصطفیٰ ﷺ

دامن مصطفیٰ تھام لو عاصیو
آئیں گی رحمتیں جوش پر آج بھی
لوٹ سکتے ہو گر لوٹ لو بے خطر
اُن کا جاری ہے فیضِ نظر آج بھی

چودہ ۱۴ سو سال پہلے جو اٹھی نظر
چاند دو ہو گیا ایک پل میں مگر
عظمتِ مصطفیٰ کی ارے بے خبر
دے رہا ہے شہادت قمر آج بھی

دے رہی ہیں مدینے کی گلیاں صدا
اب بھی جو بن پہ ہے گلشنِ مصطفیٰ
جس جگہ سے ہیں گزرے حبیبِ خدا
مہک دیتی ہے وہ رہگذر آج بھی

اپنے اللہ سے آقا کا در مانگ لو
اپنے آقا سے اللہ کا گھر مانگ
اُن سے رحمت بھری اک نظر مانگ لو
ہو گی تاریکیوں میں فجر آج بھی

جو جھکے اُن کے در ایسا سر مانگ لو
بے خبر ہو تو ان کی خبر مانگ لو
یادِ سرکار میں چشم تر مانگ لو
زندگی خوب ہو گی بسر آج بھی

نعت سرمایۂ زندگی بن گئی
ذکر ان کا میری بندگی بن گئی
مردہ دِل کے لئے تازگی بن گئی
نامِ سرکار میں ہے اثر آج بھی

ہر گھڑی نام لے اپنی سرکار کا
تو نیازی مدینے کے غمخوار کا
بن جا سائل محمد کے دربار کا
پھر یہ تیرے ہیں شام و سحر آج
بھی

# شبینے میں

ہے میرے دِل کے نگینے میں مدینے والا
میرے دِل میں میرے سینے میں مدینے والا

عشقِ سرکار سے آئینہ دِل صاف کرو
پاؤ گے دِل کے آئینے میں مدینے والا

لب یوحیٰ سے سناتا تھا کلام اللہ
جشنِ اقصیٰ کے شبینے میں مدینے والا

دو قدم بڑھ کے قدم چومیں گے لب ساحل کے
ہو گا جس کے بھی سفینے میں مدینے والا

سب مہینوں سے وہ افضل ہے مہینہ واللہ
آیا جس پاک مہینے میں مدینے والا

اپنی قسمت میں بھی آئیگی نیازیؔ وہ گھڑی
جا کے دیکھیں گے مدینے میں مدینے والا

# جھوکاں

میں نئیں منگدا تخت حکومت میں نئیں منگدا شاہی
راضی رہئے بس میرے اُتے کملی والا ماہی

میں نئیں چاہوندا مینوں جگ داتوں سلطان بنادے
صدقہ اپنے یار دا مولا یار دے دیس پچادے

چل پو یار نیازیؔ جتھے یار مٹھل دیاں جھوکاں
نئیں تے سن سن مرجاواں گے جگ دیاں نوکاں ٹوکاں

# دو گھڑی

آئیں کبھی تو ایسے بھی حالات دو گھڑی
گذریں مدینے پاک میں لمحات دو گھڑی
پھر یاد آ گئی ہے مدینے کی دوستو
پھر ہو گئی ہے اشکوں کی برسات دو گھڑی
تم پر میرے حبیب کی نظر کرم رہے
سن لو میرے حبیب کے نغمات دو گھڑی
شاید یہ پھر کبھی مجھے موقعہ نہ ہو نصیب
رُک جائے موت کرلوں میں اِک بات دو گھڑی
تھا جلوۂ حبیب نگاہوں کے سامنے
آئی تھی زندگی میں اِک رات دو گھڑی
تو بادشاہِ حسن ہے میں ہوں تیرا فقیر
دے وصل کی نیازیؔ کو خیرات دو گھڑی

# گھڑی گھڑی

دیکھیں گے ہم تو یار کی صورت گھڑی گھڑی
ہم یوں کریں گے رُخ کی تلاوت گھڑی گھڑی
عاصی کے لب پہ جب بھی تیرا نام آ گیا
آئی ہے اس کو دیکھنے رحمت گھڑی گھڑی
ذکرِ رسول پاک عبادت سے کم نہیں
ہم تو کریں گے یار کی مدحت گھڑی گھڑی
ہو روضۂ رسول نگاہوں کے سامنے
نظروں کو ہو نصیب وہ ساعت گھڑی گھڑی
ہر بار ہم سے ہوتی رہیں لغزش مگر
کرتے رہے وہ ہم پہ عنایت گھڑی گھڑی
روزِ حساب تم ذرا منظر یہ دیکھنا
یا اُمتی پکاریں گے حضرت گھڑی گھڑی
جنت میں بھی کہیں گے نیازؔی سے اہلِ دِل
ہم کو سناؤ نعتِ رسالت گھڑی گھڑی

# سہارے ہوتے

کاش ہم کو بھی مدینے کے نظارے ہوتے
دم نکلتا تو محمد ﷺ کے دوارے ہوتے
وہ بھی دن آتا کہ کھلتیں غمِ دِل کی کلیاں
دیکھتے جا کے مدینے کی نورانی گلیاں
ہم مقدّر کے جو ہاتھوں میں نہ ہارے ہوتے
بیٹھے ہوتے کبھی روضے کی گھنی چھاؤں میں
والہانہ کبھی رکھ دیتے جبیں پاؤں میں
یوں بھی کچھ روز مدینے میں گذارے ہوتے
خوب آنکھوں سے لگاتے ترے در کی جالی
چومتے نظروں سے گنبد کی کبھی ہریالی
جو بلندی پہ کبھی بخت ہمارے ہوتے

مری قسمت میں نہیں گرچہ مدینے جانا
خواب میں کر دو کرم یا نبی اللہ اتنا
آنکھ کھلتی تو مدینے کے کنارے ہوتے

وجہ تخلیق دو عالم ہیں بس اک آپ حضور
ہوتا مقصود نہ گر آپ کی عظمت کا ظہور
آسماں ہوتا نہ یہ چاند ستارے ہوتے

ہم گنہگاروں کا کوئی نہ سہارا ہوتا
کبھی ممکن ہی نہ بخشش تھی ہماری واللہ
وہ اگر حشر میں شافع نہ ہمارے ہوتے

خوفِ محشر بھی نہیں ڈر بھی نہیں دوزخ کا
رحمتِ کون ومکان کون ہے اِک تیرے سوا
کیسے دوزخ میں کوئی جائے تمہارے ہوتے

غم کے ماروں کی نیازؔی کوئی لیتا نہ خبر
کشتیٔ زیست بھی ہو جاتی طوفانوں کی نذر
اُن کی رحمت کے نہ گر ہم کو سہارے ہوتے

# کنارا دیدے

ڈوبتی ناؤ کو رحمت کا سہارا دے دے
نا خدا مجھ کو مدینے کا کنارا دے دے

دینے والے تو زمانے کو جو چاہے دے دے
مجھ کو اپنے رُخِ زیبا کا نظارا دے دے

تیرے سائل ہیں تیرے فیضِ کرم کے محتاج
کچھ نہ کچھ مانگنے والوں کو خدارا دے دے

مخزنِ جود و سخا کھلتے ہیں اس سائل پر
واسطہ نام کا جو دِل سے تمہارا دے دے

اے صبا کہنا محمد سے بلا لو در پر
ہو گا احسان جو پیغام ہمارا دے دے

جن گنہگاروں کو اِک بار بلایا دَر پر
حاضری ان کے مقدر میں دوبارا دے دے

ایک قطرہ بھی نیازؔی کو ہے کافی ساقی
کب میں کہتا ہوں کہ میخانہ ہی سارا دے دے

# زندگی مل گئی

بن کے جانِ چمن آپ کیا آ گئے
پھول کلیوں کو بھی تازگی مل گئی
بے سہاروں کو بھی مل گیا آسرا
غم کے ماروں کو بھی زندگی مل گئی

اہلِ ارض و سما آج مسرور ہیں
دونوں عالم ہی نورٌ علیٰ نور ہے
آمنہ بی کا جب چاند روشن ہوا
چاند تاروں کو بھی روشنی مل گئی

جن کا کوئی نہ تھا اُن کو آقا ملا
سارے شاہوں فقیروں کو داتا ملا
میرے آقا کے صدقے خدا کی قسم
ہم فقیروں کو بھی سروری مل گئی

تیرے در کے فقیروں کی کیا بات ہے
اُن کے آگے شہنشاہی بھی مات ہے
اُن کے قدموں میں آ کے جھکیں بادشاہ
تیرے دَر کی جنہیں چاکری مل گئی!

جس کو آقا کے دَر کی رسائی ملی
بالیقیں اس کو ساری خدائی ملی
ہیچ ہے اُن کی نظروں میں باغ جناں
کملی والے کی جس کو گلی مل گئی

میں نیازیؔ ثناخواں ہوں اس شاہ کا
خود خدا جس پہ پڑھتا ہے صلِ علیٰ
ان کی بندہ نوازی تو دیکھو ذرا
مجھ کو بھی عظمتِ بندگی مل گئی

# ثنا محترم ہے

محمد ﷺ کے دَر کا گدا محترم ہے
گدائے نبی کی صدا محترم ہے

نبی کے مدینے سے ہو کر جو آئے
خدا کی قسم وہ ہوا محترم ہے

وہ طیبہ کی وادی کا پُرکیف منظر
جہاں ہر چمن کی فضا محترم ہے

دیارِ مدینہ میں جا کر جو آئے
خدا کی قسم وہ قضا محترم ہے

ہوں جسمیں درُودوں کے ہدیے نبی پر
دُعاؤں میں ایسی دُعا محترم ہے

رحم آئے جس پر میرے مصطفیٰ کو
خطاؤں میں ایسی خطا محترم ہے

ہے ایمان اپنا جہاں میں نیازی
حبیب خدا کی ثنا محترم ہے

# زمیں محترم ہے

مدینے کی ساری زمیں محترم ہے
مکاں محترم ہے مکیں محترم ہے
درِ مصطفیٰ پر جھکی جو اَدب سے
خدا کی قسم وہ جبیں محترم ہے
جہاں کملی والے کا ہے آستانہ
وہ عرشِ علیٰ سے کہیں محترم ہے
رہا ہے محمد ﷺ کے قدموں کے نیچے
جبھی تو یہ عرشِ بریں محترم ہے
جہاں ذکر میلادِ خیر البشر ہو
وہ گھر محترم وہ زمیں محترم ہے
ہوا جو نیازیؔ محمد ﷺ کا منگتا
وہ شاہوں سے بڑھ کر کہیں محترم ہے

# بلالؓ ہوگا

نظر جو آئے گا سبز گنبد عجب نگاہوں کا حال ہوگا
لبوں پہ مہرِ ادب لگے گی، نظر نظر میں سوال ہوگا
ملے جو آقا کا آستانہ تو مجھ کو مرنا بھی ہوگا آساں
رہی جو دُوری درِ نبی سے تو جینا اپنا محال ہوگا
وہ ش کو س کہنے والے نبی کے عاشق کی شان دیکھو
جو سوئے جنت چلیں گے حضرت تو آگے آگے بلالؓ ہوگا
نہ ہوگا کوئی کسی کا حامی نہ ہوگا کوئی کسی کا یاور
بنے گا محشر میں جو سہارا وہ آمنہ ہی کا لال ہوگا
بروزِ محشر نبی بھی سارے پکار اٹھیں گے نفسی نفسی
قدم قدم پر میرے نبی کا نیا ہی ظاہر کمال ہوگا
جو ہوگی ان کی کرم نوازی تو جائیگا ایک دن نیازی
ہے میری بخشش کو یہ ہی کافی جو اُن کے در پر وصال ہوگا

# شہِ کونین

محمد مصطفٰے بن کے خدا دا رازداں آیا!
اور بے وارث تے لاچاراں دا بن کے پاسباں آیا

اوہ رکھ کے تاج سر اُتے شفاعت دا
اوہ آیا لوہا بند کر کے نبوت دا
اوہ عالیجاہ ، دو جگ دا شاہ
آیا جس راہ، ہوئی واہ واہ
اوہ رب دیاں عظمتاں دا ظاہری بن کے نشان آیا

ولادت دی جاں آئی رات نورانی
سی حوراں پڑھدیاں نغمات نورانی
ایہہ چن تارے، جھکے سارے
تے نظارے، گئے وارے
خزاواں دُور ہو گئیاں بہاراں دا سماں آیا

کھلے غنچے تے کلیاں مسکرا پئیاں
جتھوں گزرے اوہ گلیاں مسکرا پئیاں
شہِ کونین ، صاحب قوسین
نورِ عین ، دِل دا چین!
دو عالم نوں منور کرن نورِ لامکاں آیا
نہ رکھو خوف ہن روز قیامت دا
اُوہ دیکھو آ گیا دُولھا شفاعت دا
گنہگارو ، سیہ کارو
خطا کارو ، اے بدکارو
اسانوں بخشواون لئی ہے ساڈا مہرباں آیا
کدی نیازی میں دیکھاں گا مدینے نوں
بلاوا آوے گا اک دن کمینے نوں
تو اُٹھ ہن یار، ہو تیار
تک سرکار دا دربار
جھکا کے سر ادب تھیں اوہ محمد دا گراں آیا

## دربار محمد ﷺ

کبھی تو مجھے بھی وہ بلوا ہی لیں گے
کبھی تو یہ حاضر گنہگار ہو گا
کبھی تو میری اِن نگاہوں کے آگے
مقدس محمد کا دربار ہو گا

غم دِل کے ہو جائیں آقا سویرے
کبھی تو مقدر بدل جائیں میرے
میں سمجھوں گا دونوں جہاں مل گئے ہیں
حبیبِ خدا کا جو دیدار ہو گا

کبھی تو خزاں بھی اٹھائے گی ڈیرے
کبھی تو بہاروں کا آئے گا موسم
وہ آئینگے جب میرے اجڑے چمن میں
میرے گھر بھی جنت کا گلزار ہو گا

ہے ہمت کہاں عرض کرنے کی مجھ میں
جو فرقت کے صدمے اٹھاتا رہا ہوں

لپٹ جاؤں گا ان کے قدموں سے جا کر
بس آنکھوں سے رو رو کے اظہار ہو گا

ہوں میں نام لیوا حبیب خدا کا
مجھے خوف محشر ہو کیوں کر نیازیؔ

یقیناً وہ میری شفاعت کریں گے
گرم جبکہ محشر کا بازار ہو گا

# رسمِ وفا

یہ ہیں محمد کے جگر پارے
جو سوئے کرب و بلا چلے ہیں
یہ اپنے نانے کا دیں بچانے
پہن کے تاجِ رضا چلے ہیں
کسی کو کہنے کی ہو نہ جرأت
کہ آئے سید نہ بیعت لینے
گواہی دینا اے راہ کے ذرّو
نبھانے رسمِ وفا چلے ہیں
یہ مصطفیٰ کے جگر کے ٹکڑے
یہ فاطمہ کی نظر کی ٹھنڈک
یہ مردِ میداں علی کے بیٹے
قضا کی بن کر قضا چلے ہیں

فلک کی آنکھوں سے خوں بہے گا
زمیں کا دامن بھی تر رہے گا

جو دونوں عالم کو درد ایسا
حسینؑ کر کے عطا چلے ہیں

درود اُن پر کروڑ ہر دم
سلام اُن کو میرا نیازیؔ
جو جا کے کربل میں پھر سے کعبے کی
کر کے قائم بناء چلے ہیں

## نبی ﷺ کے دیوانو

ہے مدینے کا نوری نوری سماں
باغ جنت کا ہو رہا ہے گماں
جس جگہ نقشِ پا ملا تیرا
تیرے عاشق وہیں ہیں سجدہ کناں
جھوم جاؤ نبی کے دیوانو
وہ رہا سامنے نبی کا مکاں!
سرنگوں ہیں درِ نبی پر سبھی
جیسے منہ میں نہیں ہے اُن کے زباں
اے میرے کملی والے کی یادو
میرے دِل کی بنی رہو مہماں
اک نیازی ہی پر ہے کیا موقوف
مدح خواں آپ کے ہیں دونوں جہاں!

## درُودوسلام ہوجائے

مدینے والے کا جو بھی غلام ہو جائے
قسم خدا کی وہ عالی مقام ہو جائے

نبی کے عشق کا جس دِل میں نور روشن ہو
تو اس پہ آتشِ دوزخ حرام ہو جائے

جھکانا چاہے جو قدموں میں بادشاہی کو
گدائے کوچۂ خیرالانام ہو جائے

لبوں پہ مُہر اَدب ہو، نبی کی چوکھٹ ہو
نظر نظر میں سلام و پیام ہو جائے

نبی ﷺ کے دم سے ہے دونوں جہاں میں دم باقی
یہ دم نہ ہو تو یہ قصہ تمام ہو جائے

یہ محفلِ شہِ لولاک ہے اے دیوانو
ذرا ادب سے دَرُودو سلام ہو جائے

ملی ہے مجھ کو حیات دوام سمجھوں گا
جو صبحِ زیست کی طیبہ میں شام ہو جائے

مدینے والے یہ ہے آرزو نیازؔی کی
کہ چند روز مدینے قیام ہو جائے

## دامنِ مصطفٰےؐ

روز محشر تھیں ہر سمت مایوسیاں
جز امیدِ کرم کچھ نہ تھا ہاتھ میں
میری بخشش کا سامان یوں بن گیا
آ گیا دامنِ مصطفٰےؐ ہاتھ میں

سب پہ ہے مصطفٰےؐ کی نگاہِ کرم
بزم عالم میں ہے اُن کے دم سے ہی دم
کملی والے کی اِک اِک ادا کی قسم
کنکروں نے بھی کلمہ پڑھا ہاتھ میں

تیرے دم سے ہے تزئین کون و مکاں
نور سے تیرے روشن ہیں دونوں جہاں
تیری کیا بات ہے سرورِ انس و جاں
ابتداء ہاتھ میں انتہا ہاتھ میں!

رحمت عالمیں کا نشاں ہاتھ میں
یہ جہاں ہاتھ میں وہ جہاں ہاتھ میں

اُن کی انگلی اٹھی چاند ٹکڑے ہوا
چومنے ہاتھ کو آ گیا ہاتھ میں

وہ ہے محبوب رازدارِ ازل
کر نہ تنقید ان پہ خدا را سنبھل

خود خدا نے بلا کر سرِ لامکاں
کملی والے کے سب کچھ دیا ہاتھ میں

اَے صبا جب تو جائے گی دربار میں
عرض کرنا نیازؔی کی سرکار سے

اپنی امت کی للّٰہ لیجے خبر
اب تو کچھ بھی نہ اس کے رہا ہاتھ میں

# بولی مرشد والی بول

بولی مرشد والی بول چھڈ کے ہور توں ساریاں گلاں
یار دی مرضی ٹول
بولی مرشد والی بول

جتھے وی کوئی مشکل آوے مرشد تیرا آن بچاوے
ہر دُکھ درد دے ویلے سجناں پیر نوں سمجھیں کول!
بولی مرشد والی بول

مرشد حق دا راہ دکھلاندا منزل اُتے توڑ پچاندا
بن رہبر دے راہ نہیں لبھناں ایہہ دُنیا ای گول
بولی مرشد والی بول

عشق ہے چانن عقل ہنھیرا عقلوں دُور سجن دا ڈیرا
عقل دی تکڑی دیوچ پا کے پیر دی شان نہ تول
بولی مرشد والی بول

مرداں دی گل سچی جانی     ہتھ ولیاں دے قلم ربانی
مرشد دا پھڑ پلا بندیا     نہ پھر ڈانواں ڈول
بولی مرشد والی بول

دِل دے سارے وہم گنواویں     ہر دم مرشد دے گن گاویں
پیر جدوں وی مل جاوے سجناں     ملدا ای مدنی ڈھول
بولی مرشد والی بول

ہو جائے تیرا یار جے راضی     کی لینا ایں ہور نیازیؔ
مرشد تیرا قبلہ کعبہ     دِل دیاں اکھیاں کھول
بولی مرشد والی بول

چھڈ کے ہورتوں ساریاں گلاں     یار دی مرضی ٹول!
بولی مرشد والی بول

# خدا دا یار

گنہگارو مچل جاؤ خدا دا یار آیا اے
غماں دے ماریاں ہویاں دا اَج غمخوار آیا اے

گنہگاراں تے بدکاراں نوں اپنی نال رحمت دے
گناہاں دے سمندر چوں کرن اوہ پار آیا اے

یتیماں دے وی ہے اَج چہریاں تے آ گئی رونق
غریباں بیکساں دا والی و مختار آیا اے

کرو گھر گھر دے وچ محفل خدا دے یار دی لوکو
ہے رحمت لئی دو جگ دی ایہہ اَج دلدار آیا اے

کرو سجدے شکر دے تے پڑھو صلِ علیٰ سارے
خدا دے لاڈلے محبوب دا دربار آیا اے

نصیباں اوہدیاں دے نال کہیڑا ریس کر سکدا
مدینے پاک وچ رہ کے جیہڑا دن چار آیا اے

جیہدے اخلاق دے نیازی کلام اللہ کرے چرچے
زمانے نوں اوہ ونڈن لئی محبت پیار آیا اے

# حشر دا مختار

ایتھے اَج کملی والے دا ذکر اذکار ہووے گا
خدا شاہد خدا دی شان دا اظہار ہووے گا

اوہنوں وِچ حشر دے اللہ میرے نے بخش دیناں ایں
جیہدے دِل وِچ محمد مصطفیٰ ﷺ دا پیار ہووے گا

میرے آقا میرے مولا اوہ دِن بختاں دا کداوناں ئیں
جدوں ایہہ غم دا مارا حاضر دربار ہووے گا

میں ویکھاں قافلے جاندے تیرے دربار مدتاں توں
حکم میرے لئی طیبہ دا کد سرکار ہووے گا

یقیناً بزم دے اندر میری سرکار آئے نیں
پر نظراں والیاں نوں آپ دا دیدار ہووے گا

اے کملی والیا کملی نوں وِچ کملی دے کج لیناں
گرم جس دم حشر تے نشر دا بازار ہووے گا

نیازیؔ خوف کی سانوں بھلا دوزخ دی گرمی دا
ساڈا کملی والا حشر دا مختار ہووے گا

# قسمت دا معراج

محبوب خدا دا، دو جگ تے میں راج نہ آکھاں تے کی آکھاں
دو جگ نوں کملی والے دا محتاج نہ آکھاں تے کی آکھاں

بے یاراں تے لاچاراں دی بدکاراں او گنہاراں دی
میں ہتھ سرکارِ عالم دے بے لاج نہ آکھاں تے کی آکھاں

محبوب دی مرضی تے ہوسی وِچ حشر دے بخشش اُمت دی
اوہدے سر تے خاص شفاعت دا میں تاج نہ آکھاں تے کی آکھاں

سوہنے دی نظر گزارن نوں، میں اپنے لیکھ سنوارن نوں
اس نعت نوں حسن عقیدت دا بے خراج نہ آکھاں تے کی آکھاں

میرے لئی بہانہ بخشش دا ایہہ مدح سرائی ہے نیازیؔ
میں اس نوں اپنی قسمت دا معراج نہ آکھاں تے کی آکھاں

# اے سوہنے سخیا سردارا

کملی والیا شاہ اسوارا
در تیرے ہے سب دا گزارا
آقا اپنی دید کرا دے غمگیناں دی عید کرا دے
میرے مولا دیویں نظارا
کملی والیا شاہ اسوارا
رب دے عرش دیا مہماناں دیس عرب دیا شاہ سلطاناں
ٹٹیاں دلاں نوں دیویں سہارا
کملی والیا شاہ اسوارل
حشر دیہاڑے بھل نہ جاویں مندیاں دے وی نال نبھاویں
اے سوہنیا سخیا سردارا
کملی والیا شاہ اسوارا
پلے زر نئیں پہنچاں کیویں جے توں مینوں طاقت دیویں

آ ویکھاں میں تیرا دوارہ
کملی والیا شاہ اسوارا

ہر دم سوہنیا عرض گزاراں
نام تیرے توں جندڑی واراں
لاچاراں دا کر کوئی چارا
کملی والیا شاہ اسوارا

ہے لجپال گھرانہ تیرا
سب نبیاں چوں شان اچیرا
کرم نیازی تے وی خدارا
کملی والیا شاہ اسوارا

# کِتے اجمیری کِتے ہجویری

میرے دِل دے اُجڑے گلشن وِچ تیری یاد دے نال آبادی اے
تیری زُلف دے قیدی جو بن گئے لئی حشر دی اوہناں آزادی اے

سوہنے دی کچہری دے اندر ہر ویلے بیٹھے رہندے نے
کِتے اجمیری کِتے ہجویری کِتے غوثِ جلی بغدادی اے

کھلا جے بوہا رحمت دا ہے ویلا یار مناون دا
کجھ کر لئو ویلا جاندا اے پئی ہووے روز منادی اے

جد یار دے دَر تے میں پہنچاں آوے موج تے پچھن کون ہے ایہہ
مینوں ویکھ فرشتے کہہ دیون تیرا سوہنیا اِک فریادی اے

مینوں تک کے والی اُمت دا کہہ دیوے نیازیؔ جے کدھرے
توں نعتاں ساڈیاں پڑھدا ایں جا تیرے لئی آزادی اے

# خواجہ غریب نواز

میرا خواجہ غریب نواز
میرا خواجہ غریب نواز
ہندالولی تے قطبِ زمانہ
جگ ہویا اس دا مستانہ
اوہ ہے وحدت دا راز
میرا خواجہ غریب نواز
اوہ حیدر دی اکھ دا تارا
قطب الدین دا پیر پیارا
ہے ولیاں وِچ ممتاز
میرا خواجہ غریب نواز
اگ وی ہے بن پانی جاندی
ہو دُنیا دِیوانی جاندی
جد چھیڑے ھُو دا ساز
میرا خواجہ غریب نواز

پل وِچ پینڈے کل مکاوے
لامکانی پھیریاں پاوے
اوہ اجمیری شاہباز
میرا خواجہ غریب نواز

جند غماں نے جالی میری
عملوں جھولی خالی میری
ہے اس دے کرم تے ناز
میرا خواجہ غریب نواز

دار دے یار توں جان نیازیؔ
پڑھدا رہو ہر آن نیازیؔ
اوہدی یاد نوں سمجھ نماز
میرا خواجہ غریب نواز

# رون دیو

سوہنے دی یاد چ اکھیاں نوں
جے روندیاں نے تے رون دیو
اوہدی یاد دے گل وِچ پاون لئی
ہنجوآں دے ہار پرون دیو
سکھ کھسدا اے تے کھس جاوے
جگ رُسدا اے تے رُس جاوے
رکھو یار نوں راضی ہر ویلے
جو ہندا اے اوہ ہون دِیو
سوہنے دیو سوہنیوں دربانوں
کجھ ترس کرو دکھیاراں تے
اسیں مر مر ایتھے پہنچے آں
سانوں روضے کول کھلون دیو

تسیں دیوانے نوں ٹوکو ناں
رو وَن توں لوکو روکو ناں
جیہڑے رِسدے زخم جدائیاں دے
مینوں ہنجوآں دے نال دھون دِیو

گل بن جاوے جے کہہ دیون
مرے مرن دے ویلے یاداں نوں
میرے آون تیک نیازیؔ نوں
بوہے اکھیاں دے نہ ڈھون دِیو

# غمخوار آکھاں

اللہ دیا پیاریا محبوبا تیری دو جگ تے سلطانی ایں
تیرا فرش دے اُتے بوریا اے تیری عرش اُتے مہمانی ایں
تیرے ہتھاں دا کِتے ذکر شہا کِتے تذکرہ تیریاں زلفاں دا
تیری شان چہ نعتاں پئی پڑھدی ہر اک آیت قرآنی ایں
مازاغ دا اکھیاں وِچ کجلا ٹیسین دے دند تے لب یوحیٰ
والفجر تیرے رُخسار دونویں والشمس تیری پیشانی ایں
تینوں امت دا غمخوار آکھاں تینوں نبیاں دا سردار آکھاں
تیرے دَر دی کیتی اے آقا جبریل جہیاں دربانی ایں
تیری شان بلند خیالاں توں تیری ذات ہے پاک مثالاں توں
تیری ذات صفات دے وِچ آقا نہ کوئی تیرا ثانی ایں
دَم دَم دَم گھدے جاندے نے چاہوندا اے نیازیؔ بس ایہو
تیری نعت سناؤندیاں لنگھ جاوے جہیڑی دو دن دی زندگانی ایں

# ہوا دے ہتھ پیغام

لے جائیں مدینے والے نی
پیغام اساں دُکھیاراں دا
ہتھ بنھ کے عرض سلام کریں
اَساں عاجزاں اوگنہاراں دا
ایہہ عرض گزاریں روضے تے
سد لئو ہن درداں مارے نوں
ہن بھار نہ چکیا جاندا اے
فرقت دِیاں بھاریاں بھاراں دا
میرے سوہنے تے من موہنے نوں
میرا حال سناویں رو رو کے
میرے دِل اجڑے چمن اندر
آیا نئیں سماں بہاراں دا
میرے واسطے اونا مشکل اے
تیرے لئی تے بلاؤنا مشکل نئیں

اے چارہ گر بے چاریاں دے
کرچارہ ہن لاچاراں دا
میری آخری ایہو حسرت اے
میرا ایہو شوق اخیری اے
دم آخر میرا سر ہووے
در ہووے بس دلداراں دا
میری آکھیاں اگے ہر ویلے
رہندے نے نقش مدینے دے
ناں لوں لوں دے وِچ رچیا اے
اوہناں حسن دیاں سرکاراں دا
جہنوں ویکھو اُس دی فرقت وِچ
پیا ہاواں ہوکے بھردا اے
اوہدی سب خلقت متلاشی اے
ایتھے ذِکر نئیں پنجاں چاراں دا
کر شکر نیازیؔ اللہ دا
تینوں چن لیا کملی والے نے
مل پے گیا اُسدے در اُتے
تیرے ہنجواں دے اَج ہاراں دا

# اُمت نئیں ہونی

میرے کملی والے آقا جئی کسے ہور دی امت نئیں ہونی
اِس اُمت ورگی دُنیا وِچ کسے ہور دی قسمت نئیں ہونی
قرآن دی آن بچاون لئی گھر بار حسینؑ لٹا چھڈیا
جیویں کیتی چڑھ کے نیزے تے ایہو جئی تلاوت نئیں ہونی
خود فاقے کردے دِن راتیں پر خلقت کل رجاندے نے
پنجتن دے سخی گھرانے جئی کتے ہور سخاوت نئیں ہونی
دُنیا دا مجرم چھپدا اے دنیاں دیاں نظراں توں ہر دم
دیوے جو پناہواں مجرماں نوں ایہو جئی عدالت نئیں ہونی
اوہ اپنی جان دے دشمن نوں بھی چادر تے بٹھلاندا اے
ایسا خلق کسے دا نئیں ہونا ایسی کسے دی عادت نئیں ہونی
میرا آقا کملی والے دے جیہڑا قدماں توں ہو دُور گیا
اس کرماں مارے دی نیازی کدھرے وی شفاعت نئیں ہونی

# درُودوسلام

ہے آیا سوہنا نبی پیارا
پڑھو درُود و سلام لکھاں
ہے خوشیاں کردا جہان سارا
پڑھو درُودو سلام لکھاں

ملک زیارت لئی عرشوں آون
تے حوراں رَل مل کے سہرے گاون
کہن ایہہ آپس چے کر اِشارہ
پڑھو درُود و سلام لکھاں

کھڑے نے نوری دی بنھ قطاراں
ہے آئیاں دو جگ دیوچ بہاراں
سلامی دیندا اے تارا تارا
پڑھو درُود و سلام لکھاں

خدا نے دَر رحمتاں دے کھولے
تے ذرّہ ذرّہ پیا ایہہ بولے
ہے آیا اُمت دا اَج سہارا
پڑھو درُود و سلام لکھاں

چلن بہشتاں دیاں ہواواں
تے رقص کردیاں نے خطاواں
ہے آیا بے چاریاں دا چارا
پڑھو درُود و سلام لکھاں

فرشتے کر دے پئے منادی
اوہ ویکھو آیا دو جگ دا ہادی
ہے ملیا ڈُبیاں نوں اَج کنارا
پڑھو درُود و سلام لکھاں

جہنوں دو عالم دیوے سلامی
محمد ﷺ اوہدا ہے نام نامی
ہے راج اُس دا دو جگ تے یارا
پڑھو درُود و سلام لکھاں

توں نعت سوہنے دی پڑھ نیازیؔ
نبی وی راضی خدا وی راضی
نہیں محمد ﷺ دے بن گزارا
پڑھو دُرود و سلام لکھاں

# نعت شریف

تکیا جد روضہ تیرا دِل نوں قرار آیا
ڈیرے چک لئے خزاں نے موسم بہار آیا
اِک دن تے کملی والا پچھے گا میرے ولوں
درداں دا ماریا کیہڑا میرے دربار آیا
سوہنے دے در دے اُتے منگدے نے تاجاں والے
جیہڑا وی پہنچیا اوتھے قسمت سنوار آیا
نامِ محمد سن کے پے گئی ٹھنڈ سینے اندر
صلِ علیٰ زباں تے بے اختیار آیا
سوہنے دے کرن نظارے روضے تے اون فرشتے
محشر تک وار نئیں اونی جیہڑا اک وار آیا
ہن تے نظارہ دیدے مکھڑے توں چا کے پردہ
در تے نیازی تیرے ہوون نثار آیا

# سلام

طیبہ دے پُر کیف منظر تے بہاراں نوں سلام
گنبد خضریٰ دیاں اطہر دیواراں نوں سلام
نال لے کے یاراں نوں پھردے سی جتھے مصطفےٰ
اوہناں گلیاں، اوہناں تھاواں تے بازاراں نوں سلام
حضرت صدیقؓ تے فاروقؓ، عثمانؓ و علیؓ
کملی والے شہنشاہ دے چوہاں یاراں نوں سلام
جو ناموسِ مصطفےٰ دے واسطے ہوئے شہید
اوہناں شاناں والیاں سب جانثاراں نوں سلام
جتھے بیہی رووندا امت لئی سوہنا نبی
ہون اوہناں ساریاں خوش بخت غاراں نوں سلام
کملی والے دے جو پہلو وِچ نیازیؔ دِسدیاں
نازاں بھریاں نال تریاں دونہہ مزاراں نوں سلام

## میلاد ہووے

کر ذکر مدینے والے دا
تیرا اُجڑیا دِل آباد ہووے
اوہ دِل وی عرش توں گھٹ نا ہیں
جس دِل وِچ اوہدی یاد ہووے
کوئی بول اَولڑا بولدا نئیں
غیراں دے سہارے ٹولدا نئیں
کسے اَوکھی ویلے ڈولدا نئیں
جہنوں سوہنے دی امداد ہووے
جدوں ٹرئیے یار مدینے نوں
سوہنے دے شہر نگینے نوں
لب سیتے اَتھرو وگدے ہوون
اکھیاں دے وِچ فریاد ہووے

دِن لنگھ جائے اوہدیاں یاداں وچ
پئی رات لنگھے فریاداں وِچ
کدی اپنے غم دی بات ہووے
کدی سوہنے دا میلاد ہووے

لکیاں نوں توڑ نبھاوندا رَوَ
جیویں من دا یار مناوندا رَوَ
توں سوہنے دے گن گاوندا رَوَ
بھاویں سر تے کھڑا جلاد ہووے

وِچ فرقت نہ تڑپا سانوں
کدی اپنے کول بلا سانوں
یا آپ ہی آ جا محبوبا
دُکھیاں دا دِل وی شاد ہووے

اوہ سدا نیازیؔ عید کرے
سوہنے دی جیہڑا دید کرے
جیہڑا سوہنے تے تنقید کرے
اوہ دو جگ وِچ برباد ہووے

# محل اُچیرے

روندے نین بتھیرے روندے نین بتھیرے
تیرے ہجر چہ بجھاں ہنجو رُکدے نئیں میرے

تیرے درد ہجر نے مینوں مار مکایا
تینوں حالی وی ڈھولا کوئی ترس نہ آیا
دُکھ کس نوں سناواں ویری چار چوفیرے
روندے نین بتھیرے روندے نین بتھیرے

تیری تاہنگ وِچ ماہی بوہے اکھیاں دے کھولے
میرے من دا پپیہا پیا، پیا پیا بولے
سائیاں کرم کما جاوٗ لکیاں میں تیرے
روندے نین بتھیرے روندے نین بتھیرے

تارے رو رو کے سوں گئے ہوئیاں کالیاں راتاں
راتاں لنگھ گئیاں اینویں کدی ہوئیاں وی نہ باتاں

توں نہ آیوں وے ڈھولا کدی سانجھ سویرے
روندے نین بتھیرے روندے نین بتھیرے

رو رو کملیاں وانگوں دیواں تیریاں دُہائیاں
اجے تیک میرے سائیاں تساں پھیریاں نہ پائیاں
کدی بولیا نہ بھل کے کاگ میرے بنیرے
روندے نین بتھیرے روندے نین بتھیرے

یاداں تیریاں نیازیؔ میں تے سانبھ سانبھ رکھاں
ایہو کیتیاں دُعاواں میری کلی دیاں لکھاں
رہن وسدے ہمیشہ تیرے محل اچیرے
روندے نین بتھیرے روندے نین بتھیرے

# خیر ہو

اب تو در پہ خدارا بلا لیجئے یا نبی تیرے دربار کی خیر

چوم لوں تیرے روضے کی میں جالیاں تیرے دَربار دُربار کی خیر

میرے ارماں کی کھیتی ہے سونی پڑی اس پہ رحمت کی برسات ہو دو گھڑ

اب تو کھل جائے میرے بھی دِل کی کلی باغِ طیبہ کے گلزار کی خیر

اِس طرف بھی نگاہِ کرم یا نبی ، یا نبی مظہر ذات ربِّ ج

میری تاریک خوابوں میں آؤ کبھی تیرے گیسوئے خمدار کی خیر

جب تلک ہے یہ دم ہم تیرا دم بھریں تیرے ہی نام پہ ہم جئیں اور مری

مجھ کو کچھ غم نہیں غم سلامت رہیں ہے دعا میرے غمخوار کی خیر

سنتے جاؤ مدینے کے اے زائرو میرے داتا سے جا کر کوئی تو کہ

صدقہ حسنین کا میری جھولی بھر و ہم غلاموں کی سرکار کی خیر ہو

رحم کر ہم پہ بھی رحمتِ دو سرا ، زینت دو جہاں سرورِ انبیاء

عشق میں تیرے بیمار جو بھی ہوا تیرے ہر ایسے بیمار کی خیر ہو

عرض ہے یہ نیازی کی دربار میں تیرے دربار میں تیری سرکار میں

یا نبی اللہ محشر کے بازار میں مجھ سے ہر اک گنہگار کی خیر ہو

# نماز ایہو

اوہدی یاد چ رو لینا میرا سوز تے ساز ایہو
محبوب دا رُخ تکناں ساڈی تے نماز ایہو
مرشد دی نظر ہووے، مل جاندے نے جگ دونویں
وِچ جگ دے دِتا ہوکا ہے غریب نواز ایہو
سوہنے جیہا جگ اندر کوئی اوناں نہ آیا اے
ہر سمت صدا ایہو ہر طرف آواز ایہو
اوہدی یاد دے پر لا کے جاندا اے مدینے نوں
عاشق جو محمد دا اُس دی پرواز ایہو
پچھیا جاں نکیراں نے وِچ قبر دے سوہنے دا
اوتھے وِی میں آکھاں گا میرا مان تے ناز ایہو
شہرت دا سبب لوکی پچھدے نے نیازیؔ نوں
میں نعت نبی پڑھناں ہے اصل چ راز ایہو

# نور دیاں برساتاں

ایہہ محفل غوث الاعظم دی ایتھے غوثِ پیادیاں باتاں نے
ہورہیاں ساری محفل تے اَج نور دیاں برساتاں نے
محفل نوں سجا کے بیٹھے نے میراں دے سارے دیوانے
میراں دی نذر گزارن لئی ہنجواں دیاں کول سوغاتاں نے
غوثاں دا غوث ہے غوث جلی جیہدے در تے جھکدے قطب ولی
پنجتن دے باغ دی ہے اوہ کلی میراں دیاں اُچیاں ذاتاں نے
سب ڈبیاں بیڑیاں تر جاون ذرّے وی بن دے زر جاون
سب خالی کاسے بھر جاون جدوں پیندیاں اُسدیاں جھاتاں نے
میرا آقا غوث جیلانی ایں اوہدی دو جگ تے سلطانی ایں
کر دِتیاں میرے اللہ نے اوہدے تابع دِن تے راتاں نے
اوہدی یاد دے دیوے دے اندر پوندا رہو تیل عقیدت دا
پھیر دیکھیں ہندیاں نال تیرے کیویں غوث دیاں ملاقاتاں نے
ہے عاجز قلم نیازیؔ دا میراں غوث دیاں تعریفاں توں
میرے ذِہن خیالاں توں اُچیاں میراں دیاں صفت صفاتاں نے

# تم قبر پہ لکھ دینا

سرکار کے جلوؤں کی ہے آنکھ تمنائی
صد شکر کہ دِل بھی ہے سرکار کا شیدائی

آگے کا خدا حافظ تم قبر پہ لکھ دینا
سرکار کا دیوانہ سرکار کا سودائی

والفجر کے چہرے پہ طٰہٰ کی ہے تابانی
محبوبِ دو عالم پر قربان ہے زیبائی

سر کیوں نہ جھکے اپنا محبوب کی چوکھٹ پر
ہوتی ہے دو عالم کی اُس در پہ پذیرائی

کیا تم کو بتاؤں ہیں جو ہم نے مزے لوٹے
جس وقت تصوّر میں طیبہ کی گلی آئی

رہنے دو پڑے دَر پر دُکھ درد کے ماروں کو
جائیں تو کہاں جائیں اٹھ کر تیرے سودائی

ہو نعتِ نبی لب پر نظروں میں مدینہ ہو
دِن رات یونہی گزریں محفل ہو کہ تنہائی

نعلین تری آقا ہے تاج نیازیؔ دا
کچھ اور نہ جانے ہے آقا تیرا شیدائی

# واہ بھاگ حلیمہ تیرے

رَل خوشیاں یار مناؤ اللہ نے کرم کمایا
ساڈا کملی والا آیا
اَج ہوئیاں چار چوفیرے اوہدے کرم دیاں برساتاں
ہویا نور دا نوری چانن سب مکیاں کالیاں راتاں
تسیں فرشیو فرش سجاؤ۔ اللہ وی عرش سجایا
ساڈا کملی والا آیا
چن چڑھیا خوشیاں والا دو جگ دا آیا والی
سر اُتے تاج شفاعت نبیاں توں شان نرالی
دو جگ تے اُسدا سایا جیہدے جسم دا کوئی نئیں سایا
ساڈا کملی والا آیا

واہ بھاگ حلیمہ تیرے تینوں ملیا کملی والا
تیری جھولی وِیو چہ آیا جیہڑا دو جگ دا رکھوالا
نئیں ملیا ہور کسے نوں تینوں ملیا جو سرمایا
ساڈا کملی والا آیا

دو جگ دے اندر ہوئیاں اوہدے نور دیاں روشنائیاں
فرشاں دی گل اک پاسے پئیاں عرشوں پار دہائیاں
سوہنہ رب دی دو جگ اندر اوہدا پایا کسے نئیں پایا
ساڈا کملی والا آیا

تسیں عاصیو اوگنہار اللہ دا شکر بجاوَ
بختاں دے ماریو رل کے اج گیت خوشی دے گاوَ
محبوب دے صدقے رب نے رحمت دا مینہ برسایا
ساڈا کملی والا آیا

منگدا نئیں نیازیؔ شاہی نئیں منگدا ہور خزینہ
میں اپنی وِچ حیاتی تک لاں اک وار مدینہ
اپنے محبوب دے صدقے کر پوری آس خدایا
ساڈا کملی والا آیا

# چرچے گلی گلی

ساڈے آقا کملی والے دی گفتار دے چرچے گلی و گلی
جیہدے نام نوں لگدیاں دو میماں اس یار دے چرچے گلی وگلی
اوہدا شان گھٹایاں نہیں گھٹنا لکھ زور کوئی لاوے نہیں چلناں
محشر تک ہندے رہنے نے سرکار دے چرچے گلی و گلی
سرکار نے اپنے ویریاں لئی چدراں وی آپ وچھایاں نے
دشمن وی کردے رہندے نے اوہدے پیارے دے چرچے گلی وگلی
اپنے کی غیراں لئی کھولے سرکار نے بوہے رحمت دے
اغیار وی کردے امت دے غمخوار دے چرچے گلی و گلی
عرشی وی کردے رہندے نے فرشی وی کردے رہندے نے
میرے آقا کملی والے دے دربار دے چرچے گلی و گلی
اوہ رحمت کل جہاناں دی نہیں اوڑک اوہدیاں شاناں دی
دو جگ دے اندر نبیاں دے سردار دے چرچے گلی و گلی!
ہو وے خیر غریب نوازی دی تے خبر غریب نیازیؔ دی
ہن تے ہو گئے آقا تیرے بیمار دے چرچے گلی و گلی!

# صفتاں مدنی سرکار دیاں

ایہہ دُنیا میلہ کوئی دم دا
چھڈ گلاں سب تکرار دیاں
جے رب نوں راضی کرناں ایں
کر گلاں رب دے یار دیاں

اوہ والی ساری اُمت دا
اوہدے سر تے تاج شفاعت دا
اوہدے اون تھیں بگڑیاں بن گئیاں
ہر عاصی اوگہنار دیاں!

جتھے آقا تیرا میرا اے
اس شہر داشان اُچیرا اے
جتھے پاک نبی دا ڈیرا اے
کیں ریساں اس دربار دیاں

# مدینے شہر بلواوَ

سن عرضاں میریاں غماں نے گھیریاں
میں در توں دُور ہاں، بڑی مجبور ہاں!

تیرے در اون دی چرو کی آس اے
نہ گن پلے کوئی نہ دولت پاس اے
نہ بنجو سکدے نے میرے نہ ہو کے مکدے نے میرے
شوق دیدار دا تیرے دربار دا
میں در توں دور ہاں، بڑی مجبور ہاں

بلا بے سوہنیا اس اوگہنار نوں
میں آ کے دیکھ لاں تیرے دربار نوں
بس ہن تے کرم فرماؤ شہر مدینے بلواؤ
میں در توں دور ہاں بڑی مجبور ہاں

تیرے منگتے وی کرن سرداریاں
دو جگ دیاں ہتھ وچ مختاریاں

# میرے اتھرے ولے جا

کر ذکر مدینے والے دا !
کوئی اس تو چنگی بات وی نئیں
جیہنے یار نوں راضی نئیں کیتا
اوہدی ہونی مول نجات وی نئیں

اوہدی مثل وی نئیں تے مثال وی نئیں
اوہدی آل جئی کوئی آل وی نئیں
اک لکھ تے کئی ہزار وچوں
اس ذات جئی کوئی ذات وی نئیں

سب راتاں شاناں والیاں نے
سب راتاں قدراں والیاں نے
ہووے جس وچ ذکر محمد ﷺ دا
اس رات جئی کوئی رات وی نئیں

چھڈ ذکر مدینے والے دا!
کراں تذکرے پھل تے بلبل دے
اوہ میرے کول زبان وی نئیں
میرے کول اوہ قلم دوات وی نئیں

میرے اتھرو لے جا وائے نی
چن مدنی دے دربار اندر
محبوب نوں آکھیں ودھ اس توں
کوئی میرے کول سوغات وی نئیں

ہو جاوے وِچ حیاتی دے
دیدار جے شہر مدینے دا
ایدوں ودھ کے مقدر نئیں ہونے
ایدوں ودھکے نیک برات وی نئیں

میرے پلے دولت دھن وی نئیں
کوئی کول نیازیؔ فن وی نئیں
اوہدے نام توں جگ پہچان دا اے
میری کوئی ہور اوقات وی نئیں

اللہ دا اوہ محبوب وی اے
محبوب وی اے مطلوب وی اے
جیہنوں راتو رات کرائیاں نے
رب سیراں عرشوں پار دیاں

ساڈا شافعؔ رب دا پیارا ہے
سانوں ایہہ وی بڑا سہارا ہے
رب نے مختاریاں دتیاں نے
جیہنوں محشر دے بازار دیاں

اوہدے حُسن تے ہر کوئی مردا اے
اوہدے ذکر تھیں سینہ ٹھر دا اے
دو جگ کی رب وی کردا اے
صفتاں مدنی سرکار دیاں

پا تیل نیازیؔ ہنجواں دا
آساں دے دیوے بالی جا
جاواں گے مدینے نوں اس دن
جدوں چٹھیاں آئیاں یار دیاں

ایہہ کہندے تیرے دیوانے
تے کہندے تیرے مستانے

شاناں نے اچیریاں ، حبیبا تیریاں
میں درتوں دور ہاں ، بڑی مجبور ہاں

میں رو رو کیتیاں نیازی زاریاں
بلا لے سوہنیا میں صدقے واریاں

صدقہ پیراں دے پیراں دا
تیرے سبھناں فقیراں دا
میں درتوں دور ہاں ، بڑی مجبور ہاں

# یَا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِیْنَ

روزِ محشر مصطفیٰ کی شان و عظمت دیکھنا
ان کے سر پر عاصیو تاجِ شفاعت دیکھنا

موہ لئے دِل دشمنوں کے میٹھی میٹھی بات سے
گفتگوئے سرورِ دیں کی حلاوت دیکھنا

یا شفیع المذنبین یا رحمۃ للعالمین
ہوگئی ہے کیا سے کیا بندے کی حالت دیکھنا

بڑھ کے جنت سے اے زاہد ہے مجھے کوئے حبیب
تجھ کو جنت ہو مبارک تو ہی جنت دیکھنا

پیٹ پر پتھر مگر سائل کو لقمے نور کے
والئی کون و مکاں کی بھی سخاوت دیکھنا

پست سے بھی پست ہوں اک دن وہ کردینگے بلند
تم نے یہ حالت بھی دیکھی وہ بھی حالت دیکھنا

شافع محشر کی دوں گا جب دہائی حشر میں
تم نیازؔی اس گھڑی پھر جوشِ رحمت دیکھنا

# دن چار مدینے میں

محبوبِ خدا کا ہے دربار مدینے میں
ہیں امتِ عاصی کے غمخوار مدینے میں

میخانہ مدینے میں ساقی بھی مدینے میں
دوڑے ہوئے جاتے ہیں میخوار مدینے میں

مکے میں برستے ہیں انوار خداوندی
رحمت کا لگا دیکھا بازار مدینے میں

دربارِ رسالت کی یہ کتنی فضلیت ہے
اللہ کا ہوتا ہے دیدار مدینے میں

دنیا کا کوئی منظر جچتا نہیں نظروں میں
جو رہ کے چلا آئے دن چار مدینے میں

وہ دن بھی تو آئے گا آئیں گی وہ گھڑیاں بھی
جب مل کے چلیں گے ہم سب یار مدینے میں

سو بار نیازیؔ میں دکھ درد سناؤں گا
سرکار جو بلوائیں اک بار مدینے میں

## مدینے میں

بگڑی ہوئی بنتی ہے ہر بات مدینے میں
غم خوار محمد کی ہے ذات مدینے میں

آؤ بھی گنہگارو پہنچو بھی مدینے میں
بٹتی ہے شفاعت کی خیرات مدینے میں

جس کی نہ سحر ہووے اللہ کی قیامت تک
ایسی بھی تو آ جائے اک رات مدینے میں

رحمت کی گھٹائیں ہوں روضے پہ نگاہیں ہوں
اے کاش وہ آ جائیں لمحات مدینے میں

کچھ اشک ندامت کے کچھ ہار درودوں کے
یہ لے کے چلیں گے ہم سوغات مدینے میں

اے میرے خدا آئے تو قسمت میں وہ دن ایسا
کے میں جو دن گذرے ہو رات مدینے میں

عصیاں کی سیاہی کو دھوڈالے جو دم بھر میں
ہوتی ہے وہ رحمت کی برسات مدینے میں

مت روک مجھے زاہد بیتاب ہوں سجدے کو
قابو میں نہیں رہتے جذبات مدینے میں

یہ آس نیازیؔ ہے دولھا کی زیارت کو
جائے گی غلاموں کی بارات مدینے میں

# عرصۂ حشر

جب گنہگاروں کی طیبہ میں رسائی ہو گی
سر پہ رحمت کی گھٹا جھوم کے چھائی ہو گی

اس پہ برسیں گے قیامت میں کرم کے بادل
جس گنہگار نے دی تیری دہائی ہو گی

روزِ محشر وہی ہو گا میرے آقا کے قریب
محفلِ صلِ علیٰ جس نے سجائی ہو گی

چشمہ چشم میں ہلچل سی مچی ہے کیسی
تیری یادوں میں کوئی آنکھ بھر آئی ہو گی

گرمیٔ حشر کی شدت سے رہے گا محفوظ
جس کو بھی ساقیٔ کوثر نے پلائی ہو گی

عرصۂ حشر میں دیکھیں گے نبی کے منکر
وہ جدھر ہونگے ادھر ساری خدائی ہو گی

دل کے گلشن میں بہار آئی تو محسوس ہوا
ان کی زلفوں کو صبا چوم کے آئی ہو گی

جوش میں آئی تو ہو گی اے نیازؔی رحمت
تو نے سرکار کی جب نعت سنائی ہو گی

# رحمت دا خزانہ

محبوبِ خدا دے در اُتے ہر روگ گوایا جاندا اے
بختاں دے ماریاں ہویاں دا اوتھے بخت جگایا جاندا اے
اوتھے گلشن دِل دا کھلدا اے اوتھے منگن توں ودھ ملدا اے
رحمت دا خزانہ منگتے دی جھولی وِچ پایا جاندا اے
اوتھے سر جھکدے سلطاناں دے اوتھے سودے ملن ایمان دے
اس در دے منگتے نوں جگ دا سلطان بنایا جاندا اے
اوتھے گل نئیں دولت ہمت دی اوہدے کرم دیاں سب باتاں نے
اوہ جس نوں چاہوے اوسے نوں قدماں چ بلایا جاندا اے
جیہڑ یار دے ناں توں وِک جاوے جیہڑا یار دے قدمیں جھک جاوے
اوہدے قدماں دیوچ رب جانے دو جگ نوں جھکایا جاندا اے
ایہو سمجھیا راز نیازؔی اے اللہ وی ہندا راضی اے
محفل وِچ کملی والے دا جد ذکر سنایا جاندا اے

# ایمان دا اے

میرے کملی والیا محبوبا
کوئی تیرے جئی سرکار وی نئیں
تیرے ورگا سارے عالم وچ
کوئی دردی نئیں غمخوار وی نئیں

ایہہ فیصلہ پاک قرآن دا اے
حب نبی دی جز ایمان دا اے
اوہدی بخشش ہرگز نئیں ہونی
جہنوں عشق نبی مختار وی نئیں

جہناں یار دا نقش پکایا اے
ایہہ اوہناں آکھ سنایا اے
ہر ویلے یار دا ناں لینا
ایہدے ورگی کوئی کار وی نئیں

چل ٹھاریئے سڑ دے سینے نوں
اٹھ چلیئے شہر مدینے نوں
سر جا رکھیے اوہدی چوکھٹ تے
کجھ ساہواں دا اعتبار بھی نئیں

کوئی طور اتے کوئی چوتھے فلک
کوئی سدرہ دی حد تیک گیا
بناں کملی والے آقا دے
کوئی لنگھیا عرشوں پار وی نئیں

میرے سر تے پنڈ خطاواں دی
مینوں لوڑ کرم دیاں چھاواں دی
میرے ورگا اوگہنار وی نئیں
تیرے ورگا بخشن ہار وی نئیں

دے بدل نصیب نیازیؔ دے
سن درد غریب نیازیؔ دے
اے شاناں والیا محبوبہ
تیرے کرم دا انت شمار وی نئیں

# یار وسدے نے

بحمد اللہ میرے دِل وِچ نبی مختار وسدے نے
میری اکھیاں چہ طیبہ دے درو دیوار وسدے نے
جیہڑے منہ موڑ لیندے نے مدینے والے دے دَر توں
اوہ مشکل نال ای دنیا دیوچ دن چار وسدے نے
دِلاں دے رُس کے جاون نہ جانی جان کدھرے وی
جہاندے یار رس جاندے کدوں اوہ یار وسدے نے
جدوں گلشن دا مالی چھڈ دیوے باغ دی راکھی
کدوں پھل مہکدے نے تے کدوں گلزار وسدے نے
ہے نسبت جہاں درباراں دی دربار محمد ﷺ تھیں
حشر تک کی ابد توڑی او ہو دربار وسدے نے
دُروداں تے سلاماں دی ہووے جس بزم وِچ کثرت
نبی دے جلویاں دے اوس تھاں انوار وسدے نے
ایہہ کیوں بیٹھے نے دیوانے سجا کے پیار دی محفل
نظر اوندا نیازیؔ اس جگہ سرکار وسدے نے

# کیہڑا ریس کرے

اوہدے بخت دی کیہڑا ریس کرے جہنوں حاضری دا پیغام آوے
اوس شام توں واراں لکھ شاماں جیہڑی پاک مدینے شام آوے
جہناں دے درداں دا دارو دیدار ہے روضہ انور دا
بن ویکھیاں روضہ سوہنے دا کیویں اوہناں نوں آرام آوے
اوتھے بن دے حاکم جہاناں دے اوتھے جھکدے سر سلطاناں دے
اس درد یاں شاناں کی دساں جتھے بن جبریل غلام آوے
اے پاک مدینے دے راہی ایہہ شرط ادب دی یاد رہوے
لب سیتے اتھرو وگدے ہوون جس ویلے خاص مقام آوے
رہندا اے کوئی عرشاں تے بھاویں وسدا کوئی فرشاں تے
جدوں آوے سوہنے دے در تے اوہ پڑھدا درود سلام آوے
محبوب دے روضے تے جا کے ہوے اینی ہوش نیازی نوں
سوہنے دے ذکر کلام بناں نہ لب تے ہور کلام آوے

# سوہنے دا ذکر

جیہڑی ذکر نئیں کردی سوہنے دا ایہو جئی زبان نوں کی کرنا
جہنوں اُنس نئیں کملی والے دی ایسے انسان نوں کی کرنا

ایہہ تیرے کول ہے ازلاں توں جو جان امانت سوہنے دی
اوہ جان حوالے کر اس دے بھلاتوں اس جان نوں کی کرنا

اوہ سجدہ گاہ ہے مستاں دی جتھے سوہنا بیٹھے دو گھڑیاں
جتھے یار دا پھیرا نہ ہوے اس تھاں تے نشان نوں کی کرنا

عظمت دی کوئی دلیل نئیں جو شان نیازیؔ جیاں دی !
جیہدے وچ نئیں جھلک محمد ﷺ دی اوہدی جھوٹی شان نوں کی کرنا

# قطعے

اوہ پھڑ پھڑ کے ڈگیاں ہوئیاں نوں اٹھاوے
اوہ چکڑ تھیں بھریاں نوں سینے لگاوے
خلق اس توں ودھکے کی ہوسی نیازیؔ
اوہ ویریاں تھلے وی چدراں وچھاوے

شیرازیؔ نظامیؔ کتے رومیؔ، جامیؔ
فرشتے ملائک کی دنیا تمامی
کیہڑی گنتی وچ ایہہ نیازیؔ وچارا
اوہدے در دی جبریل کردا غلامی

اوہ کی زندگی جو سنواری نہ جاوے
اوہ کاہدی دوا جے بیماری نہ جاوے
پراں پھوک چھڈ ایسی دولت نیازیؔ
جیہڑی یار دے ناں توں واری نہ جاوے

# لَوْلَاكَ لَمَا

شمس الضحیٰ ، بدر الدجیٰ ہے شان تیری لولاک لما
کون و مکان شاہِ زماں ہیں دِل وجاں سے تجھ پہ فدا
شمس و قمر میں چمکے نور تیرا ذرّے ذرّے میں ہے ظہور تیرا
نورُ الہدیٰ ، کہف الوریٰ ہے ترے حسن کی ہر سو ضیا
آنکھوں میں آنسو ہوں لبوں پہ نالے آئیں مدینے یوں مدینے والے
شاہ امم کر دو کرم ہم کو اب لو مدینے بلا
دونوں جہاں میں تیرا فیض جاری اولیا انبیاء تیرے بھکاری
دو ایک کیا واللہ باللہ ہر کوئی تیرے ہی دَر کا گدا
دونوں جہاں میں تیرا بول بالا نبیوں سے پائی تو نے شان اعلیٰ
سرورِ دیں - عرش بریں جز تیرے دوسرا کون گیا
کون نیازی ان کی شان جانے جانے تو ان کی رحمان جانے
میرے قلم کا سر قلم شان لکھے کیا ان کی بھلا

## منقبت

داتا فیض رساں ، گنج بخش جہاں
مرشدِ کاملاں تیری کیا بات ہے
مظہرِ کبریا ، جلوۂ مصطفیٰ
تاجدارِ شہاں تیری کیا بات ہے
گنج بخشے جو تجھ سا ہے داتا کہاں
تجھ سا داتا کہاں مجھ سا منگتا کہاں
بھر دو بھر دو شہا دامنِ سائلاں
محسنِ ناقصاں تیری کیا بات ہے
فیض جی بھر کے لوٹا ہے ہجویر کا
تیرے دم سے سجا تخت اجمیر کا
جھولی اجمیر کی ۔ خیر ہجویر کی
دولت بکیراں تیری کیا بات ہے

وجد کرتی ہوئی آتی ہیں ٹولیاں
تو نے لاکھوں کی پل میں بھری جھولیاں
فیضِ عالم پیا تیری کیا بات ہے
مرکزِ عارفاں تیری کیا بات ہے

سر جھکائے کھڑے ہیں یہاں تاجور
مانگتے ہیں کرم کی فقط اک نظر
سجدے بیتاب ہیں دیکھ کر سنگِ در
قبلہ عاشقاں تیری کیا بات ہے

خالی لوٹا نہ کوئی بھی دربار سے
مل گیا جو بھی مانگا ہے سرکار سے
بھر دو دامن نیازی کا انوار سے
اے میرے مہربان تیری کیا بات ہے

# نظر ہو جاندی اے

جس کرماں والے تے لوکو
میراں دی نظر ہو جاندی اے
اوہنوں عرش فرش کی سوہنہ رب دی
دو جگ دی خبر ہو جاندی اے

میرے غوث دی گل تے اک پاسے
اوہدے منن والے جے چاہون
مک جاندی رات غماں والی
خوشیاں دی سحر ہو جاندی اے

عمراں دا رونا مک جاوے
جیہڑی بھار عقیدت چک جاوے
جیہڑی میراں دے در جھک جاوے
اوہ زیر زبر ہو جاندی اے

میراں دے دیوانے نوں لوکو
پے اینویں بولیاں ماروناں
ایہہ مشکل وِچ جد پے جاندا
میراں نوں خبر ہو جاندی اے

کر ہوش حقیر نہ کہو سانوں
دنیا دا فقیر نہ کہو سانوں
اسیں منگتے میراں دے در دے
ساڈی وی گزر ہو جاندی اے

جدوں کریئے گلاں یار دیاں
بغداد والی سرکار دیاں
نئیں ہندی خبر دیوانیاں نوں
کیہڑے وقت فجر ہو جاندی اے

اینویں یار نیازی ڈولئے نا
غیراں دے سہارے ٹولئے نا
اوہدا کرم ہووے تے زندگی دی
ہر رات بسر ہو جاندی اے

# قبلہ عالم لاثانی رحمۃ اللہ علیہ علی پور سیداں شریف

تیرے در تے میں آ جھولی وچھائی قبلہ عالم
تساں ہر اک دی ہے بگڑی بنائی قبلہ عالم
نہ جانے کی کشش ہیسی تیری اس سادگی اندر
تیرے در تے جھکی آ کے خدائی قبلہ عالم
خبر رکھدے نے عرشاں توں اگیرے وی خدا جانے
تیرے دربار دے جھلے سودائی قبلہ عالم
تیرا منگتا ہاں میں ازلوں کرم دی خیر پاشاہا
کرو میری وی ہن مشکل کشائی قبلہ عالم
زمانے دے شہنشاہ اوسدے قدماں تے جھکدے نے
جنہاں نوں مل گئی تیری گدائی قبلہ عالم
حشر دے جد سپاہیاں گھیریاں تیرے نیازی نوں
میں دیواں گا تیرے ناں دی دہائی قبلہ عالم

# فقیراں نوں

جد نظر کسے دی ہو جاوے
رنگ لگ جاندے تدبیراں نوں
کسے کامل دا جد لڑ پھڑیئے
رب بدل دیندا تقدیراں نوں

اسیں در در متھا ٹیکدے نئیں
تھاں تھاں دی اگ وی سیکدے نئیں
جیہڑے خادم کملی والے دے
اسیں من دے اوہناں پیراں نوں

ساڈے دِل وِچ صورت یار دی اے
جدوں چاہونے آں تک لینے آں
جیہدے دِل وِچ سوہنا وسدا اے
اوہ پوجدا نئیں تصویراں نوں

اللہ دے رنگ نیارے نے
کوئی تخت اُتے کوئی تختے تے
سب یار میرے دے بردے نے
نہ مندا بول فقیراں نوں

سن عشق نبی دے دیوانے
گل یاد رکھیں دیوانے دی
جیہدے وِچ سرکار دی صفت نئیں
نہ سن اوہناں تقریراں نوں

ایہہ حصہ اپنا اپنا ایں
ایہہ قسمت اپنی اپنی ایں
میں لبھ لیا دِل دے رانجھن نوں
کئی لبھدے پھر دے ہیراں نوں

دسیا اے نیازی مینوں وی
میراں دے اک مستانے نے
جدوں سر تے مشکل پے جاوے
دے لکیں اواز توں میراں نوں

# یا حبیبی مرحبا

الحاج عبد الستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ



نوریہ رضویہ پبلیکیشنز
11- گنج بخش روڈ لاہور
042-7313885

نام کتاب ——— یا حبیبی مرحبا

شاعر ——— الحاج عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ

صفحات ——— 96

نظر ثانی ——— ابن نیازیؔ محمد زاہد نیازیؔ

تعداد ——— 1100

اشاعت ——— ربیع الاول ۱۴۲۵ھ/مئی ۲۰۰۴ء

طابع ——— سید شجاعت رسول شاہ قادری

مطبع ——— اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور

ناشر ——— نوریہ رضویہ پبلی کیشنز لاہور

قیمت ———

ملنے کے پتے

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز

11 گنج بخش روڈ لاہور فون: 7313885

مکتبہ نوریہ رضویہ

گلبرگ اے فیصل آباد فون: 626046

# انتساب

ملک کے معروف پنجابی نعت گو شاعر اور اپنے
بے لوث مخلص ساتھی جناب صدفؔ جالندھری
کے نام جنہوں نے کسی بھی منزل پر
مجھے تنہائی کا احساس نہیں ہونے دیا۔

عبدالستار نیازیؔ

# حرف آغاز

میں نعت گوئی کو فن نہیں سمجھتا، میرے نزدیک نعت گوئی اظہار عقیدت کا ایک ذ
ہے، اس سے قبل ''نوائے نیازی'' اور ''جلوے ای جلوے'' کے نام سے بارگاہِ رسالت
نذرانہ عقیدت پیش کر چکا ہوں۔

پیش نظر نذرانۂ عقیدت ''یا حبیبی مرحبا'' میری تیسری پیشکش ہے۔ میں نے اس نذرا
نام پہلے ''حسنِ خیال'' منتخب کیا تھا، میں نے اس سلسلہ میں جب محترم الطاف قریشی صاح
جو کہ لاہور ریڈیو اسٹیشن پر پروگرام مینیجر تھے سے مشورہ کیا تو انہوں نے فرمایا کہ حسنِ ازلی وا
کی حامل نعتوں کے مجموعہ کا نام ''حسنِ خیال'' نہیں ہو سکتا...... اس لئے کہ یہاں خیال کا ک
دخل نہیں یہ عقیدت و محبت اور ایمان و ایقان کا معاملہ ہے۔ اس کا نام ''یا حبیبی ﷺ مر
'' ہونا چاہیے۔

میں نے اس حسنِ تجویز کو بصد شکریہ قبول کیا اور پیش نظر مجموعہ کا نام ''یا حبیبی ﷺ
مرحبا'' مختص کر دیا۔

''یا حبیبی ﷺ مرحبا'' آپ کے پیشِ نظر ہے۔ آپ اسے فن کے ترازو میں تولنے کی
بجائے محض اور محض عقیدت کی نگاہ سے دیکھیں انشاء اللہ آپ کو ہر نعت ہر منقبت ایک عقیدت
کیش کے قلب و نگاہ کا نقش عقیدت نظر آئے گا۔ خدا اور حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم میرے اس
نذرانہ کو شرف قبولیت عطا فرمائے آمین۔

مرہون دعا!
عبدالستار نیازی

# فہرست یا حبیبی مرحبا

# یا حبیبی ﷺ مرحبا

''یا حبیبی مرحبا'' جناب عبدالستار نیازی کا تازہ نعتیہ مجموعۂ کلام ہے۔ دنیائے نعت خوانی میں جناب نیازی ملک گیر شہرت کے حامل ہیں ہمارے ہاں ایسے بہت کم نعت خواں ہیں جو نعت گو شاعر بھی ہیں۔

جناب عبدالستار نیازی ایک کامیاب نعت خوان ہونے کے ساتھ ساتھ ایک کامیاب نعت گو شاعر بھی ہیں یہ ان کا اپنا عقیدہ ہے کہ وہ نعت گوئی کو فن کی باریکیوں کا مرہون نہیں سمجھتے بلکہ اسے عقیدت و محبت کی جلوتوں کا امین سمجھتے ہیں۔ یہی وہ عقیدہ ہے جس کی بدولت جب وہ نعت یا منقبت لکھتے ہیں تو اس کا ہر لفظ بلکہ ہر حرف ایوانِ عشقِ مصطفٰی میں چراغ مصطفوی ﷺ کی طرح جگمگاتا نظر آتا ہے۔

میں نے ''یا حبیبی ﷺ مرحبا'' کا مطالعہ انتہائے عقیدت کے ساتھ کیا ہے مجھے مختلف مقامات پر عشق مصطفٰی کے ''دیے'' جگمگاتے نظر آئے ہیں ایک مقام پر عقیدت کا ایک دِیا قلب ونظر کو یوں خیر گی عطا کر رہا ہے۔

دیکھ کر حسن تیرا ایسے گمان ہوتا ہے
دستِ قدرت نے تیرے نقش سنوارے ہونگے

دوسرا دیا، محبت کی روشنی یوں پھیلا رہا ہے۔

تسکین جان ہے راحتِ دلِ وجۂ انبساط
ہر درد کی دوا ہے مدینہ حضور ﷺ کا

ایک مقام پر ''عشق'' مصطفٰی یوں صدا دے رہا ہے۔

ہو نگاہِ کرم کملی والے تیرے بن کوئی میرا نہیں ہے
اب تو مجھ کو مدینے بلا لو زندگی کا بھروسہ نہیں ہے

عشق مصطفیٰ ﷺ میں ڈوبی ہوئی سوچ کا یہی حاصل ہوتا ہے اس نعتیہ پیشکش "یا حبیبی ﷺ مرحبا" میں ایسے دیے قطار اندر قطار جگمگا رہے ہیں۔

جناب عبدالستار نیازی اس پیشکش کے پیشِ نظر قابل صد تحسین ہیں خدا انہیں ان کی بے عقیدت کا ثمرہ بخشے اور انہیں دیارِ مصطفیٰ کی گلیوں میں "یا حبیبی مرحبا" "یا حبیبی مرحبا" کی دائیں لگانے کی سعادت عطا فرمائے آمین۔

خاکپائے عاشقانِ رسول
اختر سدیدی



بندہ میں عاجز گنہ گار تیرا کریں اپنے فضل دا دان سائیاں
تیرے کرم دا کوئی نئیں حد بناں تو کریم رحیم رحمان سائیاں

تیرا در چھڈ کے کیہڑے در جاواں ٹھیڈے ماردا سارا جہان سائیاں
جے بخش دیویں تیری مہربانی تیرا لکھ کروڑ احسان سائیاں

میں جو وی ہاں تینوں پتہ سارا کوئی نئیں تیرے توں لک لکان سائیاں
صدقہ اپنے حبیب دا پھیر وی توں گھڑی نزع دی کریں آسان سائیاں

رحمت جدوں اوندی تیری جوش اندر چشمے رحمت دے ہون روان سائیاں
جھولی اڈ کے تیرے دربار وچوں بھیک منگدے تخی سلطان سائیاں

اوہدی بیڑی طوفانوں وچہ ڈبدی نئیں جہدا توں ہوویں نگہبان سائیاں
پر کوے اودوں نیازی دے کج لیناں لگے حشر دا جدوں میدان سائیاں



مرے کریم ترے در کی چاکری مانگوں
ترے حبیبؐ کے روضے کی حاضری مانگوں
ہو میرے دیدۂ و دِل میں تیرے کرم کی ضیا
جبیں کے سجدوں میں یارب میں چاندنی مانگوں
جو تیرے نام پہ نکلے وہ سانس دے مجھ کو
جو تیری یاد میں گذرے وہ زندگی مانگوں
میں زندگی کے نشیب و فراز میں ہر دم
تیرے کرم تیری رحمت کی بھیک ہی مانگوں
میرے چمن پہ رہیں سائے ابرِ رحمت کے
میں ڈالی ڈالی چمن کی ہری بھری مانگوں
زباں کھلے تو خدایا تیری ثناء کے لئے
میں تیرا بندہ ہوں تیری ہی بندگی مانگوں
نواز اپنے کرم سے سدا نیازیؔ کو
بفیضِ سرورِ عالم تری خوشی مانگوں

# یا حبیبی مرحبا

یا حبیبی مرحبا یا حبیبی مرحبا
یا شفیع المذنبین رحمتہ العالمین
ہم نے دیکھا ہی نہیں دوسرا تجھ سا کہیں یا حبیبی مرحبا
سیّد و سلطان بھی تو درد کا درماں بھی تو
صاحب قرآن بھی تو مرکزِ ایماں بھی تو یا حبیبی مرحبا
اے نبیٔ محترم سر بسر لطف و کرم
حسنِ حق نورِ قدم مالک لوح و قلم یا حبیبی مرحبا
مطلع نورِ ازل مقطع حسن غزل
اے رسالت کے کنول بے مثال و بے بدل یا حبیبی مرحبا
یا رسولِ ھاشمی یا محمد ﷺ یا نبی
تو فروغِ زندگی جان جانِ بندگی یا حبیبی مرحبا

یا امامِ الانبیاء یا محمد ﷺ مصطفیٰ
ہے نیازؔی بھی گدا آپ کا بس آپ کا یا حبیبی مرحبا

O

آنکھ جب بارِ ندامت سے جھکی ہوتی ہے
نظرِ رحمت بھی مدینے سے اٹھی ہوتی ہے
جب بھی کہتا ہوں نیازؔی میں ثنائے خواجہ
سامنے میرے مدینے کی گلی ہوتی ہے



رب سلم علیٰ رسول اللہ — مرحبا مرحبا حبیب ا
بگڑی بن جائینگی باتیں — بھیج درودوں کی سوغاتیں
ان کی بزم سجی ہے — رِم جھم رحمت کی جھڑی
کتنی پر کیف گھڑی ہے رحمتوں وا

حشر میں تجھ بن کون سنبھالے — یا نبی اللہ رحمتوں وا
تیری شفاعت ہو گی — خالق کی رحمت ہو گ
جنت میں امت ہوگی امت کے وا

رحمت کی ہو جائے نجریا — دیکھ لوں آقا توری نگر
نظروں سے گنبد چوموں — اپنی قسمت پہ جھوموں
روضے کے گرد گھوموں بن کے سوالی

نور کی رتیاں نور کے تڑکے — دیکھن کارن منوا دھڑکے
کردیجو ایک اشارہ — دیکھوں سرکار دوبارہ
سندر سا پیارا پیارا در تیرا عالی

روشن روشن چاند ستارے — ان کی دم سے نور نظارے
گیت نیازی گائے — ان کی ہر بات لبھائے
سب کو دامن میں چھپائے کملیا کالی



ہو نگاہِ کرم کملی والے تیرے بن کوئی میرا نہیں ہے
اب تو مجھ کو مدینے بلا لو زندگی کا بھروسہ نہیں ہے

میری قسمت میں وہ دن بھی آئے سبز گنبد کے حاصل ہوں سائے
میری اس کے سوا میرے آقا اور کوئی تمنا نہیں ہے

بزم عالم کے روشن ستارے تیرے دم سے سجے ہیں نظارے
گر نہ تیرا کرم ہو اے آقا پھر دیا کوئی جلتا نہیں ہے

لا مکان تک ہے تیری رسائی گیت گاتی ہے تیرے خدائی
وہ جگہ ہی نہیں دو جہاں میں جس جگہ تیرا جلوہ نہیں ہے

بیت جائیں گے دن زندگی کے ہم بھی منگتے ہیں تیری گلی کے
تیرے صدقے سے کیا کیا نہ پایا تیرے در سے ملا کیا نہیں ہے

یوں نہ تڑپائیے گا خدارا خواب میں دیجئے گا نظارا
تیرے جلووں میں گم ہوں ولیکن اب تلک تجھ کو دیکھا نہیں ہے

ایک مدت سے قلبِ پریشان منتظر ہے ترا جانِ جاناں
آ بھی جا غم کے ماروں کے والی دِل سنبھالے سنبھلتا نہیں ہے

سن لو سن لو میری التجائیں در گزر کر دو ساری خطائیں
آپ سے بڑھ کے ہم عاصیوں کا اور کوئی سہارا نہیں

میری قسمت کی روٹھی ہو اؤ حال دِل پہ نہ یوں مسکراؤ
کیوں نہ غم کے سائے ڈھلیں گے کیا مرا کوئی آقا نہیں ہے

روٹھتی ہے خدائی تو روٹھے تیرا رشتہ نبی سے نہ ٹوٹے
دیکھ دِیوانے پیارے نبی ﷺ کے عشق ہے یہ تماشا نہیں ہے

ذکر کر سرورِ انبیاء کا نام لے اس حبیب خدا کا
جلوتوں خلوتوں میں نیازؔی جو کبھی ہم کو بھولا نہیں ہے



آنکھوں میں بس گیا ہے مدینہ حضور ﷺ کا
بے کس کا آسرا ہے مدینہ حضور ﷺ کا

پھر جا رہے ہیں اہل محبت کے قافلے
پھر یاد آ رہا ہے مدینہ حضور ﷺ کا

تسکینِ جاں ہے راحت دِل وجہ انبساط
ہر درد کی دوا ہے مدینہ حضور ﷺ کا

نبیوں میں جیسے افضل و اعلیٰ ہیں مصطفیٰ ﷺ
شہروں میں بادشاہ ہے مدینہ حضور ﷺ کا

ہے رنگ نور جس نے دیا دو جہان کو
وہ نور کا دیا ہے مدینہ حضور ﷺ کا

جب سے قدم پڑے ہیں رسالت مآب کے
جنت بنا ہوا ہے مدینہ حضور ﷺ کا

قدسی بھی چومتے ہیں ادب سے یہاں کی خاک
قسمت پہ جھومتا ہے مدینہ حضور ﷺ کا

ہر ذرّہ ذرّہ اپنی جگہ ماہتاب ہے
کیا جگمگا رہا ہے مدینہ حضور ﷺ کا

ہو ناز کیوں نہ اس کو نیازؔی نصیب پر
جس کو بھی مل گیا ہے مدینہ حضور کا

O

یادِ آقا ہے نگاہوں میں نمی آئی ہے
پھر تصور میں مدینے کی گلی آئی ہے
مانگ لو آج نیازؔی غم عصیاں سے نجات
دل یہ کہتا ہے رحمت کی گھڑی آئی ہے



بن کے خیر الوریٰ آگئے مصطفیٰ ہم گنہ گاروں کی بہتری کیلئے
اک طرف بخششیں اک طرف جنتیں کیسے انعام ہیں امتی کیلئے

چار سو رحمتوں کی ہوائیں چلیں ہوگئی جس سے ساری فضا دلنشین
مسکراؤ سبھی آگئے ہیں نبی غم کے مارو تمہاری خوشی کیلئے

چاند دو ہو گیا جونہی انگلی اٹھی سوئے سورج نے بھی آنکھ تھی کھولدی
کھوٹی قسمت میری وہ جو کردیں کھری کیا یہ مشکل ہے میرے نبی کیلئے

چین سے زندگانی گذر جائیگی بیکسی خود ہی موت اپنی مر جائیگی
اے شفیع امم اپنا دیدے جو غم ہے یہ کافی میری زندگی کیلئے

دل کا ٹوٹا ہو آئینہ جوڑ دے غیر کی آشنائی سے منہ موڑ دے
اپنا سجدوں کا جو اک نشان چھوڑ دے وہ جبین چاہیے بندگی کیلئے

ہلکے ہلکے جو دِل کو سرور آئے ہیں بزم میں کملی والے ضرور آئے ہیں
ہاتھ پھیلاؤ کشکول لے کر سبھی بٹ رہے ہیں کرم ہر کسی کیلئے!

سامنے ہوں وہ گنبد کی ہریالیاں دیکھ لوں آپ کے روضے کی جالیاں
اے میرے چارہ گر کردے مجھ پر نظر کب سے بے چین ہوں حاضری کیلئے!

داتا ہجویریؒ، لاثانیؒ، مہر علیؒ خواجہ ہند الولی میرے غوث جلی!
کیسے کیسے دیئے میرے محبوب نے یہ نگینے ہمیں روشنی کے لئے

جس کے لب پہ رہا اُمتی اُمتی یاد اِن کی نہ بھولو نیازؔی کبھی
وہ کہیں امتی تو بھی کہہ یا نبی میں ہوں حاضر تیری چاکری کیلئے

○

میرے کریم کوئے نبی کی گدائی دے
مجبوریاں کی قید سے مجھ کو رہائی دے
نیت کروں نیازؔی تو کعبہ ہو سامنے
سجدے میں سر جھکے تو مدینہ دکھائی دے



محتاج اگر ہیں تو اُسی در کی نگاہیں
رکتی ہیں وہیں حُسنِ تصور کی نگاہیں

اک پل میں بدل ڈالا زمانے کا مقدر
جس وقت اٹھیں میرے پیمبر کی نگاہیں

اک دن تو میرے گھر میں بھی آ جاؤ خدا را
روتی ہیں مرے ساتھ مرے گھر کی نگاہیں

مدہوش ہوئے ایسے نہ پھر جام کو دیکھا
جس پر بھی پڑیں ساقیٔ کوثر کی نگاہیں

سر سے مرے ڈھل جائیں یہ آلام کے سائے
پڑ جائیں جو اس ماہِ منور کی نگاہیں

مل جائے ترے دامن رحمت کا جو سایہ
کیا میرا بگاڑیں گی کسی شر کی نگاہیں

کیا مجھ کو مٹائے گا نیازیؔ یہ زمانہ
مجھ پر ہیں کسی مرد قلندر کی نگاہیں

O

سامنے ہوں تو برملا کہیے
کہیے کہیے ذرا ذرا کہیے
ان کی منگتوں میں ہے نیازیؔ بھی
یہ بھی محبوب کی عطا کہیے



جس کو بھی آپ ﷺ کی محفل سے نکلتے دیکھا
کب اسے حشم دو عالم نے سنبھلتے دیکھا
چاند بھی ٹکڑے ہو آپ ﷺ کی مرضی پا کر
اور خورشید اشارے پہ پلٹتے دیکھا
میرے محبوب کی یادوں نے سنبھالا اس کو!
سر مژگاں کوئی جب اشک مچلتے دیکھا
حسنِ محبوب خدا تیری صباحت کی قسم
حسنِ یوسف بھی تیرے آگے پگھلتے دیکھا
جتنے سورج بھی یہاں سے اُبھرے وہ آخر ڈوبے
ایک سورج تیری عظمت کا نہ ڈھلتے دیکھا
مٹ گئے تیرے جلائے کو بجھانے والے
جو دیا تو نے جلایا اسے جلتے دیکھا
ہم نے فرزانے زمانے میں بدلتے دیکھے
تیرا دیوانہ نہ بدلا نہ بدلتے دیکھا
اللہ اللہ نیازی یہ نظامِ عالم !
اُنکی ابرو کے اشارے پہ ہی چلتے دیکھا



کرم کے بادِل برس رہے ہیں دلوں کی کھیتی ہری بھری ہے
یہ کون آیا کہ ذِکر جس کا نگر نگر ہے گلی گلی ہے

یہ کون بن کر قرار آیا یہ کون جان بہار آیا !
گلوں کے چہرے ہیں نکھرے نکھرے کلی کلی میں شگفتگی ہے

دیئے دلوں کے جلائے رکھنا نبی ﷺ کی محفل سجائے رکھنا
جو راحتِ دِل سکونِ جاں ہے وہ ذِکر محمد ﷺ ی ہے

جو گالیاں سن کے دیں دعائیں بروں کو اپنے گلے لگائیں
سراپا لطف و کرم جو ٹھہری وہ میرے آقا کی زندگی ہے

نبی کو اپنا خدا نہ مانو خدا کو ان سے جدا نہ جانو!
ہے اہلِ ایمان کا یہ عقیدہ خدا خدا ہے نبی نبی ہے

میں اپنی قسمت پہ کیوں نہ جھوموں میں کیوں نہ ولیوں کے در کو چوموں
میں نام لیوا ہوں مصطفیٰ کا خدا کے بندوں سے دوستی ہے

ہے دوش پر جن کے کملی کالی وہی تو ہیں دو جہاں کے والی
کوئی سوالی نہ بھیجا خالی یہ بات میرے کریم کی ہے!

نبی کا ہر جا ظہور کہیے ہاں کہیے کہیے ضرور کہیے
اُنہیں من اللہِ نور کہیے یہ چار سو جن کی روشنی ہے

نہ مانگو دنیا کے تم خزینے چلو نیازیؔ چلیں مدینے
کہ بادشاہی سے بڑھ کے پیارے نبی کے در کی گداگری ہے

○

دنیا والوں نے ہم کو مار دیا
پھول مانگا تھا ہم کو خار دیا
غم کے ماروں کو یا رسول اللہ
اک ترے ذکر نے قرار دیا



سراپا محبت سراپا عنایت کرم ہی کرم مصطفیٰ بن کے آ
دو عالم کی رحمت دو عالم کی راحت دو عالم کے حاجت روا بن کے آ

کرم بن کے آئے وفا بن کے آئے وہ منبع جود و سخا بن کے آ
سجائے ہوئے تاج طٰہٰ کا سر پر محمد حبیبِ خدا بن کر آ

سرِ لامکان پر ہے ان کی رسائی ، انہیں کا خدا ہے انہیں کی خدائی
وہ عرشوں کے احمد زمین کے محمد ﷺ زمانے کے مشکل کشا بن کے آ

غریبوں کے والی فقیروں کے داتا رسالت کا گہنا شفاعت کے دولہا
لرزتے لبوں کی دعا بن کے آئے دھڑکتے دلوں کی صدا بن کے آئے

سر حشر نادم ہوئیں جب خطائیں، چلیں مصطفیٰ کے کرم کی ہوائیں
خطا کار دیکھے جو فریاد کرتے محمد ﷺ شفیع الوریٰ بن کے آئے

کبھی رنگ لائیں محبت کی باتیں، مدینے کے دن ہوں مدینے کی راتیں
وہ وقت آئے جب کہ پیامِ مدینہ مرے دردِ دل کی دوا بن کے آئے

نیازیؔ کو اک جام ایسا پلا دے یہیں بیٹھے بیٹھے مدینہ دکھا دے
ترے در کی عظمت کے قربان جاؤں جہاں تاجور بھی گدا بن کے آئے

○

انداز کتنے حسنِ طلب کے بدل گئے
دیوانے کوئے سرورِ دیں سر کے بل گئے
عرضِ تمنا کیلئے جب لب نہ کھل سکے
پیشِ حضور بس مرے آنسو نکل گئے

○

آج روزِ سعید ہو جائے
تیری آقا جو دید ہو جائے
حسن والے نقابِ رخ تو اٹھا
دِل جلوں کی بھی عید ہو جائے



سرور انبیاء کی ہے محفل سجی لیجئے کچھ مزا جھومتے جھو
آپ سنتے رہیں میں سناتا رہوں ذِکر صلِّ علیٰ جھومتے جھو

وجہ تسکین عالم ہے یادِ نبی دافع رنج والم ہے میلاد
آپ بیٹھیں سجا کر ذرا بزم کو ہو گی رحمت خدا جھومتے جھو

ایک بھی اپنے دامن میں نیکی نہ تھی آنکھ میں اشک تھے لب پہ نعت
مجھ کو ان کے کرم نے سہارا دیا ان کی آئی عطا جھومتے جھو

گرنے والے ہیں جتنے سنبھل جائینگے انکے عشاق سن کر مچل جائینگے
کملی والے کی زلفوں کی لے کر مہک چل پڑی ہے ہوا جھومتے جھو

کچھ نواسوں کا صدقہ عطا کیجئے ہم فقیروں کے دامن کو بھر دیجئے
نام سن کر ترا تیرے دربار کا آگئے ہیں گدا جھومتے جھومتے

دل کے گلشن میں باد بہاری چلی شاخِ اُمید کی ہر کلی کھل گئی
فصل پت جھڑ میں یوں دیکھتے دیکھتے ابرِ رحمت اٹھا جھومتے جھومتے

عاشقو حاصل زندگی یہی زندگی ہے یہی زندگی کی قسم بندگی ہے یہی
ہر گھڑی ہو زباں سے نیازؔی اگر مدحتِ مصطفیٰ جھومتے جھومتے

○

جو غلامِ رسول ہوتے ہیں
آدمی با اصول ہوتے ہیں
راہِ طیبہ کے خار کیا کہنا
نگہِ عاشق میں پھول ہوتے ہیں



فضلِ مولا کے طلبگار مدینے دیکھے
عشق محبوب کے بیمار مدینے دیکھے

ہر گھڑی صلِ علیٰ کی ہیں صدائیں ہر سو
ذِکر کرتے درو دیوار مدینے دیکھے

چشم حیرت کو بھی حیرت میں تھا ڈوبے پایا
جس گھڑی مجھ سے گنہ گار مدینے دیکھے

دیکھ کر ساقیٔ کوثر کا کھلا میخانہ
سر بسجدہ سبھی میخوار مدینے دیکھے

مستیاں جلوۂ محبوب پہ قربان ہوئیں
جھومتے کوچہ و بازار مدینے دیکھے

جس کو ملتی نہیں تسکین زمانے میں کہیں
وہ ذرا جا کے بس اک بار مدینے دیکھے

چشم خورشید نے جب دیکھا تو دیکھا نہ گیا
اللہ اللہ وہ انوار مدینے دیکھے

اُنکی یادوں سے ہیں روشن میرے اشکوں کے چراغ
داغِ حسرت بھی ضیا بار مدینے دیکھے

راستے ایسے مہکتے ہیں کہ گذرے ہیں حضور ﷺ
ہر قدم پر کھلے گلزار مدینے دیکھے

یا نبی اتنے نیازؔی کے وسائل کر دے
زندگی میں تیرا دربار مدینے دیکھے



پلانے کی تمنا ہے نہ پینے کی تمنا ہے
میرے مولا میرے دِل میں مدینے کی تمنا ہے
وہ دن آئے ترے محبوب کا پیارا نگر دیکھوں
تجلی یار کی جن میں ہے وہ دیوار و در دیکھوں
جھکا محبوب کا چوکھٹ پہ میں اپنا یہ سر دیکھوں
دیار سرور عالم میں جینے کی تمنا ہے، میرے مولا ...
جو یاد مصطفیٰ میں ہو بسر وہ زندگی دیدے
تو اپنے گھر نبی کے در کی یارب حاضری دیدے
مدینے کی زمین دیدے محمد ﷺ کی گلی دیدے
نہ دنیا کے کسی ہیرے نگینے کی تمنا ہے میرے مولا ...
جہاں ہم غمزدوں کے مونس و غمخوار رہتے ہیں
جہاں سرکار دو عالم نبی مختار رہتے ہیں
جہاں پیارے نبی سرور کے پیارے یار رہتے ہیں
میرے دِل میں اسی جنت کے زینے کی تمنا ہے، میرے مولا......

درِ محبوب پہ جلوؤں کی ہم برسات دیکھیں گے
وہاں کے نور برساتے ہوئے دِن رات دیکھیں گے
مچلتے ہیں وہاں پر کس طرح جذبات دیکھیں گے
یہی دِل کی یہی پُرسوز سینے کی تمنا ہے، میرے مولا ......
دعا میں نے یہی رو رو کے رب العالمین مانگی!
ہے کوئے یار میں رہنے کو تھوڑی سی زمین مانگی!
کوئی تجھ سے خدا ونداخدائی تو نہیں مانگی!
امیروں کے نہ شاہوں کے خزینے کی تمنا ہے، میرے مولا......
میں ہوں بے آسرا تو اپنی رحمت کا سہارا دے
نیازؔی کی بھی آنکھوں کو مدینے کا نظارا دے
تو میرا ناخدا ہے میری کشتی کو کنارا دے
جو لے جائے مدینے اس سفینے کی تمنا ہے
میرے مولا میرے دِل میں مدینے کی تمنا ہے



کیا کیا نہ دیا کیا کیا نہ ملا ذرّے کو گوہر کر ڈالا
یہ انکی موج ہے جب چاہا قطرے کو سمندر کر ڈالا
کیونکر ہو نیازؔی ہم سے ادا حق، حق کی عنایت عظمیٰ کا
ہم جیسے نکموں کو اس نے مداحِ پیمبر کر ڈالا



ایک سے ایک نئی بات مدینے دیکھی
نور کے ہالے میں ہر رات مدینے دیکھی

مچلے مچلے ہوئے جذبات مدینے دیکھے
دم بخود میں نے ہر اک ذات مدینے دیکھی

فرش والوں کے در پاک پہ دیکھے ہیں، ہجوم!
عرش والوں کی بھی بارات مدینے دیکھی

لے گیا حسنِ تصور مجھے جب کوئے نبی!
خوب رحمت بھری برسات مدینے دیکھی

عاصیو جان بھی جائے تو مدینے جاؤ!
بٹتی بخشش کی ہے خیرات مدینے دیکھی

یوں تو ہر شہر کی سوغاتیں ہوا کرتی ہیں
وہ کہاں ہو گی جو سوغات مدینے دیکھی

سایۂ گنبد خضریٰ میں نیازؔی میں نے !
مانگنے والوں کی بہتات مدینے دیکھی

O

اوہدی شان ہے دو جہانان توں عالی
دو عالم اوہدے ہیں در دے سوالی
کیہڑے کیہڑے دی میں کراں گل نیازؔی
کوئی وی نہ مڑیا اوہدے در توں خالی



جب دیکھو درِ مصطفیٰ پر ابر رحمت کے چھائے ہوئے ہیں
دست بستہ کھڑے ہیں ملائک انبیاء سر جھکائے ہوئے ہیں

سب کا داتا ہے تو ہم سوالی لاج رکھیو مدینے کے والی
لے کے کاسے نگاہوں کے خالی تیری محفل میں آئے ہوئے ہیں

ان کی چوکھٹ پہ اللہ اکبر دیکھنے میں یہ آئے ہیں منظر
تاجور بھی گداؤں میں مل کر اپنے دامان بچھائے ہوئے ہیں

یہ مقدر کہاں ہر نظر کے کوئی ہو آنکھ والا تو دیکھے
جو لگے اِن کے قدموں سے ذرّے اب تلک جگمگائے ہوئے ہیں

ہے یہی کشتیِ دِل کا ساحل ہے یہی زندگانی کا حاصل
یادِ محبوبِ ربُّ العلیٰ کی ہم جو دِل میں بسائے ہوئے ہیں

والئ دو جہاں اک نظر ہو ہم غلاموں کی جانب گذر ہو
ذکر سے تیرے شاہِ مدینہ تیری محفل سجائے ہوئے ہیں

جام کوثر کے ساقی سے پینے بادہ کش جا رہے ہیں مدینے
ہم کو پوچھا نہ اب تک کسی نے مات قسمت سے کھائے ہوئے ہیں

ہم کو کیا جو ہوا کوئی سلطاں ہم تو ہیں اس کرم پر ہی نازاں
ان کے بن کر گدا جو نیازؔی بخت اپنے جگائے ہوئے ہیں

O

نور ہی نور ہے مدینے میں
جلوۂ طور ہے مدینے میں
ہے نیازؔی یہ معجزہ ان کا
غم بھی مسرور ہے مدینے میں



چلو دامن میں بھر لائیں کرم کوئے پیمبر سے
کرم کی بھیک ملتی ہے اسی گھر سے اُسی در سے

دلوں کے گلستاں مہکے بہار آئی خیالوں میں
نبی کی یاد جب گذری مرے حسن تصور سے

شہنشاہ مدینہ کی ہے شاہی دونوں عالم پر
خدائی پل رہی ہے رحمت عالم کے لنگر سے

نگاہوں میں خدا جانے کوئی نہیں جچتا کوئی منظر
نگاہیں آشنا جب سے ہوئیں خضریٰ کے منظر سے

امیدِ صبح پر چھائے شبِ تاریک کے سائے
حجابِ نور سرکاؤ ذرا روئے منور سے

سکونِ دلِ قرارِ جاں ہے ذکرِ سرورِ عالم
نرالا کیف ملتا ہے نبی کے ذکرِ انوار سے

نہ دیکھی جائے گی حالت غلاموں کی سرِ محشر
پلائیں گے وہ بھر بھر جامِ کوثر حوضِ کوثر سے

کوئی مشکل پڑے مجھ کو وہ اکثر آ ہی جاتے ہیں
میں جب آواز دیتا ہوں نبی کو دیدۂ تر سے

یہ سب صدقہ ہے محبوبِ دو عالم کے پسینے کا
جو میٹھی سی مہک آتی ہے کستوری و عنبر سے

نظر فرمایئے ایسی میری دنیا سنور جائے
غمِ عقبیٰ کا طوفان بھی گذر جائے میرے سر سے

ملیں گے بعد مرنے کے نبی کی نعت کے گجرے
نیازی بس یہی نکلے گا سرمایہ مرے گھر سے



رُخ پہ رحمت کا جھومر سجائے کملی والے کی محفل سجی ہے
مجھ کو محسوس یوں ہو رہا ہے ان کی محفل میں جلوہ گری ہے

نعت حسنِ شہِ دوسرا ہے نعت ہی ذِکرِ ربّ العلیٰ ہے
نعت لکھنا میری زندگی ہے نعت کہنا میری بندگی ہے

مفلسو تم اگر چاہتے ہو ہو زیارت درِ مصطفیٰ کی گلی ہے
دل کی جانب نگاہیں جھکا لو سامنے مصطفیٰ کی گلی ہے

جب نہ آئے تھے وہ شاہِ شاہاں سونی سونی تھی یہ بزمِ اِمکاں
ان کے آنے سے رونق ہوئی ہے ان کے آنے سے بگڑی بنی ہے

مجھ کو فکرِ شفاعت ہو کیونکر دو کریموں کا سایا ہے سر پر
اک طرف رحمتِ مصطفیٰ ہے اک طرف لطف ربِّ جلی ہے

حسنِ معراج کی رات دیکھو نور والے کی بارات دیکھو
ہر طرف چاندنی چاندنی ہے ہر طرف روشنی روشنی ہے

وہ سماں کیسا ذیشان ہو گا جب خدا مصطفیٰ سے کہے گا
اب تو سجدے سے سر کو اُٹھالو آپ کی ساری اُمت بری ہے

واسطہ سیّد کربلا کا واسطہ فاطمہ کی ردا کا
ہمری جھولی بھی سرکار بھر دو آپ نے سب کی جھولی بھری ہے

دل کے گلشن کی مہکی فضائیں وجد میں ہیں نیازی ہوائیں
اُن کے حسنِ تصور سے میرے دِل کی آباد بارہ دری ہے



ہر گھڑی محبوب کی صفت و ثنا کرتے رہو
عاشقو فرض محبت یوں ادا کرتے رہو

سید الکونین کا ہے ذکر جان بندگی!
منشاء خالق ہے ذکرِ مصطفیٰ کرتے رہو

دل میں ہو یادِ خدا اور لب پہ ہو نامِ رسول
اس طرح تم دردِ عصیاں کی دوا کرتے رہو

کعبۂ دِل کو ہیں بخشیں جس مکیں نے رونقیں
اپنے من میں ڈوب کر اس کا پتہ کرتے رہو

ساری دنیا روٹھ جائے کچھ نہیں پرواہ مگر!
مرشدِ کامل نہ روٹھے یہ دعا کرتے رہو

ہے یہی عادت یہی سنت مرے محبوب کی
مانگنے والوں کو کچھ نہ کچھ عطا کرتے رہو

آرہی ہے دم بدم کربل کی وادی سے صدا
عشق والو عشق میں سب کچھ فدا کرتے رہو

ایک دِن بلوا ہی لیں گے اپنی چوکھٹ پر حضور
تم نیازؔی ہر گھڑی بس التجا کرتے رہو



کتنے رنگین تری محفل کے نظارے ہوں گے
جب تیرے گرد تیرے یار پیارے ہوں گے

دیکھ کر حسن ترا ایسے گماں ہوتا ہے
دستِ قدرت نے ترے نقش سنوارے ہونگے

وہ گذر جائے گا آرام سے ہر منزل سے
جسکو حاصل تری رحمت کے سہارے ہونگے

جب بھی سرکار دو عالم نے بلایا مجھ کو
اوج پر پھر ہی تو قسمت کے ستارے ہونگے

سن ہی لیں گے وہ میرے دِل کا فسانہ اک دن
اک نہ اک روز رحمت کے اشارے ہوں گے

دَر بدر پھرتے رہیں گے یونہی مارے مارے
یا نبی ﷺ آپ کے نظروں کے جو مارے ہونگے

مجھ گنہ گار پہ کھل جائے گا جب باب کرم
پورے اس دن میرے ارمان یہ سارے ہونگے

ایک تو ہی تو سہارا ہے نیازؔی کا شہا
چھوڑ کر تجھ کو مرے کیسے گذارے ہوں گے

○

خدا سے جو بھی مانگو تم بنامِ مصطفیٰ مانگو
ارے او مانگنے والو مدینے کی دعا مانگو
خدائی کے خزانے خود نبی تقسیم کرتے ہیں!
چلو تم بھی نیازؔی ان سے رحمت کی عطا مانگو



تیری عظمت کا ہر اِک دور میں چرچا دیکھا
حسنِ کونین ترے آگے ہے پھیکا دیکھا

انبیاء اولیا محتاج و غنی شاہ و گدا
سب کو دربار محمد کا ہی منگتا دیکھا

جس کے دیدار کو پہنچے تھے سرِ طور کلیم
ہم نے محبوب کے جلووں میں وہ جلوہ دیکھا

کس کے آنے سے معطر ہے فضائے عالم!
رقص میں آج ہر اک جھونکا ہوا کا دیکھا

رُک گئے خود ہی ادھر آ کے خزاؤں کے قدم
باغِ دِل پر جو تیری یاد کا سایا دیکھا

یوں تو عالم میں حسینوں سے حسین دیکھے ہیں
اک مگر چشم دو عالم نے نہ تجھ سا دیکھا

عالمِ خواب میں جس وقت تصور نے میرے
آنکھ کھولی تو مدینے کا نظارا دیکھا

کیف و مستی میں نیازی ہے یہ محفل ساری
ذکرِ محبوب کا کیا رنگ نرالا دیکھا

○

جب زبان اعتراف کرتی ہے
رحمت حق معاف کرتی ہے
جن کے دِل میں ہو یادِ صلے علیٰ
ان کا رحمت طواف کرتی ہے



دل میں پیارے نبی کی ہیں یادیں لب پہ ہو اللہ ہو کی صدا ہے
دونوں عالم کی دولت ہے گھر میں یہ کرم گر نہیں ہے تو کیا ہے

جب سے کی ہے نبی کی گدائی مل گئی مجھ کو ساری خدائی
میرے ساقی نے ایسی پلائی اپنی قسمت پہ دِل جھومتا ہے

یہ سمے نوری نوری سہانے گونجے صلے علیٰ کے ترانے
لوٹ لو رحمتوں کے خزانے عاصیو محفل مصطفیٰ ہے

شانِ محبوب اللہ اکبر نجم و طٰہٰ مدثر منور
اللہ اللہ حسنِ پیمبر جس پہ ساری خدائی فدا ہے

تجھ سے ظاہر ہوئی کبریائی تو نہ ہوتا نہ ہوتی خدائی!
شان ہر اک نبی نے ہے پائی آپ کی شان سب سے جدا ہے

سن فسانہ کبھی غمزدوں کا صدقہ دے مجھ کو بھی لاڈلوں کا
کیوں میں در در پہ دامن بچھاؤں یہ گدا تیرے در کا گدا ہے

بڑھ کے شاہی سے ان کی گدائی ان کی ہے دو جہاں میں دہائی
اس پہ راضی خدا کی خدائی جس پہ راضی حبیبِ خدا ہے

سب کا غنچۂ دِل اب کھلے گا جو بھی مانگے گا کوئی ملے گا
ان کی محفل سے مایوس اٹھ کر آج تک نہ کوئی بھی گیا ہے

پارہوں حسرتوں کے سفینے اب تو بلواؤ آقا مدینے
غم کے مارے نیازؔی کو آقا بس تیرے نام کا آسرا ہے



آقا تیری محفل کا ہے رنگ جدا گانہ
ہم نے تو جسے دیکھا دیکھا ترا دیوانہ

نظروں سے ملا نظریں بھر دے مرا پیمانہ
آباد خدا رکھے ساقی ترا میخانہ

آتے ہیں شہنشاہ بھی کشکول لئے در پر
کس شان کا ہے تیرا دربار کریمانہ

جی چاہتا ہے ان کے قدموں سے لپٹ جاؤں
وہ دیکھ کے فرمائیں دیوانہ ہے دیوانہ

دنیا کے ولی ہم نے یوں در پہ کھڑے پائے
ہونٹوں پہ ہیں فریادیں حالت ہے فقیرانہ

عظمت ہو بیاں کیسے دربارِ رسالت کی
جبریلؑ بھی آتے ہیں جس در پہ غلامانہ

سرکار نیازیؔ کا دامانِ طلب بھر دو
حسنینؓ کے صدقے سے مایوس نہ لوٹانہ

○

ترے دیوانے آئے بیٹھے ہیں
دامن دل بچھائے بیٹھے ہیں
آ بھی جاؤ کہ دید ہو جائے
تیری محفل سجائے بیٹھے ہیں



محفل میں محمد کی عطا مانگ کے جانا
آئے ہوتو عصیاں کی دوا مانگ کے جانا

ایمان و محبت کے مہک جائیں گے گلشن
سرکار کے کوچے کی ہوا مانگ کے جانا

کلیوں نے بھی پھولوں نے بھی پھیلائے ہیں دامن
کچھ اپنے لئے بھی تو صبا مانگ کے جانا

تڑپائے گی محشر میں بڑی گرمیٔ محشر
اپنے لئے رحمت کی گھٹا مانگ کے جانا

آجائے جسے سن کے محمد کی سواری
وہ درد بھری آج صدا مانگ کے جانا

اے چشم گنہ گار بہا اشکِ ندامت
تو حسنِ شفاعت کی رضا مانگ کے جانا

وہ جینا بھی کیا جینا جو بن یار ہو جینا
محبوب کی چوکھٹ پہ قضا مانگ کے جانا

ہم آئیں مدینہ میں کبھی شاہِ مدینہ
بھیگی ہوئی پلکوں سے دعا مانگ کے جانا

محبوبِ خدا سرورِ عالم کے وسیلے
اے عاصیو تم فضل خدا مانگ کے جانا

تاریکئ شب نور کے سانچے میں ڈھلی ہو
حسنِ شہ ِوالا کی ضیا مانگ کے جانا

یہ محفل سرکارِ دو عالم ہے نیازؔی
ہو خاتمہ بالخیر دعا مانگ کے جانا



جن کے لب پہ رہے ذکر صلے علیٰ ان کی حسن مقدر کی کیا بات ہے
جس میں جلوے ہوں طیبہ کے ہردم بسے ایسے پیارے تصور کی کیا بات ہے

جشن معراج کی ابتدا دیکھئے شان محبوب رب العلیٰ دیکھئے
آگے محبوب رب انبیاء پیچھے سب صحن اقصیٰ کے منظر کی کیا بات ہے

جسکی چوکھٹ پہ جلوؤں کی بارش رہے جسکے ٹکڑوں پہ سب کا گذارا ہے
جس کے در پہ خدا کی خدائی جھکے اس کے دربارِ اطہر کی کیا بات ہے

نفسی نفسی کی محشر میں ہو گی ندا اُمتی اُمتی ہو گی ان کی صدا
جس کی چاہے گا خالق بھی اس دن رضا ایسے شافعِ محشر کی کیا بات ہے

ایک وہ جن کی حسرت ہے دربار کی ایک وہ جن کی ہر دم رہی حاضری!
جن کی دولت ملی تیرے دِیدار کی ان کے بختِ سکندر کی کیا بات ہے

ہے نیازیؔ پہ کتنا کرم آپ کا نعت خوانی سے مجھ کو مشرف کیا
اپنی رحمت سے پھر شیخ کامل دیا ان کے لطفِ مکرر کی کیا بات ہے

○

جو تیرے نام کی تسبیح کیا کرتے ہیں
ہاں وہی لوگ ہیں جو مر کے جیا کرتے ہیں
کوئی تجھ پر نہیں راضی تو نیازیؔ نہ سہی
کرنے والے تو خدا کا بھی گلہ کرتے ہیں

○

چاند تاروں کی بات ہوتی ہے
سامنے جب وہ ذات ہوتی ہے
ایسے لگتا ہے دن نکل آیا!
جب مدینے میں رات ہوتی ہے

○

محمد مصطفیٰ کے در کا تو ادنیٰ گدا بن جا
ملیں گے دو جہاں تجھ کو طلب کی انتہا بن جا
کرم پر پھر کرم ہو گا عطاؤں پر عطا ہو گی
درِ محبوب پہ جا کر تو حرفِ التجا بن جا



گذری جدھر جدھر سے سواری حضور کی
تھی کیفیت وہیں وہیں کیف و سرور کی
روشن ہیں جو فلک پہ ستاروں کے قمقمے
پھیلی ہوئی ہے روشنی آقا کے نور کی
جلوہ فگن ہیں روضہ اطہر کی اوٹ میں
لیکن خبر وہ رکھتے ہیں نزدیک و دُور کی
ہے ذِکر کیا چھڑا میرے آقا کے نور کا
نورانیت میں ڈھل گئی محفل حضور کی
رحمت کی بھیک دو گے بس اتنی سی آس پر
ڈالی سجا کے لایا ہوں جرم و قصور کی
اللہ رے یہ عظمت دربارِ مصطفیٰ
گردن جھکی ہوئی ہے ہر اک باشعور کی
جو بھی کسی نے مانگا نیازی حضور سے
حسنِ طلب کریم نے پوری ضرور کی

○

آمدِ مصطفیٰ اللہ اللہ گونجے ہر سو ترانے خوشی کے
فرش سے لے کے عرشِ بریں تک جگمگائے دیئے روشنی کے

بس رہا ہے نظر میں مدینہ دِل میں ارمان ہیں حاضری کے
روتے روتے مدینے کی والی بیت جائیں نہ دن زندگی کے

میرا جینا بھی ہے کوئی جینا مجھ سے ہے دُور تیرا مدینہ
جیتے جی وہ گھڑی بھی تو آئے دیکھ لوں جلوے تیری گلی کے

تاجِ شاہی غلاموں کے سر پر اپنے گھر میں ہیں فاقے برابر
دونوں عالم کے مختار ہو کر گھر میں سامان ہیں سادگی کے

میری امت پہ کر دے عطائیں بخش دے مولا سب کی خطائیں
مصطفیٰ کر رہے ہیں دعائیں بخت دیکھو ذرا امتی کے

انبیاء ان کے مداحت سرا ہیں وہ حدو خرد سے وریٰ ہیں
جز خدا کے کوئی بھی نہ سمجھا مرتبے کملی والے نبی کے

عمر فاروقؓ ،صدیقؓ پیارے ہیں محمد کی آنکھوں کے تارے
قبر میں اپنے ساتھی بنا کر کر دیئے حق ادا دوستی کے

پیروی سرور انبیاء کی ہے عبادت یہی تو خدا کی!
جس نے دیکھی گلی مصطفیٰؐ کی اس نے لوٹے مزے بندگی کے

غم کے ماروں کا تو آسرا ہے تو نیازیؔ کا مشکل کشا ہے
میرے مالک مجھے اتنا دیدے کوئی شکوے رہیں نہ کمی کے



نام احمد کی جو رو رو کے دہائی دیں گے
کملی والے انہیں ہر غم سے رہائی دیں گے

آؤ دیتے ہیں صدا ہم بھی نیازیؔ در پر
وہ خدا کے ہیں فقیروں کو خدائی دیں گے



اک روز ہو گا جانا سرکار کی گلی میں
ہو گا کبھی ٹھکانا سرکار کی گلی میں

آنکھیں تو دیکھنے کو پہلے ہی مضطرب تھیں
دل بھی ہوا روانہ سرکار کی گلی میں

گو پاس کچھ نہیں ہے لیکن یہ دیکھ لے گا
اک دن مجھے زمانہ سرکار کی گلی میں

کبھی ہو حسین تصور کبھی خود میں جاؤں چل کر
رہے یونہی آنا جانا سرکار کی گلی میں

ہیں کہیں خزاں کے پہرے کہیں دو گھڑی بہاریں
موسم سدا سہانا سرکار کی گلی میں!

دل میں نبی کی یادیں لب پر نبی کی نعتیں
جانا تو ایسے جانا سرکار کی گلی میں

یہی رسمِ عاشقی ہے یہی جان بندگی ہے
سر رکھ کے نہ اٹھانا سرکار کی گلی میں

سمجھیں گے ہم نیازیؔ ان کی کرم نوازی
جس دن ہوئے روانہ سرکار کی گلی میں

○

ان کی رحمت کا آسرا مانگو
مانگو مانگو یہی دُعا مانگو
جو بھی مانگو اے مانگنے والو
صدقۂ نامِ مصطفیٰ مانگو



وہ مہرباں ہوا کبھی نا مہرباں نہیں
صحنِ چمن پہ سایہ دستِ خزاں نہیں

کیف وسرور میں ہے ہر اک شے ڈھلی ہوئی
ان کا کرم بتاؤ کہاں ہے کہاں نہیں

کون ومکاں کی منزلیں یکساں تیرے لئے
تیری زمیں نہیں کہ ترا آسماں نہیں

اُن کی نوازشیں ہیں یہ ان کی عنائتیں
میں محوِ گفتگو ہوں کوئی درمیاں نہیں

لو آگئے وہ بن کے میرے غم کا آسرا
الحمد میرا گریۂ غم رائیگاں نہیں

اللہ رے یہ عظمت و رفعت تمہارے بعد
گذرا بسوئے عرش کوئی میہماں نہیں

تیرے ہی دم سے دونوں جہاں کی ہیں رونقیں
تو ہے تو یہ جہاں ہے وگر نہ جہاں نہیں

بندہ نواز مجھ پہ بھی بندہ نوازیاں
اے آقا کیا نیازی ترا مدح خواں نہیں

○

سوئے طیبہ نظر گئی ہو گی
دل کی دنیا سنور گئی ہو گی
دیکھ کر پاس میرے جانِ حیات
موت ایسے میں مر گئی ہو گی



دم میں دم تھا پر مری بے دم سی کیفیت رہی
سامنے جب تک وہ میرے چاند سی صورت رہی

رقص کرتی ہی رہیں میرے چمن پر بجلیاں!
وہ تو یوں کہئے کہ مجھ پر یار کی رحمت رہی

رحمت عالم کی رحمت کا نظارا دیکھ کر!
باہیں کھولے عاصیوں کی منتظر جنت رہی

تاجداروں نے بھی چوما اس کے تلووں کا غبار
جس کے دامن میں نبی کے عشق کی دولت رہی

مانگنے والوں کو دینا ان کی حاجت سے سوا
سرورِ کون و مکاں کی بس یہی عادت رہی

تھی عبادت بھی بڑی شے پر وہی بخشا گیا!
جس کے دِل میں سیّدِ کونین کی اُلفت رہی!

کاش میں بھی دیکھتا طیبہ کے گلشن کی بہار
کروٹیں لیتی میرے دِل میں یہی حسرت رہی

اپنی اپنی سوچ میں ڈوبے رہے اہلِ قلم
میرے حصے میں نیازیؔ یار کی مدحت رہی

○

یہ چاک گریباں درِ سرور پہ سلے گا
گلشن تری امید کا اُس در پہ کھلے گا
دَر دَر پہ اگر دے گا نیازیؔ تو دھائی
دَر دَر کے سوا تجھ کو کبھی کچھ نہ ملے گا



میرے داتا کے عرس پر آنے والو سنو آ رہی ہے صدائے بلالی
کوئی دم میں ہیں آنے والے محمد سجائے ہوئے دوش پر کملی کالی

ادھر میرے داتا کی بارات دیکھو اُدھر ہوتی رحمت کی برسات دیکھو
سلامی کو آئے ہیں اجمیری خواجہ یہ ہے میرے داتا کا دربارِ عالی

وہ خواجۂ گنج شکر بھی ہیں آئے لو کلیر کے وہ تاجور بھی ہیں آئے
ہیں بن ٹھن کے یاروں کے جھرمٹ میں دیکھو مدینے سے آئے مدینہ کے والی

ہے کتنا حسین تیرے زینے کا نقشہ ہے روضہ تمہارا مدینے کا نقشہ
تیری جالیوں میں نظر آ رہی ہے میرے کملی والے کے روضے کی جالی

خدارا نگاہِ کرم اب تو کر دو فقیروں کے دامن خزانوں سے بھر دو
بڑی آس لے کر اے ہجویری داتا کھڑے ہیں ترے در پہ تیرے سوالی

خدا کی ہے رحمت گھٹا بن کے چھائی گھڑی آج مقبولیت کی ہے آئی
نیازی دعا مانگو اپنے وطن کے چمن کی سلامت رہے ڈالی ڈالی

○

جب خیال حضور آتا ہے
دیدۂ و دِل میں نور آتا ہے
لے کے دیکھو نیازؔی نام نبی
اک نرالا سرور آتا ہے

○

ذات جب مہربان ہوتی ہے
یہ بھی اللہ کی شان ہوتی ہے
ہے جو مقبول بارگاہِ حضور
آنسوؤں کی زبان ہوتی ہے



ہو نظر ہم پہ اجمیر والے ہم منگتے ہیں تیری گلی کے
تیرے لطف و کرم کے سہارے بیت جائینگے دن زندگی کے

در سلامت رہے تیرا ساقی دور چلتے رہیں مے کشی کے
خیر ہو چشت کے میکدے کی جام ہم کو بھی دے خواجگی کے

کر کرم صدقہ خواجۂ عثمان بھر دے بھر دے فقیروں کا داماں
تیرے در کے بھکاری ہیں خواجہ ہم نہیں ہیں گدا ہر کسی کے

بعد مدت ہوئی دید تیری دیکھتے ہی ہوئی عید میری
سامنے تم رہو یونہی بیٹھے آ رہے ہیں مزے بندگی کے

تیرے در سے سوالی نہ جائیں جو بھی آئے ہیں خالی نہ جائیں
یہ جہاں والے ہم کو وگرنہ طعنے دیں گے تری دوستی کے

آج رکھنا نہ محروم خواجہ ہے ترے فیض کی دھوم خواجہ
تیری محفل میں آئے ہیں ہم بھی شہرے سن کر تمہاری چھٹی کے

ہے دلوں پر تیری حکمرانی اولیاء تیرا بھرتے ہیں پانی
شان وشوکت جھکی تیرے در پر اے میں صدقے تیری سادگی کے

غم کے ماروں کی ہے یہ تمنا تیرے در پہ رہے آنا جانا
پھر بھی ہو حاضری تیرے در کی آئیں لمحے یہ پھر بھی خوشی کے

کوئی ہے شمسؒ کوئی قمرؒ ہے قطب الدینؒ کوئی گنج شکرؒ ہے
میرے خواجہ نے کیسے دیئے ہیں چشتیوں کو دیئے روشنی کے

ہوں نیازیؔ پہ تیری عطائیں چل پڑیں پھر کرم کی ہوائیں
صدقہ خواجہ تمہاری چھٹی کا سر سے بادل چھٹیں اب غمی کے



بند کر ساقیا نہ ابھی میکدہ میں ہوں امیدوار آخری آخری
خوش مقدر جو تھے سب کے سب پی گئے بس میں ہوں بادہ خوار آخری آخری

تیری نظروں سے قسمت میں پینا رہے جھومتا میرے دِل کا مدینہ رہے
اپنی نظروں کی مے اے میرے ساقیا دے دے اور ایک بار آخری آخری

قافلے والو رک جاؤ ٹھہرو ذرا ان کے جلوؤں سے میرا نہیں جی بھرا
پھر مقدر سے ایسا سماں آئے گا دیکھ لوں یہ بہار آخری آخری

میں تو کہہ دونگا آنکھوں کو چپ سادھ لیں اشک افسانۂ دِل کہیں کہہ نہ دیں
دل مچلنے سے پہلے میرے دلربا چھین لے اختیار آخری آخری

ایک حد تعین رہی درمیان نہ وہ آئے یہاں نہ میں پہنچا وہاں
راستے سے ہٹا دے کوئی مہرباں راستے کا غبار آخری آخری

تیرے بیمار کا ہے یہ وقت آخری موت بھی ہے میرے اب تو سر پہ کھڑی
آ بھی جا آ بھی جا بس گھڑی سن لے میری پکار آخری آخری

نزع کے وقت آخر وہ آہی گئے اک سکون مل گیا ان کے دیدار سے
غم کا مارا بڑے چین سے سو گیا آ گیا یوں قرار آخری آخری

جانے کیا بات تھی کیسے اسرار تھے آئے گورِ غریباں تو وہ دور سے
اپنے ہمراہیوں سے لگے پوچھنے وہ ہے کس کا مزار آخری آخری

کوئی کہہ دے نیازیؔ سے جا کر ذرا دیکھتے رہنا ان کا سدا راستہ
آخرش ایک دن رنگ لے آئے گا یہ ترا انتظار آخری آخری

O

بے خبر چشم تر تو ہونے دے
آہِ غم میں اثر تو ہونے دے
وقت کے در پہ کیسے دستک دوں
جانے والے سحر تو ہونے دے



ملین دین و دنیا کی نعمتیں مجھے کیا نہ میرے خدادیا
مجھے دی غلامیٔ اولیاء مجھے عشق خیر الوریٰ دیا

ترا نام سن کے مچل گئے ترا نام لے کے سنبھل گئے
میرے لمحے کیف میں ڈھل گئے ترے ذکر نے وہ مزہ دیا

کبھی خواب میں تری دید ہو تری دید ہو میری عید ہو
دے مجھے بھی جلوؤں کی بھیک دے ترے در پہ دامن بچھا دیا

ترے میکدے میں قرار ہے جہاں بن پئے ہی خمار ہے!
نہ اتر سکا نہ اُتر سکے ترے نام نے جو نشہ دیا!

شب غم کے رنگ نکھر گئے مرے بگڑے کاج سنور گئے
میری چاہتوں میرے پیار کا یہ میرے نبی نے صلہ دیا

اٹھے لاکھ طوفان بحر و بر کبھی آندھیوں نے اٹھائے سر
اسے کوئی بھی نہ بجھا سکا جو دیا نبی نے جلا دیا!

میرے دِل میں یادِ حضور ہے میرا دِل خزینہ نور ہے
اسی نورِ حسنِ حضور نے مرا دِل مدینہ بنا دیا

مری حسرتوں کا چمن کھلا دِل مضطرب کو سکون ملا!
سر بزم میرے حضور نے جو جمال اپنا دکھا دیا

ہے ازل سے میری یہ آرزو ہو دِلِ نیازِیؔ میں تو ہی تو
رہے میرے سجدوں کی آبرو ترے در پہ سر کو جھکا دیا



سنو مرے غماں درداں دے نالے یا رسول اللہ
تساڈے بن مرے دُکھ کون ٹالے یا رسول اللہ

کدوں دیدار دادارو دیو گے در منداں نوں!
کدوں پچھو گے آدکھیاں دے حالے یا رسول اللہ

میرے ویہڑے چہ اج وی نے غماں دیاں ظلمتاں چھائیاں
کرو خوشیاں دے گھر میرے اجالے یا رسول اللہ

میں پاواں واسطہ رو کے تری شان کریمی دا!
بلاؤ کول پیارے کملی والے یا رسول اللہ

جو لے آئے گدا در تے ترے کاسے گدائی دے
تساں سبھناں دے پُر کتنے پیالے یا رسول اللہ!

زمانہ زور رلکھ لاوے کے کولوں اور نئیں بجھدے
جیہڑے دیوے تساں نے ہین بالے یا رسول اللہ

قبر تے حشر اندر اوس لئی سَتے ای خیراں نے
جھدے تے تیری رحمت دے دوشالے یارسول اللہ

خدا نے بخش دیناں ایں نیازیؔ جہیاں نوں اُس دم
تیری رحمت دے جد دِتے حوالے یا رسول اللہ

○

ہے ہر تھاں تے جلوہ نمائی وی تیری
مکاں لامکاں وچہ رسائی وی تیری

پئی فرشیں عرشیں دھائی وی تیری
ہے شاہی توں چنگی گدائی وی تیری

نیازیؔ دی جھولی وی بھر میرے آقا
خدا وی ترا اے خدائی وی تیری



یا محمد نورِ مجسم تیری رب نے شان و دھائی۔یا حبیبی یا مولائی
تیری دو جگ تے سلطانی ،جبریل کرے دربانی
تیرا ڈیرا فرش دے اُتے تیری عرش اُتے مہمانی
تیری رب کرے وڈیائی تیری عاشق کل خدائی۔یا حبیبی یا مولائی
بخشش رحمت دیاں آقا تینوں رب نے دتیاں کنجیاں
جتھے ذکر نہ ہووے تیرا اوہ تھانواں سنجیاں سنجیاں
پئی ہر تھاں تیری دُہائی،تیری شان کسے نہ پائی۔یا حبیبی یا مولائی
کوئی روندا آیا در تے تساں جھولی پائے ہاسے
کی اپنے کی بیگانے پُر کیتے سب دے کاسے
تاجاں والے وی آقا تیرے در دی کرن گدائی۔یا حبیبی یا مولائی
کدی آجا کرم کما کے میرے عربی مٹھل من ٹھارا۔
مدتاں دیاں تسیاں نظراں آ دے جا آن نظارا۔
اساں تیریاں تاہنگاں اندر تھساں دی سیج سجائی۔یا حبیبی یا مولائی

نوں نوں وچہ وسن میرے تیرے شہر دیاں خوشبوواں
اوہ دن وی آوے آقا میں جالیاں کول کھلوواں
کر کرم غریب نوازا میں رو رو عرض سنائی - یا حبیبی یا مولائی
کردا اے عرض نیازی میرا کر دے پار سفینہ
مینوں سد لے وچہ مدینے تیرا وسدا رئے مدینہ
مکی مدنی محبوبا سن میری حال دھائی - یا حبیبی یا مولائی



من موہنے نبی من ٹھارنبی تیری ذات دیاں کیا باتاں نے
جدوں بولیں تے منہ چوں پھل کردے تیری بات دیاں کیاباتاں نے

انوار دیاں برساتاں سن اک دوجی نوں کہندیاں راتاں سن
جیہڑی رات دے تڑکے آیا نبی اس رات دیاں کیاباتاں نے

والفجر دے چہرے والے پیا سرِ سایا غم دیاں راتاں دا
تیری نظر ہووے دن چڑھ جاوے تیری جھات دیاں کیا باتاں نے

بڑے کرم ہوئے سرکار اں دے کم بن گئے اوگنہاراں دے
معراج دی راتیں یاراں دی ملاقات دیاں کیا باتاں نے

سرکار دے دستر خوان اتوں کھاندے نے نیازؔی جگ سارے
میرے آقا کملی والے دی خیرات دیاں کیا باتاں نے



محبوب مٹھل عربی ڈھولن سرور دیاں ریساں کون کرے
ہتھ بنھ کے جتھے جبریل کھڑا اس در دیاں ریساں کون کرے

دل اوہو دِل اے جس دِل وچہ ڈیرا اے مدینے والے دا
جیہڑا جھکیا یار دی سَر دَل تے اس سِر دیاں ریساں کون کرے

اوتھے نور دیاں برساتاں نے دُودھ ورگیاں چٹیاں راتاں نے
سرکار دے گنبدِ خضریٰ دے منظر دیاں ریساں کون کرے

ہو ویں وارث کل خدائی دا پیا سونویں روز چٹائی تے
اے محبوبا تیرے کھجیاں دے بستر دیاں ریساں کون کرے

ودھ جنت توں ہے جہدی گلی جہدے در تے جھکدے نبی وولی
جہدی دھی زہرا داماد علی اس گھر دیاں ریساں کون کرے

تک صبر حسین دا کربل دی دھرتی دے ذرّے بول پئے
جنت دی ملکہ زہرا دے پتر دیاں ریساں کون کرے

ہووے اپنا بھاویں بیگانہ اوہدے ٹکریاں اُتے پل دا اے
محبوب مدینے والے دے لنگر دیاں ریساں کون کرے

جو گھر وچ سی اوہ لے آندا صدیق نے جسدم قدیاں وچ
نبیاں دے نبی نے آکھ دتا تیرے زر دیاں ریساں کون کرے

سوہنے دے غلاماں دی جدکہ نہیں ریس نیازؔی ہو سکدی
پھیر دسو سارے نبیاں دے افسر دیاں ریساں کون کرے

○

میں کی شان سوہنے نبی دی سناواں
دو عالم تے جہدے کرم دیاں چھاواں
نیازؔی کماوندے رہے ڈیر جیہوے
اونہاں لئی وی سوہنے نے منگیاں دعاواں



جے رحمت دا در نہ کھلدا پھیر اوگنہارے کی کردے
کر دا نہ شفاعت جے سوہنا میرے جئے وچارے کی کردے

سوہنے نوں اپنی امت دی بھلی نئیں یاد کسے ویلے
اونہوں یاد نہ کریئے بھل کے وی اسیں بندے نکارے کی کردے

شبیرؓ جے چاؤندے کربل دی دھرتی چوں چشمے چل پیندے
اوتھے تے رضا سی مولا دی زہرا دے دلارے کی کردے

من ٹھار مٹھل دی یاد اندر کیویں روکاں وگدے ہنجواں نوں
بنھ لگدے نئیں دریاواں نوں پلکاں دے کنارے کی کردے

اوہدی آس دے اتے ٹھلیا ساں تاں ہویاں پار طوفاناں چوں
اوہدی نظر کرم جے نہ ہندی دنیا دے سہارے کی کردے

امت دی نیازی بخشش لئی منگدے رہے دعاواں رات دنے
جے درد ونڈا وندا ناں سوہنا درداں دے مارے کی کردے

O

سارے نبیاں چوں محبوبا شان سوائی تیری اے
کول بلا کے رب نے کہیا جا ساری خدائی اے
لوریاں نال سلاؤندی رئی اے اپنا بخت جگاؤندی رئی اے
کملی والیا کیڈیاں کرماں والی دائی تیرے اے

O

ساڈا تے کجھ وی جانا نئیں ایہہ دنیا جیکر نئیں من دی
ہے روشنی سارے عالم وچہ سب آمنہ بی بی دے چن دی
ایہو کجھ حیا آئی اے اساں مکدی گل مکائی اے
وچہ قبر تے محشر گل ساڈی جے توں نہ بناویں نئیں بن دی



کملی والے دے دربار دُربار تے لے گنہ گار جو چشم تر جان گے
مینوں دربار دے جلویاں دی قسم سب دے دامن مراداں تھیں بھر جان گے

چل نبی جی دے روضہ اطہر تے چل آسے پاسے نہ پھر در محمد ﷺ دا
اٹھی جس دم نظر سبز گنبد دے وَل دِیدے شوق زیارت تھیں ٹھر جان گے

تیرا در چھڈ کے کیوں دربدر میں پھراں کیوں میں غیراں دیاں جا کے منتاں کراں
تیری نظرِ کرم جے رئی سوہنیاں دن گزردے گزردے گذر جان گے

ہنجو تحفہ اے اکھیاں دا دلدار لئی سانبھ کے رکھ ایہہ نذرانہ سرکار لئی
موتی اشکاں دے ڈِگ پئے جے اکھیاں وچوں ایہہ بکھردے بکھردے بکھر جان گے

خیر پادے نہ پاوے ایہہ اوہدی رضا کملی والے دے در داہاں میں تے گدا
کیوں مقدراں دے رونے میں روندا پھراں ایہہ سنوردے سنوردے سنور جان گے

فکر ہردم ایہہ تینوں نیازی رہوے جس طرح وی رہوے سوہناں راضی رہوے
رنگ اپنی محبت دے توں دیکھ لیں پھیر نکھردے نکھردے نکھر جان گے

○

سرورِ کونین کی کونین پہ رحمت رہی
کس طرح ہم عاصیوں سے آپکی الفت رہی
آگیا جو بھی نیازیؔ بھیک لینے کیلئے!
جھولیاں بھر بھر کے دینا آپ کی عادت رہی

○

لوگ جیتے ہیں زندگی کے لئے
زندگی ہو تو بندگی کے لئے
یہ بھی کچھ کم نہیں عبادت سے
آدمی ہو جو آدمی کے لیے

○

سرسبز میرے گلشن دِل کی کلی رہے
رحمت کی بھیک سے مری جھولی بھری رہے
یا رحمتہ العالمین رحمت کا واسطہ
تیرے کرم سے بات بنی ہے بنی رہے



میں بوہے کھول کے یاداں دے اکھاں راہاں وچہ وچھانی آں
ماہی لنگھ نہ جاوے کولوں دی ہنجواں دے دِیپ جلانی آں!

وگدی رئے وابہاراں دی وَل سک نہ جاوے پیاراں دی
تری یاد دے بوٹے نوں ہر دم اکھیاں دا پانی پانی آں!

تک پاندیا ہتھ دیاں ریکھاں نوں کی ہو گیا میرے لیکھاں نوں!
سوہنے دیاں وچہ اڈیکاں دے میں رو رو وقت لنگھانی آں

تیرے عشق چہ ہو گئی جھلی آں تیرے غم وچہ میں مر چلی آں!
دو گھڑیاں آ جا محبوبا تینوں واسطہ رب دا پانی آں

جد خبر ملی تیرے آون دی پھیر چانواں نوں نئیں چین آیا
تری راہ وچہ وانگ دِیوانیاں دے کدی آنی آں کدی جانی آں

ناں دل اے مینوں بولن دا ناں درد نیازی پھولن دا
ناں لے لے اپنے ڈھولن دا میں اپنا دِل پرچانی آں



کرو نظر کرم اپنی شہِ بغداد یا میراں
غلاماں دے رہن ڈیرے سدا آباد یا میراں

سخی محبوب سبحانی ہے تیری ذات لا ثانی
جھکاوندے سر ترے در تے قطب اوتاد یا میراں

تری محفل سجائی بیٹھے نے ایہہ تیرے دیوانے
لباں تے نام ایں تیرا تے دِل نے شاد یا میراں

اوہدا دشمن وگاڑن کی جدھے وی سر تے توں ہوویں
محافظ اوہدی بن جاندی اے تیری یاد یا میراں

تُسیں محفل چہ آئے او تے جلوہ عام کر دیوو
غماں دے ماریاں دے ہون اج دلشاد یا میراں

میں کیوں غیراں توں جامنگاں میں کیوں دردر صدا دیواں
ترے در دا سوالی ہاں کرو امداد یا میراں

کدی ویکھے خزاں نہ اکھ بھر کے میرے گلشن نُوں
ترے اگے نیازیؔ دی ہے ایہہ فریاد یا میراں



تیرے گلشن دے پھل بوٹے رہن ساوے دعا کرناں
کدی بھل کے خزاں نہ پیر وِی پاوے دعا کرناں

تیرے در توں اے سخیا خیر ملدی رہے فقیراں نوں
نہ کوئی در اتوں خالی کدی جاوے دعا کرناں

میں تیرے غم دی جھولی پالواں گا ہس کے سجناں
چمن تیرے چہ خوشیاں دی ہوا آوے دعا کرناں

فرشتے موت دے لکھ وار آون اون بسم اللہ
نزع ویلے میرا مرشد وی آجاوے دعا کرناں

زباں میری چہ طاقت اے جدوں تیکر میرے مولا
تیرے محبوب دے سہرے سدا گاوے دعا کرناں

مرن توں بعد وی مرشد میرے اُتے رہوے راضی
کرم اپنا نیازیؔ تے اوہ فرماوے دُعا کرناں

o

غمی منگناں نہ خوشی منگناں ہاں
ترے نام دی زندگی منگناں ہاں
نیازی نہیں منگدا زمانے دی شاہی
مدینے دی بس حاضری منگناں ہاں

o

مدینے جو چمکن اوہ تارے نے وکھرے
مدینے دے وسنیک سارے نے وکھرے
نیازی کدے نال تشبیہ دیواں!!
مدینے شہر دے نظارے نے وکھرے



جیہڑے سجن اپنے سجناں دا وچہ دِل دے نقش پکا لیندے
اوہ خودنوں بیٹھ کے دھرتی تے لاہوت دی سیر کرالیندے

خالق نے اپنے بندیاں نوں اِک خاص تصرف دتا اے
جس وقت وی چاہون گھر بیٹھے ہر شے نوں کول بلا لیندے

یاراں نال جے یار رُس جاون جے پیروی ویہڑے نہ پاون
یاراں نوں یار مناون لئی پیراں وچہ گھنگرو پا لیندے

دنیا دے دارو رہن دیو سانوں ہجر دے صدمے سہن دیو
جیہڑے ہون مریض محبت دے بن دید نہ ہور دوا لیندے

ولی نال نظر دے ول کر دے نہیں کی چوڑی گل کر دے
اللہ دے بندے بندیاں نوں اللہ دے نال ملا لیندے

جیہڑا سجناں کولوں دکھ رہندا اوہدی کلی دا نہیں ککھ رہندا
اونہاں دا رب وِی رُس جاندا کر یارنوں جیہڑے خفا لیندے

جدوں سر تے او کسڑ پیندی اے جدوں ہجر ستاوند سجناں دا
سنیاں ایں نیازی یاراں دے یار آ کے درد ونڈا لیندے



کدی در در تے اوہ نہیں جاندے جو اک در دے دیوانے نے
اک در دے جہڑے ہو جاندے اوہ دیوانے وی دانے نے

دربار تے اوندا جاندا رہوٗ قدماں تے سیس جھکا وندا رہوٗ
رل بہناں یار دی چوکھٹ تے سجناں دے ملن بہانے نے

بانہہ پھیڑ لینی ہر بے زر دی ایہہ ریت ہے ساقی دے گھر دی
ایتھے لوڑ نہیں جام تے ساغر دی ایتھے اکھیاں دے پیمانے نے

آئیاں بختاں والیاں گھڑیاں نے بن پیتیاں مستیاں چڑھیاں نے
اج لگدا میرے ساقی دیاں اکھیاں وچہ دو میخانے نے

ایس اوس شمع دے قائل نہیں نہ آپ روے نہ پروا نے
بن سڑیاں نور جو دیندی اے سب اوسے دے پروانے نے

کدوں تیک رویں گا بچ بچ کے آ جا یار منایے نچ نچ کے
اگ عشق دی لگدی بچ بچ کے سانوں دسیا اک مستانے نے

مرشد دی سنگت پیاری اے جہدی اللہ نبی ﷺ نال یاری اے
دسو کہدی بیڑی تاری اے ظالم بیدرد زمانے نے

ماری اے دنیا مرضاں دی بھلی بات نیازیؔ فرضاں دی
ساڈی یاری غرضاں دی ولیاں دے پاک یارانے نے



وہ جسے دید کا ایک جام پلا دیتے ہیں
فرش تا عرش بھی پردے اٹھا دیتے ہیں
میرے محبوب کے دیوانے نیازیؔ اکثر
نامِ محبوب پہ ہر چیز لٹا دیتے ہیں



جہڑے دِل تھیں اک نوں من لیندے اوہ بھار دوئی دا چکدے نئیں
ساہ مک دے مکدے مک جاندے غیراندے نیڑے ڈھکدے نئیں

جہڑے مَن والے ولیاں دے جہڑے عاشق یار دی گلیاں دے
اوہ چھڈ کے یار دے قدماں نوں شاہاں دے تخت تے تھکدے نئیں

آساں دا باغ سجائی جا ہنجواں دا پانی پائی جا
کھوہ رکھ دا رئے بے اکھیاں دا پھیر پیار دے بوٹے سکدے نئیں

کجھ آکھو نہ دیوانیاں نوں جتھے بیٹھے بیٹھے رہن دیو!
جہڑے غیرت مند دیوانے نے در در تے جا کے جھکدے نئیں

بھاویں ڈکناں پوے طوفاناں نوں بھانویں توڑنا پوے چٹاناں نُوں
مرشد دی دید دے متوالے راہاں وچہ کدھرے رک دے نئیں

چھڈ جھگڑے زِیراں زَبراں دے ڈر لہہ جاون گے قبراں دے
کھا تیر نیازی نظراں دے نشانے اُک دے نئیں

O

جس جگہ آقا ترا نقش قدم ہوتا ہے
سر بصد شوق و محبت وہیں خم ہوتا ہے
ہو جہاں ذکر رسالت کی نیازیؔ محفل
اس جگہ سرور عالم کا کرم ہوتا ہے

O

دردِ دِل ہو تو یوں دوا کیجئے
ہر گھڑی ذکرِ مصطفیٰ کیجئے
ہم غلاموں کو حاضری ہو نصیب
سب مدینے چلیں دعا کیجئے



تیری رات تڑپ دیاں لنگھ جاوے نہ دن ویلے آرام آوے
ایس پاک وطن وچہ جد تیکر نہ سوہنے نبی ﷺ دا نظام آوے

ایہو جے نظام محمد دا ایہو اسلام محمد ﷺ دا!
ہتھ ہون مہاراں آقا دے اتے اوٹھ دے بیٹھا غلام آوے

تیرا ہر کم ہووے یار لئی مرناں جیوناں سرکار لئی!
اوہدے ذکر تے اوہدی یاد بناں جیہڑا ساہ آوے اور حرام آوے

اٹھ ویلا نئیں تمہیداں دا تینوں کہندا خون شہیداں دا
ایہہ پھیر وی سودا ستا اے جے سر دتیاں اسلام آوے

توں ہور خدا توں کی لیناں تیرے عشق دا ایہو ہے گہناں
تیرا کملیا کملی والے دے دیوانیاں وچہ جے نام آوے

تسیں رل مل یار دعا منگو اتھے نور نبی ﷺ دی ضیا منگو
جیہڑی گم کر دیوے منزل نوں مرے دیس چہ اوہ نہ شام آوے

جے چاہوں لذّت جینے دی چمد اروُ خاک مدینے دی
سرنیواں کر کے ہر نوری جتھے یار نوں کرن سلام آوے

اونہاں خوش بخت میخواراں نوں کی لوڑاں ٹھیکے جان دیاں
سرکار دے عشق دا جنہاں لئی طیبہ چوں نیازؔی جام آوے

اس زندگی نوں میں کی آکھاں جہڑی ٹھیکیاں دیو چہ بیتی اے
دھن بھاگ اوناں خوش بختاں دے جنہاں یار دے کولوں پیتی اے

ایہہ گل نیازؔی نہیں نیازؔی کیتی ایہہ گل قلندر کیتی اے
اوہدی عشق نماز ادا ہوئی جہنے یار نوں دیکھ کے نیتی اے



کوئی عاصی نئیں میں ورگا میں مناں یا رسول اللہ
تری رحمت دا وی کوئی ناں بناں یا رسول اللہ

کرم یا رحمۃً للعالمین اپنے غلاماں تے
پئے لاوندے لوک ایمان نوں سناں یا رسول اللہ

ترے انوار نے کیتا اے روشن سارے عالم نوں
خدا دی کل خدائی دیا چناں یا رسول اللہ

میں صدقے جاں تیرا دتا نہ منگیا ستراں (۷۰) کولوں
رہیا بھریا سی اونویں دودھ دا چھناں یا رسول اللہ

ہووے حاضری نیازی اپنے یاراں نال روضے تے
میرے دِل دی ہے بس ایہو تمناں یا رسول اللہ

# بابِ کرم

الحاج عبد السّتّار نیازی رحمۃ اللہ علیہ



نوریہ رضویہ پبلیکیشنز
11- گنج بخش روڈ لاہور
042-7313885

نام کتاب —— بابِ کرم

شاعر —— الحاج عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ

صفحات —— 96

نظر ثانی —— ابن نیازی محمد زاہد نیازی

تعداد —— 1100

اشاعت —— ربیع الاوّل ۱۴۲۵ھ/ مئی ۲۰۰۴ء

طابع —— سید شجاعت رسول شاہ قادری

مطبع —— اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور

ناشر —— نوریہ رضویہ پبلی کیشنز لاہور

قیمت ——

ملنے کے پتے

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز

11 گنج بخش روڈ لاہور فون: 7313885

مکتبہ نوریہ رضویہ

گلبرگ اے فیصل آباد فون: 626046

# انتساب

میں اپنے پیرو مرشد شہنشاہ دربارِ لاثانی سرکار علی حسین شاہ دامت برکاتہم العالیہ کے وسیلے سے ان نغماتِ حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کو

بنی نجارؓ کی ان محترم کمسن بچیوں کے نام منسوب کرتا ہوں جن کے معصوم لبوں سے سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی مدینہ منورہ تشریف آوری کے موقع پر نکلے ہوئے خیر مقدمی ترانے آج بھی فضاؤں میں نور بکھیر رہے ہیں۔

عبد الستار نیازی

# بظلِ عنایت

پیر طریقت و شریعت مردِ حقانی
جگر گوشہ لاثانیؒ، حضرت قبلہ سید
**پیر علی حسین شاہ** برکاتہم دامت
سجادہ نشین
آستانہ عالیہ لاثانیہ علی پور سیداں شریف

O

فیضیاب دربارِ لاثانی
**عبدالستار نیازی**

# فہرست باب کرم

# احوالِ واقعی

کرم ازل کا وہ قطرۂ حقیقی ہے جو تلاش کرنے والوں کے عمر بھر ہاتھ نہیں آتا۔ لیکن بعض خوش نصیب ایسے ہوتے ہیں کہ یہ قطرۂ حقیقی ان کی راہوں میں پڑا ہوتا ہے۔

پاکستان کے ممتاز نعت خواں اور نعت گو شاعر جناب عبدالستار نیازی عمر بھر مدحت تقدیس حرم میں مصروف رہے اپنے دل میں اور اپنے اشعار میں زیارت حرمین کی تمنا کرتے رہے۔

آخر وہ دن آ ہی گیا کہ صاحب کرم نے ان کے لئے باب کرم کھول دیا اس کے بعد آپ بفضل خدا اور بفیض مصطفیٰ اس مصرع کے مصداق بن گئے۔

صد شکر کہ ہستیم میانِ دو کریم

ہوا یہ کہ ۲۵ اگست ۱۹۸۰ء کو مردِ حق پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق یہاں فیصل آباد میں مختصر دورہ پر تشریف لائے۔ جناب عبدالستار نیازی کو ایک تقریب میں نعت مصطفیٰ پیش کرنے کا موقع میسر آیا۔

صدرِ پاکستان نے نعت مصطفیٰ سماعت کی۔ مدحتِ مصطفیٰ نے محبت مصطفیٰ کے دریا میں طغیانی پیدا کر دی۔ اور قطرۂ کرم پلکوں کی زینت بن گیا۔ اور نیازی صاحب کے لئے باب کرم کھل گیا۔

محترم المقام صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق نے انہیں سرکاری اخراجات پر حج بیت اللہ پر بھیجنے کا اعلان کر دیا۔ اور نیازی صاحب ۱۹۸۰ء میں سعادت حج سے ہمکنار ہو گئے۔

نیازی صاحب کا پیش نظر نعتیہ مجموعہ "باب کرم" اسی قطرۂ کرم کا انعام ہے۔ جو ان کی راہوں میں پڑا تھا۔ نیازی صاحب کے دل کی دھڑکن تا قیامت اسی باب کرم پر دستک دیتی رہے گی اور وہ باب کرم پر سجدہ ریز رہیں گے اور اس کے باوجود عشق مصطفیٰ کے تقاضے پورے نہ ہوں گے۔

**اختر سدیدی**

ایڈیٹر روزنامہ سعادت فیصل آباد

پاکستان رائٹرز گلڈز فیصل آباد کی طرف سے

# عبدالستار نیازیؔ کے ساتھ ایک شام

صدفؔ جالندھری فیصل آباد

چمن زارِ رسالت دا ایہ بلبل پورے باغ جہان وچہ چہکدا اے
جدوں نعت دا زمزمہ چھیڑ دیندا ہر اِک پھل محبت دا مہکدا اے

کیف بزم وجود دیوچہ بھر کے بزم نعت رسول وچہ لہکدا اے
ہر وقت مدینے دی حاضری لئی رہندا ولکدا سسکدا سہکدا اے

طیبہ جان لگا وی ایہ تڑپدا سی ہن وی غماں دے بہر وچہ ڈبا رہندا
بارش پھلاں دی کرواا ے جدوں تیکر خار درواں داسینے وچہ کھبا رہندا

نغمہ ریزی جد ہندی اے شروع ایہدی عالم سوز وگداز وچہ ڈھل جاندا
عشق جامی دا رومی دا درد سارا ایہدی اک اک آواز وچہ ڈھل جاندا

نعت شاہِ کونین دی پڑھن لگا خودوی سوز دے ساز وچہ ڈھل جاندا
ایہدا جوش سروش دی صوت جاپے ایہدا ناز نیاز وچہ ڈھل جاندا

ایہدا احسن تلفظ تے لے مل کے رچدے جاوندے نے جسم وجان اندر
جسم و جان اپنا خبرے ڈھاں دیندا مدنی ماہی محبوب دی شان اندر

نعت خوان ہزاراں نے ملک اندر سب توں وکھری اے نعت خوانی ایہدی
ایسا بچپن توں نعت دا سوز ملیا ایسے سوز وچہ گزری جوانی ایہدی

ڈھلدیاں جان فضاواں سروراندر جدوں ہندی اے گوہر افشانی ایہدی
پتھر ڈھال دیندی اگاں بال دیندی نرم و نازک اندازِ بیانی ایہدی

ایہ نیازیؔ نیاز وچہ رہن والا منگندا عشق دی سدا نیاز رہندا
ایہ غیور غرور توں روے بچ کے کردا کسے دے ناز تے ناز رہندا

دوہری شان بخشی ایدے رب ایہنوں نعت خوان دی اے نعت گودی اے
مطلع سوچ دے اُتے طلوع ہو کے کردا جاوندا عشق دی لودی اے

دردمنداں دے درداں نوں چھیڑدا جداودوں دِل ایہدا اپینداروندی اے
کسے ہوردا صدف نئیں پتہ مینوں مینوں پیارا اے جناں وی جوندی اے

تسیں شام مناوندے او نال ایہدے ایہہ تے اپنا شام اڈیکدا اے
جیہڑا مستیاں ونڈدا اے محفلاں وچہ اپنے حصے دا جام اڈیکدا اے

# بابِ کرم

جناب خالد محمود (کراچی)

کھلا ہوا ہے دو عالم پہ اُن کا بابِ کرم
نہ کچھ شمارِ عطا کا نہ کچھ حسابِ کرم

جسے دیا مرے آقا نے بے حساب دیا
نہیں کا لفظ نہیں جانتا جوابِ کرم

رُخِ کرم پہ پڑا ہے ابھی حجابِ کرم
نقاب اٹھے تو نظر آئے آفتابِ کرم

خدا کرے مری قسمت میں وہ سحر آئے
رُخِ حضور میں دیکھوں پڑھوں کتابِ کرم

گنہگار سبھی ہوں گے فیضیابِ کرم
کچھ اور حشر کے دن ہوگی آب و تابِ کرم

کرم حضور کا اُس روز دیکھنا خالد
میرے حضور اُٹھائیں گے جب نقابِ کرم

# باب کرم

کر دو کرم کونین کے والی رحمت عالم ذات تری ہے
جیسا بھی ہوں ہوں تو تمہارا تیرے کرم کی آس بڑی ہے

تیری عطا کا رنگ جدا ہے باب کرم ہر وقت کھلا ہے
کون ومکاں میں شہر شہاں میں تیرے کرم کی دھوم مچی ہے

ہر اک رنگ میں رنگ ترا ہے سب سے اچھا سنگ ترا ہے
عالم عالم جانِ دو عالم نام ترا ہے بات تری ہے!

نکھری نکھری صبح کرم ہے روشن روشن شام حرم سے
شہر نبی کی بات نہ پوچھ شہر نبی پھر شہر نبی ہے

یہ میرے مرشد کی عطا ہے ورنہ مری اوقات ہی کیا ہے
محفل محفل لمحہ لمحہ میرے لبوں پر نعت نبی ہے!

صدقہ دے اولادِ علیؓ کا میں بھی گدا ہوں تیری گلی کا!
میں محتاج تو میرا داتا میں منگتا تو میرا سخی ہے

اپنے خبیبؓ بلالؓ کا صدقہ اپنی پیاری آل کا صدقہ
بخش مجھے بھی عشق کی دولت گھر میں ترے کس شے کی کمی ہے

حسن عمل کچھ پاس نہیں ہے شرمندہ سجدوں سے جبیں ہے
در پہ تیرے آن گرا ہوں آگے آقا تیری خوشی ہے!

دن دیکھے ہیں تو نے خوشی کے گا رے نیازیؔ گیت نبی کے
جن کے نام کے صدقے تیرا نام ہوا ہے بات بنی ہے

# کیسا لگتا ہے؟

نام محمدؐ کتنا میٹھا لگتا ہے
پیارے نبیؐ کا ذکر بھی ہم کو پیارا لگتا ہے

یادِ نبیؐ کا گلشن مہکا مہکا لگتا ہے
محفل میں موجود میں آقا ایسا لگتا ہے

لب پر نغمے صل علیٰ کے ہاتھوں میں کشکول
دیکھو تو سرکار کا منگتا کیسا لگتا ہے

آنکھوں میں مازاغ کا کجرا سر طٰہٰ کا تاج
کیسے کہوں کملی والا ہم جیسا لگتا ہے

غوث قطب ابدال قلندر سب انکے محتاج
میرا داتا ہر داتا کا داتا لگتا ہے!

اَوْ اَدنیٰ کی سیج بجی ہے عرش بریں پر آج
حق کا دلارا باندھ کے سہرا دولہا لگتا ہے

آؤ سنائیں اپنے نبی کو اپنے غم کی بات
اُن کے علاوہ کون نیازیؔ اپنا لگتا ہے

# میرا نبیؐ

مجھے انکی یادوں نے آواز دی ہے      نظر جھومتی سوئے طیبہ گئی
ہے کیوں مہکا مہکا چمن آج دل کا      مدینے سے ٹھنڈی ہوا آ رہی
یہاں پاؤں رکھنا تو رکھنا ادب سے      مدینے کے راہی یہ شہر نبیؐ
سہارا دیا رحمت مصطفیٰ نے      مری بات اُن کے کرم سے بنی
مقدر پہ کیوں نہ کروں ناز سکھیو      مری میرے داتا نے جھولی بھری
شفاعت کے مژدے سنائے ہیں جسنے      وہ میرا نبیؐ ہے وہ میرا نبیؐ
سجائیں نہ کیوں ہم درُودوں کی محفل      ہمیں تو ہمارے نبی کی خوشی
ستائیں گے تجھ کو نہ غم دو جہاں کے      غم مصطفیٰ سے اگر دوستی

سدا ذکر کرتا ہوں خیرالوریٰ کا
مری تو نیازیؔ یہی بندگی ہے

## مدینہ نور کا

ساقی کوثر ترا ہے جام و مینا نور کا
ہو مقدر میں مرے بھی جام پینا نور کا

ہیں معطر ہی معطر گلستاں کی وادیاں!
پھول کلیوں میں مہکتا ہے پسینہ نور کا

سب کی بے مانگے بھرے جاتا ہے داتا جھولیاں
بٹ رہا ہے دونوں عالم میں خزینہ نور کا

نور کی چادر بچھی ہر سمت صدقے نور کے
مسجد نبویؐ ہی کیا سارا مدینہ نور کا

دونوں عالم ہو گئے پر نور اُن کے نور سے
ایسا چمکا ہے مدینے میں نگینہ نور کا

مقتدی بن کر نبی پیچھے کھڑے تھے نور کے
صحن اقصیٰ میں ہوا جس دم شبینہ نور کا!

کملی والا ہی گیا پل میں مکاں سے لامکاں
طائر سدرہ نے بھی دیکھا نہ زینہ نور کا

آؤ آؤ عاصیو منزل پہ جانا ہے اگر
دھیرے دھیرے جا رہا ہے یہ سفینہ نور کا

اُن صحابہ کے مقدر پہ فدا دونوں جہاں
جن کے سینے سے لگا اک بار سینہ نور کا

جگمگا اُٹھیں مرے بھی داغِ دل اِس نور سے
دل نیازیؔ کا بھی بن جائے دفینہ نور کا

# رسول ہاشمی

تیرے غم میں جو نہ گزرے بیکار زندگی ہے
تجھے یاد کرتے رہنا یہی جان بندگی ہے

اے مرے کریم مجھ پر بھی کرم نوازیاں ہوں
کہ ترے کرم کا چرچا گھر گھر گلی گلی ہے

عرب و عجم کے والی میں نہ جاؤں در سے خالی
ترے در پہ جو بھی آیا اُسے ہر خوشی ملی ہے

تیرے رُخ پر کیا سجے ہیں یہ تجلیوں کے سہرے
جو ہے رونق دو عالم ترا حسن سرمدی ہے

میری زندگی کے مالک ترے نام پر بکا ہوں
اِسی بات پر ہوں نازاں اِسی بات کی خوشی ہے

شب غم کے گیسوؤں نے مجھ پر کیا تھا سایا
ترا نام لب پہ آیا میری شام غم ڈھلی ہے



میں نثار تیرے آقا مجھے ہر خوشی عطا کی
اے شہنشہِ دو عالم تیری بندہ پروری ہے

سارے نبی ہیں اپنی اپنی جگہ پہ افضل
جسے سب پہ ہے فضیلت وہ رسول ہاشمی ہے

دامن سجا کے جائے اشکوں کے موتیوں سے
دربارِ مصطفیٰ میں جس جس کی حاضری ہے

ہیں یہ نام مصطفیٰ کی سبھی عزتیں نیازیؔ
ورنہ جہاں میں مجھ سے اچھوں کی کیا کمی ہے



جینے کے آثار ملے ہیں — آج مجھے سرکار ملے ہیں
سر سے غم کی رات ڈھلی ہے — صبح کے انوار ملے ہیں
گنج شکر داتا، لاثانی — کتنے اچھے یار ملے ہیں
وادی دل سے کون ہے گزرا — وجد میں دل کے تار ملے ہیں
عشق نبی کے صدقے جاؤں — دل میں درد ہزار ملے ہیں
رقصاں رقصاں شہر نبی کے — کوچہ و بازار ملے ہیں
کیسے دیکھوں حسن کے جلوے — جلوے جلوہ بار ملے ہیں
وادی عشق میں سوچ کے جانا — راہ بڑے دشوار ملے ہیں
غم کے مارو غم کا ہے کا — بطحا کے غم خوار ملے ہیں

ہم نے نیازیؔ کو جب دیکھا
لب پہ تیرے اذکار ملے ہیں

# سزا کوئی نہیں

تیرے در سے یا نبی خالی گیا کوئی نہیں
ہیں سخی لاکھوں یہاں پر آپ سا کوئی نہیں

آپکے دامن میں ہیں دونوں جہاں کی نعمتیں
آپ کے لطف و کرم کی انتہا کوئی نہیں

جب لیا نام محمدؐ مشکلیں حل ہو گئیں
کون کہتا ہے اثر اس نام میں کوئی نہیں

ہے یہ وہ دربار دربارِ محمدؐ عاصیو
اعتراف جرم کر لو تو سزا کوئی نہیں

وہ تو اب بھی بانٹتے ہیں نعمتیں کونین کی
کیوں یقیں اس بات کا تجھ کو رہا کوئی نہیں

جلوۂ ذات خدا جس نے ہو دیکھا بے حجاب
یا رسول ہاشمی تیرے سوا کوئی نہیں

عظمت محبوب کا ہے ذرے ذرے میں ظہور
آنکھ والوں کے سوا پر دیکھتا کوئی نہیں

آپکے ہوتے ہوئے میں کیوں مصیبت میں رہوں
کیا کہیں گے لوگ کہ مشکلکشا کوئی نہیں؟

چھوڑ کر گلیاں عجم کی آ مدینے کو چلیں
دور رہ کر ان سے جینے کا مزا کوئی نہیں

کون پوچھے ہے نیازی دردِ دل کا ماجرا
جز محمد کے ہمارا آسرا کوئی نہیں

## مقدر کا دھنی

اے شہر مدینہ تو مقدر کا دھنی ہے
سرکارِ دو عالمؐ کی یہاں جلوہ گری ہے

یہ شہر مدینہ ہے یہ دربار نبیؐ ہے
اظہار تمنا بھی یہاں بے ادبی ہے

یہ بار گہہ سرورِ مکی مدنی ہے
پلکیں نہ اٹھانا وہ نظر دیکھ رہی ہے

ہم جیسے گداؤں کا جو داتا ہے سخی
اللہ کا محبوب ہے نبیوں کا نبی ہے



جب ہجوم غم میں دل گھبرائے ہے
مصطفیٰ کی یاد دل بہلائے ہے

دوری منزل بڑا تڑپائے ہے
پھر مدینہ آپ کا یاد آئے ہے

اَب نہ جانے کب مجھے بلوائیں گے
دِل میرا اس غم میں ڈوبا جائے ہے

جائیں گے ہم بھی مدینے ایک دِن !
دل کو میں اور دل مجھے سمجھائے ہے

محفلِ نعت نبی پر بالیقیں !!
ابر رحمت جھوم کر چھا جائے ہے

تم درودوں کی سجاؤ ڈالیاں !
بزم جاں کو ذکر یہ مہکائے ہے

نیند پر اُس کے فدا بیداریاں !
جسکے بھی خوابوں میں تو آجائے ہے

شکل وصورت کی نہیں ہے کوئی بات
وہ سہاگن ہے جو پی کو بھائے ہے

اس کی قسمت پر فدا تخت شہی!
آستانے پر ترے جو آئے ہے!

سیر جنت کی اُسے پرواہ نہیں !
تیرے کوچے میں جو آئے جائے ہے

ہو نیازی کوئی سلطاں یا فقیر
میرے آقا کا ہی صدقہ کھائے ہے



قریب مصطفےٰ ہے کوئی کوئی
مزے یہ لوٹتا ہے کوئی کوئی

بشر سمجھا انہیں لاکھوں نے لیکن
حقیقت آشنا ہے کوئی کوئی

نہیں دار و رسن ہر اک کی قسمت
انا الحق بولتا ہے کوئی کوئی !

غنیمت جان جنتی مے ملی ہے
کہ میخانہ کھلا ہے کوئی کوئی

جسے دیکھو وہ دم بھرتا ہے ان کا
ولیکن با وفا ہے کوئی کوئی

چل آ کونین کے والی کے در پر
یہاں حامی ترا ہے کوئی کوئی

ترے روضے کی نوری جالیوں کو
نظر سے چومتا ہے کوئی کوئی

کھلے ہیں پھول گلشن میں ہزاروں
نگاہوں میں بچا ہے کوئی کوئی

بڑی دشوار ہے راہ محبت
کہ اس رہ پر چلا ہے کوئی کوئی

جو طوفانوں سے کشتی پار کر دے
نیازیؔ ناخدا ہے کوئی کوئی



گدا نواز بڑا ہے تمہارا گھر خواجہ
مرا بھی دامن امید آج بھر خواجہ

تمہارے فیض کی چٹکی ہے چاندنی ہر سو
کہاں کہاں نہیں چمکا ترا قمر خواجہ

رہا نہ فیض کرم سے ترے کوئی محروم
کہ تیرا فیض ہے پہنچا نگر نگر خواجہ

حمید الدین کا صدقہ وہ ہم پہ بھی کر دو
جو کی تھی مہر علی پر کبھی نظر خواجہ

یہ فخر ہے کہ ہوں میں بھی گدائے کوئے سیال
ملا ہے نام مجھے تیرے نام پر خواجہ

ستارا اُس کے مقدر کا کیوں نہ روشن ہو
تمہارا جس نے بھی چوما ہے سنگِ دَرِ خواجہ

ترا کرم ہے جو مجھ کو بنا لیا اپنا!
تمہارے گیت مَیں گاؤں گا عمر بھر خواجہ

کرم ہو مجھ پہ بھی لج پال میرے پیر سیال
کھڑا ہے دَر پہ تمہارے یہ بے ہنر خواجہ

مرا تو ہے یہی ایماں کوئی کہیں بھی رہے
تو ایک پل بھی نہیں اُس سے بے خبر خواجہ

ہے سربلندی جو حاصل ترے نیازیؔ کو
جُھکا ہُوا ہے ترے دَر پہ اُس کا سَر خواجہ



میرے آقا میرے لجپال مدینے والے !
میرے حالات بدل ڈال مدینے والے

اپنی آنکھوں سے لگاؤں میں سنہری جالی
مجھ کو بلوائیے ہر سال مدینے والے

جھولی بھر دیجئے حسنین کا صدقہ میری
مجھ کو کر دیجئے خوشحال مدینے والے

ہے کرم شاہ و گدا پر ترا یکساں آقا
تو ہے لجپالوں کا لجپال مدینے والے

آلِ اطہار کے میں گیت ہمیشہ گاؤں
خوش رہے مجھ سے تری آل مدینے والے

اپنے دُکھ درد سناؤں مَیں کسے ترے بغیر
جز ترے کون سنے حال مدینے والے

خشک ہے شاخ تمنائے زیارت کب سے
با ثمر اس کو بھی کر ڈال مدینے والے

عیب محشر میں کہیں کھلنے نہ پائیں میرے
رکھیو دامن میں بہر حال مدینے والے

آستانے پہ ترے سر ہو نیازؔی کا جھکا
ہو بلند اس کا بھی اقبال مدینے والے



کسی سکندر سے کم نہیں ہیں کہ ہم گدا ہیں در نبی کے
بڑے مزے سے گذر رہی ہے بڑے کرم ہیں مرے سخی کے

کسی کا در دیکھتے نہیں، ہیں کسی سے بھی مانگتے نہیں ہیں
بڑے غنی ہیں بڑے سخی ہیں فقیر آقا تری گلی کے

نہ حال دل غیر سے کہیں گے تمہارے در پر پڑے رہیں گے
تری گلی کے ہیں ہم بھکاری اُٹھائیں احسان کیوں کسی کے

جو مرے اپنے نصیب ہارے ترے کرم نے دیئے سہارے
ترے کرم کے نثار جاؤں رہے نہ احساس تک کمی کے

خُدا کرے تم حرم میں پہنچو کرم سے باب کرم میں پہنچو
قسم خُدا کی ہے میرا دعویٰ سُرور آئیں گے بندگی کے

نظر میں جلوے ہوں جالیوں کے لبوں پہ نعتوں کے ہوں ترانے
خُدا کرے کہ طویل تر ہوں زمانے میری وہ حاضری کے

مزے جو لُوٹے مدینے جا کے بیاں نیازؔی کروں وہ کیسے
بڑے نرالے بڑے حسیں تھے وہ چار دِن میری زندگی کے



نبی کا ذکر ہوتا ہے بحمد اللہ مرے گھر میں
خدا کے فضل کا رہتا ہے اک سایا مرے گھر میں

لگا ہے گھر کی دیواروں پہ نقشہ جب سے روضے کا
مجھے محسوس ہوتا ہے کہ ہیں آقا مرے گھر میں

نبی کی نعت کے صدقے مجھے حاصل ہوئی عزت
میں ہوں سرکار کا منگتا نہیں کیا کیا مرے گھر میں

میں اُن کو بھیجتا ہوں روز گلدستہ درودوں کا
بہاروں کا لگا رہتا ہے میلہ سا مرے گھر میں

کسی خوش بخت کی قسمت جگانے آپ جب آئیں
تو جاتے جاتے رُک جائیں کوئی لمحہ مرے گھر میں

میں ترا اُمتی ہوں ذکر تیرا ہی لبوں پر ہے
ترا لطف و کرم ہر دم رہے آقا مرے گھر میں

پہنچ جاتا ہوں بھی گنبد خضریٰ کی چھاؤں میں
کوئی جب نام لیتا ہے مدینے کا مرے گھر میں

پڑی ہیں اس کے کانوں میں بھی صلی اللہ کی آوازیں
کوئی مہمان جب آ کر کبھی ٹھہرا مرے گھر میں

بہاریں آ گئیں گویا خزاں دیدہ گلستاں میں
نیازیؔ ابر رحمت اس طرح برسا مرے گھر میں



مَیں جب سرکار بطحا کے درِ اقدس پہ جا نکلا
جو تھا نا آشنا برسوں کا وہ بھی آشنا نکلا

غمِ عشق نبی تیرا بھلا ہو تیرے صدقے سے
شہ بطحا سے ملنے کا کوئی تو راستہ نکلا

مدینے کی جدائی ہے دلِ عشاق پر بھاری
کہ جو نکلا مدینے سے وہی روتا ہُوا نکلا!

فرشتوں نے جو دیکھی حشر میں فردِ عمل میری
کہیں نعتِ نبی نکلی کہیں طیبہ لکھا نکلا!

فقیروں اور شاہوں کے ہے دامن میں ترا صدقہ
جسے دیکھا ترے کوچے کا اک ادنیٰ گدا نکلا

درودوں اور سلاموں کے حسیں پھولوں کے گلدستے
بیاضِ شعر میں میری نہ کچھ اس کے سوا نکلا

بہاروں نے قدم چومے ہواؤں نے بلائیں لیں
نیازیؔ جس طرف سے بھی غلامِ مصطفےٰ نکلا



سکوں دل کو کسی عالم نہیں ہے!
مرے زخموں کا کیا مرہم نہیں ہے

مرا بھی دامن امید بھر دے
کوئی بھی شے ترے گھر کم نہیں ہے

تری یادوں کے ہوں جس دل میں جلوے
وہ دل عرش بریں سے کم نہیں ہے

وہ محروم تمنا ہی رہے گا!
جو ترے پیار کا محرم نہیں ہے

غم دل چشم پُرنم آہ پیہم!!
یہی دولت مجھے کچھ کم نہیں ہے

غلام سید عالم ہوں زاہد !
قیامت کا مجھے کچھ غم نہیں ہے

رضائے شیخ میں ہستی مٹا دی
یہ میرا دم بھی میرا دم نہیں ہے

نگاہ مرشد کامل ہو جس پر !
اُسے دُنیا کا کوئی غم نہیں ہے

ہے لا حاصل نیازیؔ ایسا سجدہ
جو سر کے ساتھ دل بھی خم نہیں ہے



یہ ان کا کرم ان کی عنائیت ہے عطا ہے
داماں طلب میرا مرادوں سے بھرا ہے

مجھ پر میرے مولا کا یہ احسان بڑا ہے
سرکار کے منگتوں میں مرا نام لکھا ہے

آقا کے اشارے سے پلٹ آیا ہے سورج
اور چاند بھی سرکار کے قدموں پہ جھکا ہے

اُس سر کی بلندی کا ہو اندازہ تو کیونکر
وہ سر جو ترے نام پہ اک بار جھکا ہے

آیا ہے تصور میں مدینے کا گلستاں
پھر آج معطر یہ مرے دل کی فضا ہے

رہتا ہے کرم سایہ فگن مجھ پہ خدا کا
سچ پوچھو تو یہ مردِ قلندر کی دعا ہے

ہو خوف مجھے گرمی محشر کا بھلا کیوں
جب سایہ فگن دامن محبوب خدا ہے

ہرگز نہ کسی در پہ جھکا ہے نہ جھکے گا
وہ سر جو در سرور عالم پہ جھکا ہے

قرآن کی آیات سے ہوتا ہے یہ ثابت
صورت میں تو انساں ہے مگر نور خدا ہے

اس سمت بھی آؤ کبھی طیبہ کی ہواؤ !
ویراں مرے گلزار تمنا کی فضا ہے

طیبہ کے یہ ذرّے ہیں کہ ہیں نور کے تارے
خورشید نبوت کی عیاں ان میں ضیاء ہے

میں کیا ہوں نیازیؔ مری اوقات بھلا کیا
جو کچھ ہے مرے پاس وہ داتا کا دیا ہے



جس پہ نگاہ آپ کی بندہ نواز ہو گئی
اس کی تمام زندگی وقف گداز ہو گئی

شاہ حجاز کے قدم خاک حجاز پر پڑے
دونوں جہاں میں محترم خاک حجاز ہوگئی

خیر الوریٰ کے ذکر کی محفل پاک جب سجی
ساری فضائے کائنات نغمہ طراز ہو گئی!

سنگ در حضور پر جب سے جھکا ہے میرا سر
میری حیات واقف لطف نماز ہو گئی !

خلق رسول پاک کی ہیں یہ کرشمہ سازیاں
دُنیا اسیر حلقۂ زلف دراز ہو گئی!

عشق حبیب کبریا مانگوں نہ کیوں ترا بھلا
لذت سوز و ساز کی عمر دراز ہو گئی!

کیسے بیاں کروں شہا تیری کرم نوازیاں
تیرے کرم سے چارہ ساز قسمت فراز ہو گئی

میری نیازتی بندگی کیسی عجب ہے بندگی
صورت یار دیکھ لی اپنی نماز ہو گئی



یاد محبوب کو سینے میں بسا رکھا ہے
دل کے ویرانے کو گلزار بنا رکھا ہے

ہے یقیں مجھ کو مرے گھر میں بھی آئیں گے حضور
میں نے یادوں کے دریچوں کو کھلا رکھا ہے

حسن محبوب کے اعجاز پہ صدقے جاؤں
اپنے دیوانے کو فرزانہ بنا رکھا ہے

مجھ کو تسلیم گنہگار ہوں لیکن واعظ
یہ بھی تو دیکھ کہ دل کس سے لگا رکھا ہے

کتنے خوش بخت ہیں جو در پہ ہیں تیرے حاضر
میرے آقا مجھے کیوں در سے جدا رکھا ہے

بادشاہوں کو بھی لاتا نہیں خاطر میں کبھی!
جس نے سر آپ کی چوکھٹ پہ جھکا رکھا ہے

تیری آمد کی مجھے آس لگی رہتی ہے
تیری راہوں میں نگاہوں کو بچھا رکھا ہے

کب زمانے کی ہوا اُس کو بجھا سکتی ہے
جو محبت کا دیا میں نے جلا رکھا ہے

ذکر محبوب خدا کا ہے۔ نیازیؔ صدقہ
مجھ کو دنیا نے نگاہوں میں بٹھا رکھا ہے



جو نبی کے قریبؔ ہوتے ہیں
وہ خدا کے حبیب ہوتے ہیں

جو سجائیں درُود کی محفل !
وہ بڑے خوش نصیب ہوتے ہیں

عاصیو آؤ ان کے در پہ چلیں!
فیصلے واں عجیب ہوتے ہیں

سبز گنبد کو دیکھتے ہیں وہی
جن کے اچھے نصیب ہوتے ہیں

دولت عشق جن کے پاس نہیں
وہی سب سے غریب ہوتے ہیں

محفلِ نعت کے حسیں لمحے!
غمزدوں کے طبیب ہوتے ہیں

مصطفےٰ کا جو ذکر کرتے ہیں!
کتنے اَچھے خطیب ہوتے ہیں

جذبہ عشق کا کرشمہ ہے!
جب بھی دیکھو قریب ہوتے ہیں

جو نیازیؔ نبی کا ذکر کریں!
لُطف اُن پر عجیب ہوتے ہیں



خسروی کے سامنے نہ سروری کے سامنے
ہاتھ پھیلاؤ گداؤ تم نبی کے سامنے

کون ہے جو بھیک دے پھر مانگنے منگتوں کا بھلا
لاؤ تو کوئی سخی میرے سخی کے سامنے

بھیک اُس کو وسعت دامن سے بھی بڑھ کر ملی
جو سوالی بھی گیا میرے سخی کے سامنے

جسم وجاں فوراً ہی آجاتے ہیں کیف و وجد میں
ذکر ہو جب بھی نبی کا اُمتی کے سامنے

لے کے آئی ہے حلیمہ تو جہاں سرکار کو
جھک گئے دونوں جہاں اُس جھونپڑی کے سامنے

اللہ اللہ کس قدر ہوتے تھے سن کر شادماں
ذکر ہوتا جب صحابہ کا علی کے سامنے

ضبط کر ہجر نبی میں آنسوؤں کو ضبط کر
یوں نہ ظاہر کر یہ دولت تو کسی کے سامنے

بعد مرنے کے نیازیؔ کی یہی ہے آرزو
قبر ہو یارب مری ان کی گلی کے سامنے

○

جب گنبد خضریٰ کے انوار نظر آئے
انوار کے جھرمٹ میں سرکار نظر آئے

جتنے بھی مدینے میں میخوار نظر آئے
جام مئے کوثر سے سرشار نظر آئے

نغمات درودوں کے ہونٹوں پہ ہوئے جاری
جب شہر محبت کے آثار نظر آئے

مکے سے مدینے تک محدود نہیں جلوے
عشاق کو ہر جانب سرکار نظر آئے

لجپال کا ہے جیسا دربار مدینے میں
ایسا نہ مجھے کوئی دربار نظر آئے

اُس شہرِ محبت کا انداز کرم دیکھو
ہر شخص مدینے میں غمخوار نظر آئے

طیبہ کے تصور نے جینے کا مزہ بخشا
میں کیسے کہوں جینا دُشوار نظر آئے

میری ہے دُعا اتنی سرکار کے روضے پر
اللہ کرے میرا ہر یار نظر آئے

منگتے تو ہوئے منگتے اس در پہ شہنشاہ بھی
ایسے ہیں کھڑے جیسے نادار نظر آئے

آنکھیں میری روشن ہوں ہو جائے جگر ٹھنڈا
جس وقت مجھے میرا منٹھار نظر آئے

کرتا ہوں زیارت میں گھر بیٹھے مدینے کی
حائل نہ مجھے کوئی دیوار نظر آئے

جب خواب اجل سے ہوں بند آنکھیں نیازیؔ کی!
اس وقت بھی نبیوں کا سردار نظر آئے



رحمتوں والے نبی خیر الوریٰ کا تذکرہ
کیجئے ہر وقت محبوب خدا کا تذکرہ !

مشکلیں آئیں تو آئیں پاس میرے کس طرح
میرے لب پر ہے مرے مشکل کشا کا تذکرہ

بھیجتا ہوں میں درودوں کی سجا کر ڈالیاں
روز ہوتا ہے مرے گھر مصطفیٰ کا تذکرہ

میرے دل کے گوشے گوشے میں اُجالا ہو گیا
کر رہا تھا میں ابھی شمس الضحیٰ کا تذکرہ

کوئی گر چاہے کہ ہو مجھ پر فزوں فضل خدا
وہ کرے ہر دم حبیب کبریا کا تذکرہ !

کون ہے جسکے نہیں کشکول میں داتا کی بھیک
ہو رہا ہے جگہ تیری سخا کا تذکرہ

رحمتوں کے پھول برسے صبح تک گھر میں مرے
رات بھر ہوتا رہا ان کی عطا کا تذکرہ

کھل اُٹھے گلشن اُمیدوں کے ہوا دل باغ باغ
جب کیا میں نے مدینے کی ہوا کا تذکرہ

نعت سنکر ہو نہ برہم بے خبر قرآن پڑھ
خود خدا کرتا ہے اپنے مصطفیٰ کا تذکرہ

پھر نیازؔی کی بھی ہو جائے مدینے حاضری
دوستو کرنا نبی سے یوں گدا کا تذکرہ



یا نبی ہم پر عنایت کیجئے — اس طرف بھی چشم رحمت کیجئے
آپ ہی تو ہیں مرے سب کچھ حضور — کیجئے میری شفاعت کیجئے

حاضری ہوتی رہے دربار میں — میری ایسی اچھی قسمت کیجئے
جان ہیں ایمان کی یہ دوستو — کملی والے سے محبت کیجئے

بن کے ان کے آستانے کے گدا — ساری دنیا پر حکومت کیجئے
جوش پر دریائے رحمت آئے گا — دم بدم ذکر رسالت کیجئے

تم زمانے میں غنی بن جاؤ گے — نام پر ان کے سخاوت کیجئے
دل میں ہو یاد خدا لب پر — دُرود کیجئے تو یوں عبادت کیجئے

بھول جاؤ گے نشے دنیا کے تم — انکے میخواروں کی سنگت کیجئے
چاہتے ہو گر نیازیؔ فضل ربّ — رات دن آقا کی مدحت کیجئے



تاجدار حرم ایک حشم کرم کوئی آقا نہیں آپ سا یا
آپ محبوب رب آپ سب کی طلب دو جہاں آپ کی ہیں عطایا

آپ کا راج ہے دوجہاں پر شہا سکہ چلتا ہے سرکار کے نام
آپ کی ہر رضا ہے خدا کی رضا آپ کی مانتا ہے خدا یا

آپ ہی کے کرم نے سہارا دیا غم کے ماروں کو در پہ ہے بلوا
للّٰہ اب نہ مدینے سے کیجیو جدا ہے ہماری یہی التجا یا

رحمتوں والے رحمت کی خیرات دے دیس کو میرے خوشیوں کی سوغات د
والیء دو جہاں بھر دو اب جھولیاں آپکے در کے ہیں ہم گدایا نب

حامئ بیکساں شافع مجرماں آپ کے در سے جائیں تو جائیں کہاں
وجہ تسکین ہے آپ کا آستاں آپ ہیں بحر لطف و عطایا نب

در پہ حاضر کھڑے ہیں غلام آپکے پڑھ رہے ہیں دوود سلام آپ کے
لیکے آئے ہیں فریاد نام آپ کے ہو کرم آج بہر خدا یا نبی

مری قسمت کا روشن نگینہ رہے عمر بھر حاضری مدینہ رہے
رحمتوں سے بھرا آبگینہ رہے لاڈلوں کا تجھے واسطہ یا نبی

لاج اپنے نیازیؔ کی رکھ لیجئے غم کے ماروں پہ آقا کرم کیجئے
اپنی رحمت سے دامن کو بھر دیجئے آپ ہیں سب کے حاجت روا یا نبی



آئیں گے لمحات خوشی کے
کرتے رہو اذکار نبی کے

میری نسبت میرے نبی سے
ناز اُٹھاؤں کیسے کسی کے

وہ کیوں دیکھیں غیر کی جانب
جو بھی گدا ہیں تیری گلی کے

فضل ہے مجھ پر میرے خدا کا
اور کرم ہیں میرے نبی کے

مشکل کیونکر کوئی ستائے
کہلاتے ہیں مولا علی کے

ان کی گلی کی بھیک بھلی ہے
طالب ہیں کب تخت شہی کے

کیسے نیازیؔ اس کو کمی ہو
جس پر ہیں فیضان سخی کے



کس پہ ترا کرم نہیں کس پہ تری عطا نہیں
صدقہ تمہارے نام کا، کس کو شہا ملا نہیں

اے گل حسن سرمدی نکہت باغ ہاشمی
دھوم تری گلی گلی تجھ سا کوئی ہوا نہیں

دنیائے بے ثبات میں تیرے سوا ہے میرا کون
زندہ ہوں تیرے نام پر اور تو آسرا نہیں

گذرے وہ پل صراط سے جائے وہ کیسے خلد میں
شامل حال یا نبیؐ تیری اگر رضا نہیں

تیرا کرم بھی بے حساب میری طلب بھی بے حساب
تجھ سا کوئی سخی نہیں مجھ سا کوئی گدا نہیں

عرصہ حشر ہو حضور یا پل صراط کا مقام
مجھ کو بچائے جو وہاں کوئی تیرے سوا نہیں

صدقہ نبی کے نام کا ملتا ہے روز دوستو
جھولی میں میری کچھ نہ ہو ایسا کبھی ہوا نہیں

شہر نبی کی حاضری کوئے نبی کی چاکری
اس کے سوا مرے خدا کوئی مری دعا نہیں

دونوں جہاں کی نعمتیں مجھ کو نیازیؔ مل گئیں
صدقہ نبی کی آل کا جھولی میں میری کیا نہیں



مجھ کو محبوب خدا کے عشق کا آزار ہے
کر سکے اچھا مسیحا یہ بہت دشوار ہے

وہ نبی کا ہے جسے آلِ نبی سے پیار ہے
جس سے خوش ہے کملی والا اس کا بیڑا پار ہے

روز گلدستے سجاؤ تم درود پاک کے
یہ نہ ہو تو خلد میں جانا بڑا دشوار ہے

مسکرائینگے اُمیدوں کے ہر اک دل میں چمن!
جھولیاں بھر جائینگی یہ محفل سرکار ہے

پل سے گذرے گا یقیناً وہ بلا خوف و خطر
جس کے سینے میں نہاں عشق شہ ابرار ہے

شکوۂ غم اہل دنیا سے کروں میں کس لئے
مہرباں ایسا ملا ہے جو بڑا غم خوار ہے

جھولیاں بن مانگے بھرجاتی ہیں سب کی جس جگہ
وہ مدینے والے آقا کا سخی دربار ہے

سکۂ عقل و خرد چلتا نہیں ہے اس جگہ
نقد جاں لاؤ یہاں یہ عشق کا بازار ہے

کون ہے تیرے سوا دنیا میں میرا یا نبی
تو نہ ہو تو زندہ رہنا بھی یہاں دشوار ہے

کیا ستائے گی نیازی گردش دوراں مجھے
اس کو کیا غم جو غلام سید ابرار ہے



یا علی مرتضیٰ مولا مشکل کشا جس پہ چشم کرم آپ کی ہوگئی
اس کی قسمت کے روشن دیئے ہوگئے دُور آلام کی تیرگی ہوگئی

جس پہ نازاں شہادت وہ ہے تیرا گھر ہے ولائیت جھکی تری دہلیز پر
رکھدیا جس نے بھی تیری چوکھٹ پہ سر اسکی قسمت بھلی سے بھلی ہوگئی

وہ نگاہِ نبوت کا پالا علی فاطمہ کی نظر کا اُجالا علی
جب حرم کا نگیں چمکا کونین میں ہر طرف روشنی روشنی ہوگئی

اس کے پاؤں کی ٹھوکر میں میں سیم وزر زندگی ہوگئی اس کی رشک قمر
پھر کسی در پہ بھی وہ نہ آئی نظر جو بھی جوگن ترے نام کی ہوگئی

پاس آئی گی اس کے نہ مشکل کبھی جس نے دل سے کہا یا علی یا علی
راحتوں کی اسے پھر ضمانت ملی جس کو حاصل تری چاکری ہوگئی

المدد یا علی یا علی مُرتضیٰ آسرا ہے مجھے اک ترے نام کا !!
بھر دو کاسہ مرا میرے حاجت روا میں تو منگتی ترے نام کی ہوگئی

حیدری میکدہ جب نجف میں کھلا کیا کہوں کیف آئے مجھے کیا سے کیا
جام نام علی پر جو میں نے پیا زندگی میری مخمور سی ہوگئی

میری تقدیر کا باب روشن ہوا میرے ہاتھوں میں دامن ہے سادات کا
محفل مرتضیٰ میں جو حاضر ہوا مری تقدیر کھوٹی کھری ہوگئی

اپنی قسمت پہ نازاں نیازی ہوں میں اس گھرانے کی نسبت پہ راضی ہوں میں
میری قسمت کی معراج تو دیکھئے وقف نام علی زندگی ہوگئی



دل حزیں دُوریٔ مدینہ کے غم تجھے کیوں ستارہے ہیں
بلائیں گے جب حضور در پر وہ دن بھی نزدیک آرہے ہیں

یہ کیف کیا ہے سرور کیا ہے یہ رنگ کیا ہے یہ نور کیا ہے
یہ حُسن حسنِ محمدی ہے اسی سے گھر جگمگا رہے ہیں

لحد میں پوچھیں گے جب فرشتے نبی کے بارے میں کون ہیں یہ
کہوں گا میں میری مشکلوں میں یہی تو مشکل کشا رہے ہیں

نبی کی محفل سجا سجا کر صدائیں دیکر بلا بلا کر!
نبی کی نعتوں کے جام بھر کر ہم عاشقوں کو پلا رہے ہیں

گھڑی یہ کیسی حسیں گھڑی ہے فضائے گلشن مہک رہی ہے
ہوا مدینے کی کہہ گئی ہے حضور تشریف لا رہے ہیں

جو سرورِ دیں سے نین لاگے جہاں کے منگتوں کے بھاگ جاگے
سکندری کیا ہے ان کے آگے جو ان کے بن کر گدا رہے ہیں

سخا نرالی ہے مصطفیٰ کی نہیں ہے تخصیص کچھ گدا کی
کریم اپنے کرم کا صدقہ لٹا رہے ہیں لٹا رہے ہیں

بڑا ہی اُمت کا ان کو غم ہے بتاؤ تم کیا کرم یہ کم ہے
کہ آگ دوزخ کی آنسوؤں سے شفیع اُمت بجھا رہے ہیں

جو ذکر کرتے ہیں مصطفیٰ کا مری سمجھ میں ہے آیا اتنا
مدینے والے کا نام لیکر نصیب اپنے جگا رہے ہیں

کریم کی ہے کرم نوازی مرا تو ایمان ہے نیازیؔ
سجانے والے نبی کی محفل بہشت میں گھر بنا رہے ہیں

## اپنے محسن سید قمر الزمان شاہ صاحب کیلئے

# دعائیہ کلمات

عاشق مُصطفےٰ شوق سے تو سدا گیت سرکار بطحا کے گاتا رہے
حاضری عمر بھر تیری ہوتی رہے تو مدینے سدا آتا جاتا رہے

مہکی مہکی رہے تیرے دل کی فضا آئے طیبہ سے ہر وقت ٹھنڈی ہوا
روز بجتی رہے محفل مصطفےٰ ذکر سرکار کا دل لبھاتا رہے

اے قمر تو رہے بن کے رشکِ قمر تجھ پہ ہر دم رہے مصطفےٰ کی نظر
تذکرہ نور والے کا ہو تیرے گھر ترا گھر نور سے جگمگاتا رہے

خواب میں اک نہ اک دن حضور آئیں گے جلوہ پاک اپنا وہ دکھلائیں گے
شوق دیدار کا یہ تقاضا ہے تو ان کی راہوں میں آنکھیں بچھاتا رہے

دینے والے نے تجھ کو ہے سب کچھ دیا تم بھی کرنا زمانے میں سب کا بھلا
تجھ سے خیرات مانگے مدینے کی جو جھولی بھر کے ترے در سے جاتا رہے

جب بھی جائے تو لج پال کے روبرو کر کے اشک ندامت سے دل کا وضو
سبز گنبد کو چومے نگاہوں سے تو جالیوں کو بھی سینے لگاتا رہے

رحمتوں کے ترے گھر پہ سائے رہیں تجھ کو پیغام طیبہ سے آتے رہیں
ان کے روضے کی تو جالیاں چوم کر پیاس قلب حزیں کی بجھاتا رہے

مانگنے کا نیازیؔ قرینہ رہے ان کی یادوں سے معمور سینہ رہے
تیرے سینے میں یاد مدینہ رہے رنگ تیری محبت پہ آتا رہے



کملی والے کے جو بھی گدا ہو گئے!
دیکھتے دیکھتے کیا سے کیا ہو گئے

مصطفیٰ کے جو نقش قدم پر چلے!!
وہ زمانے کے خود پیشوا ہو گئے

نام لیوا ہیں جو میرے لج پال کے
وہ زمانے کے مشکلِ کشا ہو گئے

میرے لج پال کا تو ہے کہنا ہی کیا
ان کے منگتے بھی حاجت روا ہو گئے

ان مقدر کے ماروں کا کوئی نہیں
جو حبیب خدا سے جدا ہو گئے

حشر میں جب نہ کوئی سہارا ملا
میرے حامی مرے مصطفیٰ ہوگئے

رشک کیوں نہ کروں اُنکی قسمت پہ میں
جو غلام حبیب خدا ہو گئے!

نام اُن کا نیازیؔ ہے روشن کہ جو
وقف ذکر حبیب خدا ہوگئے



مولائے کل فخرِ رُسل خیر الوریٰ میرا نبی
شمس الضحیٰ بدر الدجیٰ نور الہدیٰ میرا نبی

آئے نبی ظلمت چھٹی چھائی بہر سو روشنی
ارض و سما صبح و مسا سب کی ضیا میرا نبی

فرش زمیں عرش بریں ان سا کہیں دیکھا نہیں
جانِ کرم آنِ حرم شانِ عطا میرا نبی!

جب بھی لیا نام نبی جھولی بھری مشکل ٹلی
حاجت روا میرا نبی مشکل کشا میرا نبی

دیکھو کرم لجپال کے ہر ایک کے کاسے بھرے
ملجا مرا ماویٰ مرا داتا مرا میرا نبی

فکر جہاں کیوں ہو مجھے عقبیٰ کا غم کیسے رہے
مجھ پر کرے لطف و عطا میرا خدا میرا نبی

مجھ کو کریم ایسا ملا چاہے سدا میرا بھلا
سب سے الگ سب سے وریٰ سب سے جدا میرا نبی

شاہ امم خیر البشر سب کی خبر سب پر نظر
دونوں جہاں اس کو ملے جس کو ملا میرا نبی

جو مصطفےٰ پر مر مٹے باب کرم اُن پر کھلے
راضی ہوا میرا خدا راضی ہوا میرا نبی

کیسی حسیں وہ رات تھی وہ بات کیسی بات تھی
معراج کی شب جس گھڑی دولہا بنا میرا نبی

میری طلب سے بھی سوا مجھ کو نیازیؔ مل گیا
کانِ عطا میرا نبی بحر سخا میرا نبی



مصطفےٰ کی محبت بڑی چیز ہے
ذکر سرور کی برکت بڑی چیز ہے

اُنکی یادوں کی دولت نہ کیوں ہو عزیز
ان کی یادوں کی دولت بڑی چیز ہے

گرچہ عصیاں کی کوئی نہیں حد مگر
عاصیو ان کی رحمت بڑی چیز ہے

آرزوئے مدینہ نہ کیوں میں کروں
دوستو یہ سعادت بڑی چیز ہے

بے قراری مٹی دل کو چین آ گیا
سبز گنبد کی قربت بڑی چیز ہے

آستانِ نبی کے ہیں جو بھی فقیر
اُن فقیروں کی صحبت بڑی چیز ہے

سب کا سینہ مدینہ بناتے ہیں یہ
اللہ والوں کی نسبت بڑی چیز ہے

کم نہیں ہے عبادت سے دید آپ کی
ان کی رُخ کی زیارت بڑی چیز ہے

ہو گئے دونوں عالم میں ہم با مراد
کملی والے کی مدحت بڑی چیز ہے

نعت سرکار سنتے سناتے ہیں جو
اُن غلاموں کی قسمت بڑی چیز ہے

رب کی رحمت بھی صدقے میں اُنکے ملی
یہ نبی کی عنایت بڑی چیز ہے

مصطفیٰ پر نیازیؔ پڑھو تم درُود
بالیقین یہ عبادت بڑی چیز ہے



اللہ، غنی کیسی وہ پر کیف گھڑی تھی!
جب سامنے نظروں کے مدینے کی گلی تھی

نظروں سے لئے بوسے کبھی ہونٹوں سے چوما
اس شہر کی ہر چیز مجھے خوب لگی تھی

لج پالوں کے لج پال کی چوکھٹ پہ کھڑا تھا
قسمت مری اُس در پہ کھڑی جھوم رہی تھی

اُس نعت مقدس پہ ہر اِک نغمہ تصدق
حسان نے جو نعت مدینے میں پڑھی تھی

کیفیت دل کیسے بتاؤں تمہیں لوگو!
جب پہلی نظر گنبد خضریٰ پہ پڑی تھی

مجرم تھا کھڑا سر کو جھکائے ہوئے در پر!
آنسو تھے رواں ایسے کہ ساون کی جھڑی تھی

اُس شہر کے ذرّے تھے چمکتے ہوئے تارے
ہر چیز وہاں نور کے سانچے میں ڈھلی تھی

لے ڈوبتے اعمال مرے مجھ کو نیازیؔ
جا پہنچا مدینے مری تقدیر بھلی تھی!



مدینے والے آقا شافع روزِ جزا ٹھہرے
نہ حق اُن سے جدا ٹھہرے نہ وہ حق سے جدا ٹھہرے

کریموں میں کریم ایسے کہ سب کے بھر دیئے دامن
کرم کی ابتداء ٹھہرے کرم کی انتہا ٹھہرے

گنہگاروں کو دامن گیر ہو کیوں خوف محشر کا
گنہگاروں کی بخشش کیلئے خیر الوریٰ ٹھہرے

سلاطین زمانہ کو نہ آئے رشک کیوں اُن پر
شہنشاہ مدینہ کی گلی کے جو گدا ٹھہرے

غم و آلام کے مارو درِ آقا پہ آ جاؤ
وہ ہر دکھ کا مداوا ہیں وہ ہر غم کی دوا ٹھہرے

رسائی حضرت جبریل کی ہے جس جگہ مشکل
وہاں سے بھی پرے جا کر حبیب کبریا ٹھہرے

کرم یا رحمۃ اللعالمیں فرمائیے ہم پر!
شفاعت کیجئے کہ آپ محبوب خدا ٹھہرے

تصور میں نیازیؔ بار ہا طیبہ میں پہنچا ہے
حقیقت میں بھی تیرے آستانے پر یہ جا ٹھہرے



ذکر سرور سے دل بھرا نہ کرے
بھول جاؤں انہیں خدا نہ کرے

ذکر محبوب جو سنا نہ کرے
اُمتی خود کو وہ کہا نہ کرے

راہ تکتے نظر تھکا نہ کرے
وہ نہ آئیں ارے خدا نہ کرے

کام آئے گا کچھ نہ ذکر خدا
جب تلک ذکر مصطفےٰ نہ کرے

جانے والا نبی کی چوکھٹ پر
سسکیاں لے مگر صدا نہ کرے

میں ہوں بیمار عشق احمد کا
کوئی میرے لئے دعا نہ کرے

عشق احمد میں ہیں مزے ہی مزے
کوئی اس درد کی دوا نہ کرے

شاہ کون و مکاں پہ تنقیدیں
جارے تیزا خدا بھلا نہ کرے

قلب مضطر کو چین ملتا ہے
کیوں بشر ذکر مصطفیٰ نہ کرے

وہ نہیں آدمی خدا کی قسم
اپنے آقا سے جو وفا نہ کرے!

ہاں وفا کا یہی تقاضہ ہے
مرتا مر جائے پر گلہ نہ کرے

ہے یہی آرزو نیازیؔ کی
اُن کے دَر سے خدا جدا نہ کرے

○

یا مصطفیٰ خیر الوریٰ تیرے جیہا کوئی نہیں
کہوں کنہواں تیرے جیہا تیرے جہیا کوئی نہیں

گودی چہ لے کے سرکارنوں سوہنے مٹھل من ٹھارنوں
آکھے حلیمہ سعدیہ تیرے جہیا کوئی نہیں

تیرے جیہا سوہناں نبی لبھاں تے تاں جے ہووے کوئی
مینوں تے ہے ایناں پتہ تیرے جیہا کوئی نہیں

اقصیٰ دیو چہ آقا مرے پڑھ کے نماز پچھے ترے
نبیاں نے وی ایہو کہیا تیرے جہیا کوئی نہیں

من موہنیاں نبی سوہنیاں قرآن ہے ترا نعت خواں
عرب و عجم دے والیا تیرے جہیا کوئی نہیں!

رب نہیں کہیا ترا موڑ دا دل نہیں کدی ترا توڑ دا
من دا خدا تیری رضا تیرے جہیا کوئی نہیں

ہووے فقیر یا بادشاہ بھاویں گدا نیازؔی جہیا
سب کھاوندے صدقہ ترا تیرے جیہا کوئی نہیں



ایک اُمی لقب ہے جو محبوب رَبّ پہنچا عرش علیٰ آج کی رات ہے
ہر طرف شور ہے مرحبا مرحبا جشن معراج کا آج کی رات ہے

جھومتی پھر رہی ہے ہوا ہر طرف مہکی مہکی ہوئی ہے فضا ہر طرف
نکھری نکھری سی ہے چاندنی ہر طرف کیسی فرحت فزا آج کی رات ہے

راستے عرش کے سب سجائے گئے جس گھڑی کملی والے بلائے گئے
نور کے فرش ہر سو بچھائے شاہ دولہا بنا آج کی رات ہے

در پہ حاضر ہوئے جبرائیل امیں دست بستہ ہیں کہتے جھکا کر جبیں
یاد کرتے ہیں خود احکم الحاکمیں مژدۂ جانفزا آج کی رات ہے

قلب پرنور میں لے کے امت کا غم چل پڑے رب سے ملنے شفیع امم
عرش نے کملی والے چومے قدم کیسا رتبہ ملا آج کی رات ہے

لے لیا بڑھ کے رحمت نے آغوش میں محو جلوہ تھے لیکن رہے ہوش میں
میرے مولا نے آکر کہا جوش میں مانگ جو چاہتا آج کی رات ہے

اپنے محبوب سے کبریا نے کہا تو ہے محبوب میرا میں خالق ترا
فیصلہ جو ترا فیصلہ وہ مرا یہ مرا فیصلہ آج کی رات ہے

یا خدا مجھ کو اُمت کا رہتا ہے غم مری خاطر تو کر دے بس اتنا کرم
میری اُمت کا محشر میں رکھنا بھرم یہ دعا یا خدا آج کی رات ہے

پھر یہ اعلان معراج جاری ہوا جو ہے تیری رضا ہے وہ میری رضا
تیری امت کی میں بخش دوں گا خطا تجھ سے وعدہ مرا آج کی رات ہے

کبریا سے شفاعت کے تحفے ملے باغ امید کے خوب پھولے پھلے
مجھ سے عاصی خطا کار بخشے گئے باب رحمت کھلا آج کی رات ہے

یا خدا صدقہ معراج کی رات کا ہم غلاموں کو پھر بھی مدینہ دکھا
لب پہ جاری رہے ذکر صل علیٰ یہ میری التجا آج کی رات ہے

ہے یہ اتنی سی معرج کی داستاں ہے نیازیؔ یہ قرآن کا ہی بیاں
کملی والا مکاں سے گیا لامکاں کیا عجب معجزہ آج کی رات ہے



آمنہ کے پالے نے دو جہاں کو پالا ہے
تیری میری مشکلوں کو مصطفےٰ نے ٹالا ہے

ذات ہے تو اعلیٰ ہے شان ہے تو بالا ہے
دوستو کرم ہی کرم کالی کملی والا ہے

فرش عرش دونوں جہاں نور سے ترے روشن
نور مصطفےٰ تیرا ترا چار سو اجالا ہے

جام کو نہ دیکھیں گے جائیں گے نہ میخانے
ذکر مصطفےٰ تیرا ترا کیف ہی نرالا ہے

ڈگمگا سکا ہے کبھی اور نہ ڈگمگائے گا
جس کو تیری رحمت نے یا نبی سنبھالا ہے

بھیجتا ہوں روز ان کو پھول میں درودوں کے
اپنی حاضری کا یہ راستہ نکالا ہے

محو استراحت ہے تجھ پہ رحمتوں والا
شہر مصطفیٰ کس قدر تو نصیب والا ہے

میں کسی بھی تمغے کا بھوکا ہوں نہ مانگت ہوں
مرے ہاتھ عشق نبی کے موتیوں کی مالا ہے

کیوں نہ میں نیازیؔ پڑھوں نعت مصطفیٰ ہر دم
نعت مصطفیٰ کی قسم مجھے نعت نے ہی پالا ہے



شان وکھرا آمنہؓ دے لال دا — کوئی وی سوہنا نہیں سوہنے نال دا

کیوں نہ اس سوہنے دیاں صفتاں کراں — نام وی جس دا ہے لج پال دا

میرا تے ایمان ہے اس گل تے — اوہ ہے واقف تیرے میرے حال دا

جگمگاون گے نصیباں دے چراغ — توں رویں سوہنے دے دیوے بال دا

لنگھ جاساں خیر خیریں پل صراط — میرے ہتھ پلہ نبی دی آل دا!

چن نوں ویکھو تے لگدا اَج مُچا — واقعہ ہے ایہہ چودہ سو سال دا

رہن گے تیرے سدا کاسے بھرے — ذکر کریا کر نبی لج پال دا

کردے ساڈے لئی سفارش کرم دی — سوہنیاں رب تیریاں نہیں ٹال دا

مینوں تے کوئی نیازؔی غم نہیں
نام لیوا ہاں نبی دی آل دا



کی کی نئیں کیتا یار نے اک یار واسطے
رب محفلاں سجائیاں نے سرکار واسطے

دل یاد لئی بنایا اے تعریف لئی زباں
اکھیاں بنائیاں سوہنے دے دیدار واسطے

کیہاں نوں روز ہندے نے دیدار آپ دے
کئی تڑپدے نے سوہنے دے دیدار واسطے

صدقہ نبی دی آل دا بخشے خدا شفا
منگو دعاواں میرے جئے بیمار واسطے

رحمت اوہدی نے لے لیا اپنی پناہ وچہ
پائے جدوں میں سوہنے نوں دوچار واسطے

اللہ نے فرشاں عرشاں تے لائیاں جو رونقاں
کھیڈاں رچائیاں سوہنے دے سب پیار واسطے

سدلے مدینے والیا اوناں نوں ہن تے کول
عرضاں جناں نے کیتاں دربار واسطے

لنگھ گئی حیاتی ساڈی تے عرضاں کریندیاں
پئے تڑپدے آں سوہنے دے دیدار واسطے

گذرے نیازیؔ زندگی سوہنے دے عشق وچہ
نعتاں نیں پڑھداراں مٹھل من ٹھار واسطے



سارے ولی بھلی وبھلی میراں جیہا کوئی نہیں
دادا جہدا مولا علی میراں جیہا کوئی نہیں

میراں دے ناں دی محفل سجا میراں دے ناں دے دیوے جلا
سر توں بلا رہسی ٹلی میراں جہیا کوئی نہیں

مشکل پوے تے در در نہ جا مرے دوستا میرے بیلیا
چم غوث دے سگ دی تلی میراں جیہا کوئی نہیں

میراں دیاں دیوانیاں جگ تے کرن سلطانیاں
کہندا ایہو ہر اک ولی میراں جیہا کوئی نہیں

غوث جلی ابن علی جھکدے جتھے سارے ولی
دھماں پیاں گلی و گلی میراں جیہا کوئی نہیں

پھر نہ نیازیؔ در بدر نہیں کوئی کمی میراں دے گھر
کہہ دے توں باہنہ کر کے کھلی میراں جیہا کوئی نہیں



قدماں چہ آئیاں جو وی سینے نال لالیاں
سوہنا مرا ویکھدا نہیں گوریاں تے کالیاں

کرنی ایں ریس کہنے اوناں دے نصیباں دی
جہناں نے وی چم لیاں روضے دیاں جالیاں

خیر دیکے منگتیاں نوں خیراں وی نے منگدے
دسو اج کرنیاں نے کہنے لج پالیاں

اک دن آوے گا ضرور سوہناں خواب وچہ
بھیج دار ہو سوہنے نوں دروداں دیاں ڈالیاں

دوستا حضور دیاں محفلاں سجایا کر
گھر تیرے رہن گیاں سدا خوشحالیاں

تپدیاں پتھراں تے لٹیناں وی پیندا اے
یاریاں نبھائیاں نہیں اپنیاں سکھالیاں

مٹھی ابوجہل دی چہ بول پیاں کنکراں
میرے نبی پاک دیاں شاناں نے نرالیاں

عشق وچہ سوہنے دے نیازی جیہڑے روندے نے
اونہاں دیاں اکھیاں چہ رہندیاں نے لالیاں

# بدر الدجیٰ

عبدالستار نیازی



نوریہ رضویہ پبلیکیشنز
11 گنج بخش روڈ لاہور
042-7313885

نام کتاب ــــــ بدرالدجیٰ
شاعر ــــــ الحاج عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ
صفحات ــــــ 120
نظر ثانی ــــــ ابن نیازیؔ محمد زاہد نیازیؔ
تعداد ــــــ 1100
اشاعت ــــــ ربیع الاوّل ۱۴۲۵ھ / مئی ۲۰۰۴ء
طابع ــــــ سید شجاعت رسول شاہ قادری
مطبع ــــــ اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور
ناشر ــــــ نوریہ رضویہ پبلی کیشنز لاہور
قیمت ــــــ

ملنے کے پتے

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز

11 گنج بخش روڈ لاہور فون: 7313885

مکتبہ نوریہ رضویہ

گلبرگ اے فیصل آباد فون: 626046

# انتساب

ان کرم فرماؤں کے نام
جن کی وجہ سے
میری نیکیوں میں مسلسل اضافہ ہو رہا ہے۔

عبدالستار نیازیؔ
بانی
مرکزی مجلس خیرالوریٰ فیصل آباد

○

دکھاں تے درداں دے ہتھوں میں تے کدوں دا مر جاناں سی
ہن تک مینوں جیوندیاں رکھیا تیرے پیار دیاں خوشبوواں
نیازیؔ

# فہرست بدرالدجیٰ

- مجھ پہ مولا کی رحمت بڑی ہو گئی ..........................
- یہ سروری ہے بھلا کیا سکندری کیا ہے..........................
- رحمت کا ہے دروازہ کھلا مانگ ارے مانگ ..........................
- خزانے رحمت کے بٹ رہے ہیں نبی ہمارا بڑا سخی ہے ..........................
- ہم تذکرۂ تابش رخسار کریں گے ..........................
- راحتِ قلب و جاں رحمتِ بیکراں سرورِ مرسلاں تو کہاں میں کہاں ......
- رنگ ہستی نکھر نکھر جائے ..........................
- غلاموں پر محمد کی عنایت ہوتی رہتی ہے ..........................
- درِ نبی پہ مقدر جگائے جاتے ہیں! ..........................
- جلوۂ حق کی بات ہوتی ہے ..........................
- آستانِ حبیب خدا چاہیے ..........................
- ہوں مریضِ غمِ عصیاں مجھے اچھا کرنا ..........................
- نبی کی یاد سے روشن میرے دل کا نگینہ ہے ..........................
- نفس نفس میں بسے ہیں وہ نکہتوں کی طرح ..........................
- میں نے درِ رسولؐ پہ سر کو جھکا دیا ..........................
- ایسا کریم ایسا سخی اور کون ہے ..........................
- محبوبِ دو جہاں کی کوئی کیا مثال دے ..........................
- کیا مقدر حسین ہمارا ہے ..........................
- حاصل زندگی ہے وہ لمحہ! ..........................
- سرکار مجھے اپنا پھر جلوہ دکھا دینا ..........................
- دیئے اشکوں کے پلکوں پہ سجا کر بیٹھ جاتے ہیں ..........................
- نبیوں میں نبی آپ سا دیکھا نہیں کوئی ..........................

# یاد او سرمایہ ایمان بود

الحاج عبدالستار نیازیؔ کا شمار ملک کے ان عظیم نعت گو شعراء میں ہوتا ہے، جن کا ...لکھا ہوا کلام پڑھنا نعت خواں اپنے لیے سعادت سمجھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں علمی ادبی ...ر صوتی دولتوں سے نواز رکھا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ نعت گو شاعر کے علاوہ ایک پُرسوز ...ت خواں کی حیثیت سے بھی ملک کے طول و عرض میں مقبول ہیں ان کا لکھا ہوا کلام نہ ...رف پاکستان بلکہ متعدد بیرونی ممالک میں بھی بڑے شوق سے پڑھا جاتا ہے۔ ...ت خواں ہمہ وقت منتظر رہتے ہیں۔ کہ کب الحاج نیازیؔ کوئی نئی اور وجد آفرین دھن ...نعت سناتے ہیں۔ ادھر وہ کوئی نعت پڑھیں ادھر پاکستان کے گوشے گوشے میں اس ...بازگشت سنائی دینے لگتی ہے۔ عبدالستار نیازیؔ لائق صد مبارک باد ہیں کہ ان کے دل ...ے نکلی ہوئی صدائیں بارگاہ سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم میں مقبولیت کا زریں تاج پہن ...ی ہیں اور آج ان کے ترتیب دیے ہوئے نعت مصطفیٰ کے حسین گلدستوں سے گاؤں ...گاؤں قریہ قریہ اور شہر شہر مہک رہے ہیں اور ان کی روشنی کی ہوئی شمعوں سے محفلیں ...جگمگا رہی ہیں۔

اللہ کرے زور قلم اور زیادہ

**محمد زاہد نیازیؔ**

جنرل سیکرٹری مرکزی مجلس خیر الوریٰ

(پاکستان)

# تقریظ

## از۔سید محمد ریاض الدین سہروردی

بانی وصدر مرکزی انجمن عندلیبانِ ریاضِ رسول کراچی

محترم المقام الحاج حضرت عبدالستار نیازؔی صاحب پاکستان کے ان نعت گوشعر
میں شمار ہوتے ہیں جو اردو اور پنجابی دونوں میں سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی شانِ اقد
میں نعتیں صرف لکھتے ہیں نہیں بلکہ بڑے دل پسند انداز میں پڑھتے بھی ہیں آپ کا کلا
نہایت سادہ۔ سلیس اور عام فہم ہوتا ہے۔ جسے ہر شخص باسانی سمجھ لیتا ہے اور بے حد لطف
اندوز وہوتا ہے۔ آپ کے کلام میں شان رسالت کے علاوہ آرزوئیں التجائیں او
دُعائیں اس انداز میں ہوتی ہیں کہ سننے والے کے دل میں عشق رسول صلی اللہ علیہ وس
کچھ اس طرح موجزن ہو جاتا ہے کہ اس کی آنکھیں بہہ نکلتی ہیں اور دل محبت رسول صلی
اللہ علیہ وسلم سے لبریز ہو کر آپ کے دیدار کے لیے بیتاب ہو جاتا ہے۔ جس کے نتیجے میں
ایک نہ ایک دن اسے بارگاہ رسالت حاضری کا شرف حاصل ہو جاتا ہے۔

محترم نیازؔی صاحب کا کلام صرف پاکستان ہی میں نہیں تمام عالم اسلام میں پڑھ
جاتا ہے۔ پاکستان سے جو نعت خواں پاکستان سے باہر جاتے ہیں۔ اکثر آپ ہی کا کلام
پڑھتے ہیں۔ بہت سے کیسٹ اور وڈیو جس میں نیازؔی صاحب کا کلام ہے۔ سمندر پار
کے ممالک میں نہ صرف کسی گھر میں سنا جاتا ہے بلکہ محفلیں منعقد کر کے بڑے اہتمام
سے سنایا جاتا ہے یوں نیازؔی صاحب پورے عالم اسلام میں بہت اچھی طرح متعارف
ہیں۔

الحمد للہ علی احسانہ ومنہ ونوالہ وحسن توفیقہ

خوش الحان نعت خواں آپ کا کلام تو پڑھتے ہی ہیں۔ مگر خود نیازؔی صاحب جس انداز میں پڑھتے ہیں وہ بالکل منفرد انداز ہے پڑھنے لگتے ہیں تو گھنٹوں پڑھتے رہتے ہیں اور جب تک پڑھتے رہتے ہیں لوگ بڑے انہماک اور شوق سے سنتے اور مسرور ہوتے ہیں اکثر دیکھا گیا ہے محترم نیازؔی صاحب جس محفل میں ہوتے ہیں۔ اگر انہیں آخر میں پڑھنا ہوتا ہے۔ تو لوگ ان کو سننے کے لیے بیٹھے رہتے ہیں۔ خواہ صبح ہی کیوں نہ ہو جائے انہیں سنے بغیر نہیں جاتے۔

ایسا بھی ہوتا ہے کہ نیازؔی صاحب کے چاہنے والے صرف نیازؔی صاحب ہی کو بلاتے ہیں اور رات رات بھر انہیں سنتے رہتے ہیں مگر سیر نہیں ہوتے۔

ایں سعادت بزور بازو نیست      تانہ بخشد خدائے بخشندہ

نیازؔی صاحب کے بعض ہم عصر شاعر نیازؔی صاحب کی مقبولیت سے خوش نہیں ہیں۔ ان کے بارے میں مخلص نہیں ہیں۔ ان سے بغض رکھتے ہیں۔ ان پر بلاوجہ تنقید کرتے ہیں۔ انہیں ان کے اس طرز عمل سے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔ البتہ نیازؔی صاحب کی مقبولیت بڑھتی جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقہ میں انہیں بصیرت عطا فرمائے تاکہ وہ نیازؔی صاحب کے مقام کو پہچانیں۔ نیازؔی صاحب کو عشقِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے وافر حصہ ملا ہے۔ جس کی بدولت وہ ایک دفعہ حج اور کئی دفعہ عمرہ کی سعادت حاصل کر کے حرمین شریفین کی حاضری حاصل کر چکے ہیں۔ بالخصوص دربار رسالت کی حاضری کا شرف حاصل کر کے بہت سعادت حاصل کر چکے ہیں۔ مولائے کریم ان کے عشق رسول میں اور زیادہ برکت بخشے اور ان کا کلام اور زیادہ پُر تاثیر بنائے آمین بحرمۃ رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم۔

نعت خوانوں کی بہت بڑی اکثریت محترم نیازؔی صاحب کا کلام پڑھ کر نہ صرف لوگوں سے خراج تحسین حاصل کرتے ہیں۔ بلکہ انہیں اچھی خاصی مالی منفعت بھی حاصل ہوتی ہے۔ لیکن کچھ نعت خواں ایسے بھی ہیں جو

نیازؔی کا کلام تو پڑھتے ہیں۔ لیکن تخلص کا شعر چھوڑ دیتے ہیں۔ یا ان کے نام کی جگہ کسی اور کا تخلص لگا دیتے ہیں۔ یہ بڑے بخل کی بات ہے۔ نعت خوانوں کو ایسا نہیں کرنا چاہیے انہیں تخلص کا شعر ضرور پڑھنا چاہیے اس لیے کہ وہ جب بھی نیازؔی صاحب کا کلام پڑھتے ہیں۔ تو چونکہ وہ کلام لوگوں کا سنا ہوا ہوتا ہے اس لیے لوگ پہچان جاتے ہیں۔ کہ یہ نیازؔی صاحب کا کلام ہے جب نعت خوان ان کے تخلص کا شعر نہیں پڑھتا تو لوگ ایسے نعت خواں کہ اچھی نگاہ سے نہیں دیکھتے اور وہ یہ سمجھنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ کہ یہ نعت خوان نیازؔی صاحب سے بغض رکھتا ہے۔

مرکزی انجمن عندلیبان ریاض رسول کراچی

کو اس بات پر فخر ہے۔ کہ پاکستان کا ایک ہر دل عزیز شاعر جس کا نام نامی اسم گرامی الحاج عبد الستار نیازؔی ہے انجمن کی فیصل آباد شاخ کا صدر ہے۔ جو ملک اور ملک سے باہر یکساں طور مقبول و مشہور ہے۔ میری دعا ہے کہ اللہ تبارک تعالیٰ نعت گوئی نعت خوانی کے میدان میں نیازؔی صاحب کی عزت وتوقیر میں دن دگنی رات چوگنی ترقی عطا فرمائے ان کی عمر دراز فرمائے ان کے درجے بلند فرمائے اور ان کے کلام کو لوگوں کے دلوں میں عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پیدا کرنے کا ذریعہ بنائے۔

آمین ثم آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم



ہے کرم سب پہ تیرا یا اللہ
سب کی سنتا ہے تو دُعا یا اللہ

انبیاء اولیا تیرے محتاج
ہے تو ہی سب کا آسرا اللہ

سب پہ تیرے کرم کے در ہیں کھلے
کس پہ تیری نہیں عطا اللہ

تو ہی معبود ہے فقط برحق
کون ہے اور ترے سوا اللہ

صدقہ محبوب کا تو سنتا ہے
اپنے بندوں کی التجا اللہ

ہر نفس میں بسی ہے یاد تری
دل کی دھڑکن کی ہے صدا اللہ

ترے محبوب کی ثناء خوانی
ہے وظیفہ یہی مرا اللہ

ہے دُعا یہ کہ وقت آخر بھی
ہو نیازیؔ کے لب پہ یا اللہ



اے تشنہ لبو پھر ہم پہ ہوا ہے لطف خد اللہ اللہ
رحمت کی وہ دیکھو ہر جانب چھائی ہے گھٹا اللہ اللہ

منگتوں پہ کرم وہ کرتے ہیں بن مانگے دامن بھرتے ہیں
محفل سے نہ ان کی کوئی بھی مایوس اٹھا اللہ اللہ

معراج کی شب کیا کیا نہ ملا سب کچھ محبوب کے نام ہوا
امت کی شفاعت کا سر پر سہرا بھی سجا اللہ! اللہ!

میں سر سے پا تک جرم وخطا تو اول وآخر جو دو سخا
تو رحمت عالم شاہِ اُمم محبوبِ خدا اللہ !اللہ!

ان سا نہ ملا حامی کوئی ان سا نہ کوئی مونس دیکھا!
امت کی بخشش کو ہر دم مصروف دُعا اللہ !اللہ!

لب پہ ہو نام مدینے کا ہونٹوں پہ ذکرِ صلی علیٰ
دل کے کبھی ٹوٹے تاروں سے گونجے یہ صدا اللہ اللہ

جا دیکھ ذرا دربار نبی بارات ہے اتری جلووں کی
پُرکیف ہوا اللہ غنی پُرنور فضا اللہ ! اللہ !

کوئی رومیؔ ہے کوئی رازیؔ ہے کوئی جامیؔ اور نیازیؔ ہے
محبوب کے در پر آتے ہیں سب بن کے گدا اللہ اللہ



بزمِ کونین کی رونق ہے تو سرکار کے ساتھ
جگمگاتے ہیں جہاں سیدِ ابرار کے ساتھ

رَبِّ ھَبْ لِیْ کی دُعائیں نہ کبھی کرتے حضور
پیار ہوتا نہ اگر ان کو گنہ گار کے ساتھ

حشر میں دامنِ رحمت میں چھپایا مجھ کو
یہ عنایت یہ کرم مجھ سے گنہ گار کے ساتھ

کیا بگاڑے گی بھلا گردشِ دوراں ان کا!
جو بھی وابستہ ہوئے دامنِ سرکار کے ساتھ

میں کسی وقت بھی تنہا پاتا خود کو
ہر گھڑی یاد ہے ان کی دلِ بیمار کے ساتھ

قسمتیں بنتی ہیں جس در سے زمانے بھر کی
مری وابستہ ہے قسمت اسی دربار کے ساتھ

میری تُربت میں جو آئیں گے رسولِ ﷺ انور
ذرّہ ذرّہ چمک اٹھے گا پھر انوار کے ساتھ

میرے سرکار کا دیوانہ نظر آئے گا!
کبھی گلیوں میں کبھی روضے کی دیوار کے ساتھ

نعتِ سرکار کا صدقہ ہے نیازیؔ مجھ سے
جو بھی ملتا ہے تو ملتا ہے بڑے پیار کے ساتھ



ایسے بن کر وہ خوبرو آئے — کوئی ان کے نہ روبرو آئے
میں کروں جب بھی نور کی باتیں — روشنی میرے چار سو آئے
والی دو جہاں کی محفل میں — ہر کوئی ہو کے باوضو آئے
سانس جب تک مری سلامت ہے — لب پہ تری ہی گفتگو آئے
جب بھی موت آئے آرزو ہے یہی — سبز گنبد کے روبرو آئے
دید محبوبِ کبریا کے سوا — دل میں کوئی نہ آرزو آئے
جب بھی میں نے انہیں پکارا ہے — میری رکھنے وہ آبرو آئے
مجھ کوخوشبو گلشنِ طیبہ — سو بسو آئے کو بہ کو آئے
کون آیا ہے ان کے کوچے سے — آج محفل میں ان کی بو آئے
نعت پڑھتی رہے زباں میری — دل سے میرے صدا ھو آئے

اہل طیبہ بھی ہیں دُعا کرتے!
پھر نیازیؔ مدینے تو آئے!



وہ بھی دل ہے بھلا کوئی دل دوستو کملی والے کی جس دل میں چاہت نہیں
اس سے بڑھ کر بھلا کون بد بخت ہے جس کے دل میں نبی کی محبت نہیں

سب کے بھرتے ہیں کشکول وہ پیار سے جس کو ملتا ہے سرکار سے
بھیجیں خالی وہ منگتوں کو دربار سے مرے لج پال کی ایسی عادت نہیں

ابر جو دوسخا کس پہ برسا نہیں در سے مایوس کوئی بھی لوٹا نہیں
کون ہے جس پہ ان کا نہیں ہے کرم کون ہے جس پہ ان کی عنایت نہیں

میں ہوں منسوب آقا تری ذات سے دن گذرتے ہیں تیری عنایات سے
مجھ سا منگتا ہو یا ہو کوئی تاجور کون ہے جس کو تیری ضرورت نہیں

ہے تمنا تیرے در پہ ہو حاضری سامنے میرے چوکھٹ ہو سرکار کی
کیسے آؤں تیرے در پہ میں یا نبی مجھ میں ہمت نہیں مجھ میں طاقت نہیں

کیا بگاڑیں گے یہ اہلِ دنیا مرا اہل دنیا کی پرواہ نہیں ہے مجھے
مجھ پہ محبوب رب کا بڑا ہے کرم اب کسی کے کرم کی ضرورت نہیں ہے

ہے مرے پاس اک نسخۂ کیمیا جو بھی چاہے گا ہو گا اسے فائدہ
وہ سجاتا رہے محفلِ مصطفیٰ ﷺ جس کے گھر میں کوئی خیر و برکت نہیں

ہے نگاہِ کرم مجھ پہ سرکار کی صدقہ حسنین کا مجھ کو ہر شے ملی
عشق ہے لذتِ درد ہے سوز ہے کون سی مرے دامن میں دولت نہیں

فرش کیا عرش بھی تیرے زیرِ نگیں تجھ سا کوئی زمانے میں آقا نہیں
کون سی ہے وہ کون و مکاں میں جگہ یا نبی جس پہ تیری حکومت نہیں

ہے نیازی پہ خیر الوریٰ کی نظر جاؤں کیوں میں بھلا ان کا در چھوڑ کر
سر جھکا ہے مرا ان کی دہلیز پر دیکھوں در دوسرا مجھ کو حاجت نہیں

○

بزم کونین میں ہر طرف شور ہے
مصطفیٰ آگئے مصطفیٰ آ گئے

سر ادب سے رسولوں کے بھی جھک گئے
جس گھڑی سید الانبیاء آ گئے

دھوم سن کر سخاوت کی آقا مرے
تیری محفل میں شاہ گدا آ گئے

ہر طرف ہے نیازؔی سماں عید کا
مصطفیٰ آگئے مجتبیٰ آ گئے

آج دنیا میں خیر الوریٰ آ گئے
آگئے آگئے مصطفیٰ آ گئے

عاشقوں نے کہا ماہِ لقا آگئے
صوفیوں نے کہا حق نما آگئے

عرش والے مبارک ہیں دینے لگے
فرش والو حبیبِ خدا آ گئے

کم ہے قسمت پہ جتنا کروں ناز میں
مرے لج پال مشکل کشا آگئے

گیت گاؤں نہ کیوں اپنے لج پال کے
میرے غمخوار حاجت روا آگئے

کچھ بھی پوچھا نہ مجھ سے نکیرین نے
قبر میں جب حبیبِ خدا آ گئے



حبیب داور شفیع محشر کا نام گونجا گلی گلی میں
خدا کے لطف و کرم سے دیکھا نبی کا جلوہ گلی گلی میں

ہیں فرش پر تذکرے نبی کے ہیں عرش پر بھی نبی کے چرچے
نبی کی عظمت کا پڑھ رہی ہے خدائی سہرا گلی گلی میں

دو جگ کے داتا دو جگ کے مولا یہ دو جہاں ہیں تمہارا صدقہ
ہے تیرا گھر گھر میں فیض جاری ہے ذکر تیرا گلی گلی میں

یہ شان دیکھی تیرے گدا کی جھکا ہے قدموں میں تاج شاہی
نہیں ہے جاتا قسم خدا کی تمہارا منگتا گلی گلی میں

بسر ہوں یادِ نبی میں راتیں سناؤ دن بھر بنی کی باتیں
شہِ مدینہ کی محفلوں کو سجائے رکھنا گلی گلی میں

محبتوں سے بھرے ہیں سینے میں کیا بتاؤں ہے کیا مدینے
قسم خدا کی تجلیوں کا ہجوم دیکھا گلی گلی میں

تمہارے در کے ہیں سب سوالی تو سب کا داتا تو سب کا والی
کہ بٹ رہا ہے مدینے والے تمہارا صدقہ گلی گلی میں

مری حقیقت ہے کیا نیازیؔ حضور کی ہے کرم نوازی
کریم کے ہی کرم سے گونجا ہے نام میرا گلی گلی میں



روئے نگارِ زیست کی رنگت نکھر گئی
آئے حضورؐ قسمتِ انسان سنور گئی

اُس اُس طرف بہار کے جلوے بکھر گئے
جس جس طرف حبیبِ خدا کی نظر گئی

مایوس ہو چلا تھا قیامت میں میں مگر
میری نظر پھر اس گھڑی سرکار پر گئی

ان راستوں میں پھول کھلے ہیں بہار کے
جن راستوں سے ذاتِ محمد گذر گئی

جب مصطفیٰ گئے شب معراج عرش پر
رفتار نظم کون و مکاں کی ٹھہر گئی!

جب بھی ہجوم غم میں پکارا حضور کو
اک پل میں میرے حال کی ان کو خبر گئی

ان کے کرم نے ساتھ نہ چھوڑا مرا کبھی
ان کے طفیل دنیا و عقبیٰ سنور گئی

شاہوں سے مانگنے کی ضرورت نہیں مجھے
جھولی مری حضور کی رحمت سے بھر گئی

چشم کرم نیازیؔ رسولِ کریمؐ کی
جب پر بھی پڑ گئی اسے خوشحال کر گئی



در محبوب سے ہٹ کر گذارہ ہو نہیں سکتا
یہ وہ در ہے کہ اس در سے کنارا ہو نہیں سکتا

رہے گردش میں قسمت کا ستارہ ہو نہیں سکتا
نبی کا نام لیوا غم کا مارا ہو نہیں سکتا!

نہیں ہے پیار جس کے دل میں کملی والے آقا کا
قسم رب کی کبھی رب کا وہ پیارا ہو نہیں سکتا!

نظارا میری آنکھوں نے کیا ہے سبز گنبد کا!
اب اس سے بڑھ کے کوئی بھی نظارا ہو نہیں سکتا

نبی کے آستاں کو چھوڑ دوں کیسے ممکن ہے
میں مر جاؤں گا لیکن یہ گوارا ہو نہیں سکتا

زباں محو درود پاک رکھو ہر گھڑی اپنی!
یہ ایسا کام ہے جس میں خسارا ہو نہیں سکتا

تمنا ہے کہ پھر دیکھوں میں جلوے سبز گنبد کے
کرم کیا مجھ پہ یہ آقا دوبارہ ہو نہیں سکتا

نہیں ہے جس کی آنکھوں میں بصیرت نورِ ایماں کی
اُسے آقا کے جلووں کا نظارا ہو نہیں سکتا

وہ دنیا کے حوادث ہوں یا میدان قیامت ہو
بغیرِ مصطفیٰ کوئی سہارا ہو نہیں سکتا

تقاضہ ہے نیازؔی یہ مرے ایمانِ کامل ہے
جسے نسبت نہیں ان سے ہمارا ہو نہیں سکتا

○

اے فضاؤ مسکراؤ سرکار آگئے
اے جھومتی ہواؤ سرکار آگئے ہیں

آؤ گنہ گارو رحمت کے در کھلے ہیں
خوشیوں سے گنگناؤ سرکار آگئے ہیں

کاسے بھریں گے سب کے صدقے میں مصطفیٰ کے
سرکار کے گداؤ سرکار آگئے ہیں

محبوب دو جہاں ہیں آقائے انس و جاں ہیں
نغمے خوشی کے گاؤ سرکار آگئے ہیں!

گھر گھر کرو چراغاں ہے رحمت فراواں
راہوں کو بھی سجاؤ سرکار آ گئے ہیں

کون و مکاں کے والی آئے ہیں بے سہارو
کیوں چپ ہو بے نواؤ سرکار آگئے ہیں

اک کیف کا ہے عالم اک نور کا سماں ہے
جشنِ طرب مناؤ سرکار آگئے ہیں

دامن میں پھول بھر کر گلشن سے اے بہارو
ہر سمت گھوم جاؤ سرکار آگئے ہیں

دُرِیتیم بن کر آئے ہیں وہ یتیمو
اب تم بھی مسکراؤ سرکار آ گئے ہیں

دامن ترا کرم سے بھر جائے گا نیازیؔ
نعتِ نبی سناؤ سرکار آگئے ہیں



آؤ آؤ ادھر طالبانِ کرم مہربان کبریا آج کی رات ہے
پھول صلی علیٰ کے نچھاور کرو محفلِ مصطفیٰ آج کی رات ہے
سرور دو جہاں کی ہے محفل سجی ابرِ رحمت کی پیہم لگی ہے جھڑی
آج مانگو مدینے کی سب حاضری مانگنے کا مزہ آج کی رات ہے
...وں بسر ہوں شہا میرے شام و سحر ہو لگی سبز گنبد پہ ہر دم نظر
...و کرم مجھ پہ حسنین کے نام پر یہ مری التجاء آج کی رات ہے
...نبی محترم یا شفیعِ اُمم مجھ کو جینے نہیں دیتے دُنیا کے غم
...و نگاہِ کرم تاجدارِ حرم میری اتنی دُعا آج کی رات ہے
...وت کی ہم نہ جینے کی باتیں کریں آؤ آؤ مدینے کی باتیں کریں
...تیوں کے خزینے کی باتیں کریں جشنِ خیرالوریٰ آج کی رات ہے
...یں جو چرچے ادھر آپ کے فرش پر ذکر صلی علیٰ ہے ادھر عرش پر
...ب پہ ہر اک کے ہے ذکر خیرالبشر کیسی راحت فزا آج کی رات ہے
...ں کو تسکین ملی جان کو راحت ملی سرورِ دو جہاں کی محبت ملی
...ں کے صدقے نیازی ہے عزت ملی دل مدینہ بنا آج کی رات ہے



محمد کی محفل سجاتے رہیں گے
ہم اپنے مقدر جگاتے رہیں گے!

مدینے کے والی ہمیں مشکلوں سے
بچاتے رہے ہیں بچاتے رہیں گے

سلامت ہے جب تک یہ سانسوں کی مالا
محمدؐ کی نعتیں سناتے رہیں گے

حبیبِ خدا ہم کو چوکھٹ پہ اپنی
بلاتے رہے ہیں بلاتے رہیں گے

کرم بن کے خوابوں میں سرکارِ بطحا!
ہمیں اپنے جلوے دکھاتے رہیں گے

ہمیں جام کوثر کے کوثر کے والی
پلاتے رہیں گے پلاتے رہیں گے

اے محبوبِ داور غریبوں کے آقا
تیرے نام پر سر جھکاتے رہیں گے

جو یادِ حبیب خدا سے ہیں روشن
سدا وہ دیئے جگمگاتے رہیں گے

تیرے نامِ نامی پہ سلطان عالم
یہ دیوانے سب کچھ لٹاتے رہیں گے

نبیؐ کے سدا گیت گاؤ نیازی
وہی تیری بگڑی بناتے رہیں گے



رسول اکرم حبیب داور درود تم پر سلام تم پر
شفیع محشر قسیم کوثر درود تم پر سلام تم پر

عمل سے دامن ہے میرا خالی تمہارے در کا ہوں میں سوالی
چھپالو دامن میں بندہ پرور درود تم پر سلام تم پر

رہا نہ کوئی ملال دوری مری ہوئی ہر مراد پوری
بلا لیا تم نے اپنے در پر درود تم پر سلام تم پر

یہ آرزو ہے میری دوامی حبیبِ رب بیکسوں کے والی
دکھانا مجھ کو بھی روئے انور درود تم پر سلام تم پر

تمہارے قدموں میں موت آئے نصیب واپس نہ مجھ کو لائے
پڑا رہوں میں تمہارے در پر درود تم پر سلام تم پر

جہاں سہاروں نے ساتھ چھوڑا تمہاری رحمت نے دل نہ توڑا
جگایا تم نے مرا مقدر درود تم پر سلام تم پر

کرم جب ان کا گلے لگائے اگر ہمارا خیال آئے
تو عرض کرنا جبیں جھکا کر دورد تم پر سلام تم پر

او شناسِ کرم تمہی ہو صداقتوں کا بھرم تمہیں ہو!
اے راز دارِ حبیب داور درود تم پر سلام تم پر

خدا کا تم پر سلام آیا یہ مرتبہ صدیق تم نے پایا
جمال و حسین نبی کے پیکر درود تم پر سلام تم پر

یہ کتنی تاثیر دُعا میں تم آئے آغوشِ مصطفیٰ میں
عمر تمہیں ہو مرادِ سرور درود تم پر سلام تم

ہو عدل انصاف کے امین تم فدا جہاں ہے ہو وہ حسین تم
اے زیبِ محراب زیبِ ممبر درود تم پر سلام تم پر

کرم کے سائے نہیں ہے نیازی ہے اس پہ پیہم کرم نوازی
اے میرے آقا اے میرے سرور درود تم پر سلام تم پر



مجھ پہ مولا کی رحمت بڑی ہو گئی
محفلِ نعت میں حاضری ہوگئی

جب سے پڑھنے لگا ہوں میں نعت نبی
زندگی کی حسین ہر گھڑی ہو گئی

میرے آقا نے طیبہ میں بلوا لیا
پوری ہر ایک میری خوشی ہو گئی

میرے مولا کا مجھ پہ کرم ہو گیا
کوئے احمد سے وابستگی ہو گئی!

محترم ہو گیا سب کی نظروں میں وہ
جس پہ چشمِ کرم آپ کی ہو گئی

بھیجتا ہوں درود ان پہ ہر روز میں
کامراں یوں مری زندگی ہو گئی

آمنہ کا ہوا چاند جب جلوہ گر
ہر طرف چاندنی چاندنی ہو گئی

ہے یہ میرے نبی کا کرم دوستو
زندگی وقفِ نعتِ نبی ہو گئی

گیت گاتا ہوں میں اپنے لجپال کے
اچھی قسمت نیازیؔ مری ہو گئی



یہ سروری ہے بھلا کیا سکندری کیا ہے
درِ نبی کا گدا ہوں مجھے کمی کیا ہے

فدا نہ ہو جو نبی پر وہ امتی کیا ہے
جو گیت گائے نہ ان کے وہ آدمی کیا ہے

ہے ترے غم پہ نچھاور مری ہر ایک خوشی
تری خوشی نہ ہو جس میں تو وہ خوشی کیا ہے

یہ چاندنی تو رُخِ مصطفیٰ کا صدقہ ہے
رُخِ حضور کے آگے یہ چاندنی کیا ہے

نبی کی شان کریمی نہ ماننے والو
مجھے بس اتنا بتاؤ دو کہ کافری کیا ہے

ملا ہے ذوقِ سخن تو نبی کی نعت کہو
نہ جس میں ذکر ہو ان کا وہ شاعری کیا ہے

وہ اپنے شیخ پہ سب کچھ نثار کرتے ہیں
جو جانتے ہیں فقیروں کی دوستی کیا ہے

میں مانتا ہوں بھرا ہے جہاں فقیروں سے
بدل نہ دے جو مقدر فقیر ہی کیا ہے

ہزاروں دیکھے ہیں ہم نے سخی زمانے میں
طلب سے دے نہ زیادہ تو وہ سخی کیا ہے

بڑا کرم ہے نیازیؔ مدینے والے کا
کرم نہ ہو جو نبی کا تو زندگی کیا ہے



رحمت کا ہے دروازہ کھلا مانگ ارے مانگ
دیتا ہے کرم ان کا صدا مانگ ارے مانگ

بھر جائے گا کشکول مرادوں سے ترا بھی
بن کر مرے آقا کا گدا مانگ ارے مانگ

آجائے گا طیبہ سے بلاوا بھی کسی روز
ہر وقت مدینے کی دُعا مانگ ارے مانگ

گلشن تری امید کا کھل جائے گا اے دوست
سرکار کے کوچے کی ہوا مانگ ارے مانگ

مایوس نہ ہو یہ مرے لج پال کا در ہے
ہے کس لیے خاموش کھڑا مانگ ارے مانگ

اللہ نے خزانوں کا بنایا انہیں قاسم
رہتے ہیں وہ مائل بہ عطا مانگ ارے مانگ

ہیں خواجہ و داتا بھی ترے گنج شکر بھی
بھر دیں گے یہ کشکول ترا مانگ ارے مانگ

محروم رہے گا نہ کوئی ان کے کرم سے!
ہے جوش پہ دریائے سخا مانگ ارے مانگ

سرکار کو سرکار سے مانگوں گا نیازیؔ
سرکار نے جس وقت کہا مانگ ارے مانگ



خزانے رحمت کے بٹ رہے ہیں نبی ہمارا بڑا سخی ہے
کریم کی ہے کرم نوازی ہماری جھولی بھری ہوئی ہے

اِدھر اُدھر نہ پھرو گداؤ حبیب داور کے در پہ آؤ
جو مانگنا ہے نبی سے مانگو نبی کے گھر کونسی کمی ہے

میرے نبی کی ہے شان بالا بڑا سخی ہے مدینے والا
ہمیں تو جو کچھ بھی مل رہا ہے یہ مہربانی حضور کی ہے

محبتوں کا اسیر اچھا درِ نبی کا فقیر اچھا
جسے بھی نسبت ہے مصطفیٰ سے بڑا مقدر کا وہ دھنی ہے

وہ دیکھ جلوے درِ نبی کے کنول کھلے ہیں محبتوں کے
نبی کا گلشن بہار پر ہے فضائے طیبہ مہک رہی ہے

ادھر بھی رحمت کی ہو نجریا رہے سلامت تری نگریا
میں سبز گنبد کے دیکھوں جلوے بڑی طبیعت مچل رہی ہے

جو وقت آئے کبھی سہانا اے دوست جب ہو مدینے جانا
سنبھل سنبھل کے قدم اٹھانا، حضور کے در کی حاضری ہے

زمین فلک چاند اور ستارے یہ دو جہاں کے حسین نظارے
خدا کی ساری خدائی پیارے مرے نبی کے لیے بنی ہے

میں نعت کہتا ہوں مصطفیٰ کی میں نعت پڑھتا ہوں مصطفیٰ کی
نیازؔی میری یہ زندگی ہے نیازؔی میری یہ بندگی ہے



ہم تذکرہ تابشِ رخسار کریں گے
دل صورتِ آئینۂ انوار کریں گے

دامن میں نہیں کوئی عمل پھر بھی یقین ہے
رحمت کی نظر سیدِ ابرار کریں گے

طوفانِ حوادث سے نہ گھبرائے کوئی بھی
امت کے سفینے کو نبی پار کریں گے

جیتے ہیں اسی آس پہ ہم سرورِ عالم
جی بھر کے ترا حشر میں دیدار کریں گے

ہے کون جو بدلے میری قسمت کا ستارا
یہ بھی تو کرم آپ ہی سرکار کریں گے

درماں غمِ عصیاں کا ہیں سرکار کی یادیں
ہر وقت انہیں گنہ گار کریں گے

دیوانے کسی بات کے پابند نہیں ہیں
ہم رقص کریں گے سرِ بازار کریں گے

اک دن تو بلائیں گے مدینے میں محمدؐ
ہم کو بھی کبھی لائق دربار کریں گے

غم آئیں تو یہ سوچ کے میں غم نہیں کرتا
ہر غم کا مداوا میرے غم خوار کریں گے

ہیں خالق کونین کے پیارے کے وہ پیارے
جو آلِ محمدؐ سے سدا پیار کریں گے

سنگِ درِ آقا پہ جھکائیں گے جبینیں!
یہ کام محبت کے گنہ گار کریں گے

سرکار کی دہلیز پہ سر اپنا جھکا کر
سوئی ہوئی تقدیر کو بیدار کریں گے

رحمت کی گھٹا جھوم کے اٹھے گی یقیناً
جب تذکرہ گیسوئے خمدار کریں گے

جھک جاتا ہے سر سرورِ کونین کے در پر
یہ جرم نیازی ہے تو سو بار کریں گے



راحتِ قلب و جاں رحمتِ بیکراں سرورِ مرسلاں تو کہاں میں کہاں
زینتِ ہر مکاں رہبرِ انس و جاں مونسِ بیکساں تو کہاں میں کہاں

تو شہِ دوسرا میں ہوں ادنے گدا میں ہوں خاکِ تپاں تو ہے ابرِ
میں رہینِ خطا تو پیامِ رضا تجھ پہ حق مہرباں تو کہاں میں کہاں

ایک میں ہوں کہ خود سے بھی ہوں بے خبر ایک تو ہے کہ سب پر ہے تیری نظ
میں ہوں خود سے نہاں تجھ پہ سب کچھ عیاں ناظرِ ہر زماں تو کہاں میں کہاں

شہر یارِ ارم تاجدارِ حرم میں سراپا خطا تو سراپا کر
یا نبی محتشم رکھ لے میرا بھرم دیدے مجھ کو اماں تو کہاں میں کہاں

سید المرسلین لا مکاں کے مکین عرشِ حق پر ہوا تو ہی مسند نشین
ذرّہ خاک میں تو ہے مہر مبین تجھ سے روشن جہاں تو کہاں میں کہاں

ترا چرچا ہے عالم میں ہر چار سو، حور و غلماں کے لب پر تیری گفتگو
کون ہے جس کو تیری نہیں جستجو تو ہے جانِ جہاں تو کہاں میں کہاں

تو ہے مہرِ عجم تو ہے ماہِ عرب ہے ظلِ خدا تو ہے محبوبِ رب
تیرے زیرِ نگیں ہے زمانہ یہ سب شاہِ کون و مکاں تو کہاں میں کہاں

تو ہے شمس الضحیٰ تو ہے بدرالدجیٰ تو ہے کہف الوریٰ تو ہے نور الہدیٰ
میں اسیر بلا تو ہے مشکل کشا تجھ سے قائم جہاں تو کہاں میں کہاں

سیدی مرشدی یا نبی یا نبی ہے نیازیؔ کا ہر دم وظیفہ یہی،
مقصدِ زندگی اب ہے نعتِ نبی ہے یہ وردِ زباں تو کہاں میں کہاں



رنگِ ہستی نکھر نکھر جائے چشمِ رحمت جدھر جدھر جائے
تیرا منگتا نہ دربدر جائے تری دہلیز پر ہی مر جائے
مرے وارث مرے غریب نواز مرا کشکول آج بھر جائے
آرزو ہے کہ میری عمر تمام یادِ سرکار میں گذر جائے
فرش تو فرش ہے مرے آقا عرش پر بھی تری نظر جائے
جو بھی آیا ہے تری محفل میں خوب سے ہو کے خوب تر جائے
سب کی قسمت سنوارنے والے میری تقدیر بھی سنور جائے
بزمِ عالم کا رنگ پھیکا ہے تم جو چاہو تو پھر نکھر جائے
بانٹ دیتے ہیں سب فقیروں میں جو بھی نعمت نبی کے گھر جائے
انکی آنکھوں کے اِک اشارے پر نظمِ عالم ٹھہر ٹھہر جائے
لطف جب ہے ادھر کروں فریاد مرے سرکار کو خبر جائے

ہر قدم پر ادا کرے سجدے
جب نیازی ترے نگر جائے



غلاموں پر محمدؐ کی عنایت ہوتی رہتی ہے
کرم فرماتے رہتے ہیں زیارت ہوتی رہتی ہے

عبادت ہے تلاوت مصحفِ روئے مبارک کی
تلاوت کرتے رہتے ہیں عبادت ہوتی رہتی ہے

مجھے تسلیم اے واعظ برا ہوں میں بہت لیکن
بروں پر بھی مرے آقا کی رحمت ہوتی رہتی ہے

بدست خواجہ و داتا بدستِ شاہِ لاثانی
نبی کے نام پر ہر دم سخاوت ہوتی رہتی ہے

حبیب کبریا کے سبز گنبد کے حسین جلوے
نگاہیں تکتی رہتی ہیں عبادت ہوتی رہتی ہے

عمل سے ہیں تہی داماں مگر ہیں اس پہ ہم نازاں
مرے آقا کی ہر عاصی پہ رحمت ہوتی رہتی ہے

نبی کا نام لینے میں حلاوت ہی حلاوت ہے
مرے ہونٹوں کو حاصل یہ حلاوت ہوتی رہتی ہے

حضوری کا شرف مجھ کو بھی حاصل ہوتا رہتا ہے
مرے لج پال آقا کی عنایت ہوتی رہتی ہے

سعادت ہی سعادت ہے نبی کا ذکر کرنے میں
مجھے ہر آن یہ حاصل سعادت ہوتی رہتی ہے

نیازؔی کوئی اندازہ کرے کیا ان کی رحمت کا
گنہ گار آتے رہتے ہیں شفاعت ہوتی رہتی ہے



در نبی پہ مقدر جگائے جاتے ہیں!
جو کام بنتے نہیں ہیں بنائے جاتے ہیں

نبی کے در پہ کبھی مانگنا نہیں پڑتا
یہاں تو جام نظر سے پلائے جاتے ہیں

نگاہِ ساقیِ کوثر کا یہ کرشمہ ہے
کہ مست گرنے سے پہلے اٹھائے جاتے ہیں

قسم خدا کی وہ ویراں کبھی نہیں ہوتے
نبی کی یاد سے جو دل بسائے جاتے ہیں

میرے حضور کی محفل کو جو سجاتے ہیں
انہیں بہشت کے مژدے بنائے جاتے ہیں

میرے کریم کی بندہ نوازیاں دیکھو
کہ مجھ سے عاصی بھی در پر بلائے جاتے ہیں

دیئے دلوں میں جو روشن ہیں عشق احمد کے
جفا کی آندھی سے وہ کب بجھائے جاتے ہیں

انہیں کو ملتی ہے اہلِ وفا کی سرداری
نبی کے نام پہ جو سر کٹائے جاتے ہیں

نبی کی نعت کا صدقہ جہاں بھی جاتا ہوں
نیازؔی میرے لیے دل بچھائے جاتے ہیں



جلوۂ حق کی بات ہوتی ہے
سامنے جب وہ ذات ہوتی ہے
جب نگہ التفات ہوتی ہے
مہرباں کائنات ہوتی ہے
ان کے کوچے میں مرنے والوں کی
کتنی اچھی برات ہوتی ہے
ایسا لگتا ہے دن نکل آیا
جب مدینے میں رات ہوتی ہے
تری گلیوں کا ذکر ہوتا ہے
جب بھی جنت کی بات ہوتی ہے
دو جہاں کے گداؤں کی قسمت
کملی والے کی بات ہوتی ہے
جن پہ ہو جائے مصطفیٰ کا کرم
ذاتِ حق ان کے ساتھ ہوتی ہے
کیوں نیازیؔ کسی کی بات کروں
اپنی اپنی برات ہوتی ہے



آستانِ حبیبِ خدا چاہئے
اور اس کے سوا مجھ کو کیا چاہیے

سبز گنبد کے جلوے رہیں سامنے
مجھ کو قلب و نظر کی ضیا چاہیے

گرمیِ ہجر کا ہوں ستایا ہوا
شہرِ بطحا کی ٹھنڈی ہوا چاہیے

سر کا سجدہ تو اپنی جگہ ہے مگر
دل مدینے کی جانب جھکا چاہیے

جس کے در کے ہیں محتاج شاہ و گدا
ایسے در کو نہیں چھوڑنا چاہیے

دن گزرتے گذر جائیں گے
یا نبیؐ آپ کا آسرا چاہیے

کوئی مشکل جو سر پہ کبھی آ پڑے
لب پہ یا مصطفیٰ مصطفیٰ چاہیے

گرمیٔ حشر نے جسم جھلسا دیئے
سایۂ دامنِ مصطفیٰ چاہیے

انتہائے کرم ہے یہ سرکار کی
گر وہ پوچھیں بتا تجھ کو کیا چاہیے

نام لیوا نیازیؔ بھی ہے آپ کا
اس گدا پر بھی نظرِ عطا چاہیے



ہوں مریضِ غمِ عصیاں مجھے اچھا کرنا
چارہ گر میرے بھی دکھ درد کا چارا کرنا

ہے کرم آپ کا ہر پست کو بالا کرنا
فیض ہے آپ کا قطرے کو بھی دریا کرنا

مانتا ہوں کہ بروں سے بھی برا ہوں لیکن
تجھ کو آتا ہے گنہ گار کو اچھا کرنا

دونوں عالم کے مقدر کو بدلنے والے
ایک رحمت کی نظر مجھ پہ بھی آقا کرنا

میرے نزدیک یقیناً ہے عبادت یہ بھی
سرورِ دیں ترے روضے کا نظارا کرنا

عینِ ایمان ہے سرکار کی الفت زاہد
ہے غلط اس کے سوا دین کا دعویٰ کرنا

غمِ دوراں سے بچا رکھا ہے تو نے مجھ کو
غمِ محبوب نہ تو مجھ سے کنارا کرنا

سبز گنبد کے مکیں سرورِ دیں ماہِ مبین
اپنی یادوں کا میرے گھر میں اجالا کرنا

اس کی نظروں نہیں جچتے حسینانِ جہاں
جس کی قسمت میں ہو آقا کا نظارا کرنا

مری قسمت بھی ہو بیدار بوصیری کی طرح
میرے آقا میرے خوابوں میں بھی آیا کرنا

تیرے دربار کی خیرات ہی کافی ہے مجھے
یا نبی مجھ کو نہ محتاج کسی کا کرنا

شہرِ سرکار کی کرتا ہوں ہمیشہ باتیں
شغل میرا ہے یہی ذکر مدینہ کرنا

کیوں زباں میری تھکے ذکر سے تیرے آقا
میری فطرت میں ہے شامل ترا چرچا کرنا

تیرا بگڑا ہوا ہر کام بنے گا پل میں
نامِ سرکار کا ہر وقت وظیفہ کرنا

ہم برے ہیں کہ بھلے ہیں تو تیرے ہی آقا
ہم غلاموں کو زمانے میں نہ رسوا کرنا

صرف اپنوں ہی پہ رحمت تیری موقوف نہیں
یعنی ہے خلق تیرا غیر کو اپنا کرنا

تیرے محبوب سے رکھتا ہے نیازیؔ الفت
اس کو رسوا نہ سرِ حشر خدایا کرنا



نبی کی یاد سے روشن میرے دل کا نگینہ ہے
وہ میرے دل میں رہتے ہیں مرا دل ہی مدینہ ہے

مدینے کی جدائی سلگتا میرا سینہ ہے
پڑا ہوں دور طیبہ سے یہ جینا کیسا جینا ہے

نظر افروز ہیں رنگینیاں فردوس کی لیکن!
جو تسکین دل و جاں ہے وہ آقا کا مدینہ ہے

جھکوں کیوں غیر کے در پر کسی سے بھیک کیوں مانگوں
مرے دامن میں عشق سرورِ دیں کا خزینہ ہے

مہک ہے دونوں عالم میں محمد کے پسینے کی
کہ وجہِ نکہتِ عالم محمد کا پسینہ ہے

بسالو دل میں محبوب خدا لج پال کی الفت
خدا تک یہ پہنچنے کا بڑا آسان زینہ ہے

جناب ساقیٔ کوثر کے میخواروں میں ہو شامل
جسے بھی جامِ کوثر آپ کے ہاتھوں سے پینا ہے

میں ہر سو دیکھتا ہوں سرورِ کونین کے جلوے
طفیلِ مرشد کامل سلامت چشمِ بینا ہے

نبی کی آل کا صدقہ جہاں کی نعمتیں مانگو
خدا سے مانگنے کا یہ بڑا اچھا قرینہ ہے

ہمیں خطرہ نہیں کوئی نیازیؔ ڈوب جانے کا
کہ ہم جس میں بیٹھے وہ محمد کا سفینہ ہے



نفس نفس میں بسے ہیں وہ نکہتوں کی طرح
دل و دماغ میں مہکے ہوئے گلوں کی طرح

مہ و نجوم ہمیشہ جلو میں رہتے ہیں!
وہ خلوتوں میں بھی رہتے ہیں جلوتوں کی طرح

میں اپنے آقا کے خلق عظیم کے صدقے
نوازتے ہیں جو دشمن کو دوستوں کی طرح

قدم پہ ادا ہوں گے شکر کے سجدے
مدینے جائیں گے ہم لوگ عاشقوں کی طرح

کبھی بلائیں گے آقا مجھے مدینے میں
اس انتظار میں رہتا ہوں بے کلوں کی طرح

حضور آئے تو ہر سمت رونقیں آئیں
چمن حیات کا ویران تھا کھنڈروں کی طرح

نبی کے ذکر سے سرشار جو نہیں ہوتے
دل ان کے مردہ ہیں بے جان پتھروں کی طرح

صلہ ہے نعت نبی کا کہ رحمتِ حق نے
لگا لیا مجھے سینے سے لاڈلوں کی طرح

دیار پاک میں دیوانگی ہے بے ادبی
پھرے نہ کوئی مدینے میں پاگلوں کی طرح

اُس آستانِ کرم کا گدا ہوں میں جس پر
فرشتے عرش سے آتے ہیں سائلوں کی طرح

وہ راہیں جن پہ پڑے ہیں میرے نبی کے قدم
پڑا رہوں انہیں راہوں پہ پتھروں کی طرح

سکھا کے مہر و وفا کے قرینے انسان کو
جہاں میں آپ نے ڈالی محبتوں کی طرح

نبی کی نعت سناتا ہوں جب نیازی میں
اللہ کی رحمتیں آتی ہیں بادلوں کی طرح



میں نے در رسول پہ سر کو جھکا دیا
میرا نصیب میرے نبی نے جگا دیا

سرشار کر دیا مجھے بے خود بنا دیا
اے چشم یار تو نے مجھے کیا پلا دیا

یاد رسول پاک نے کتنا مزا دیا
غم خانہ حیات کو جنت بنا دیا

اس پر ہوئی ہیں رحمت مولا کی بارشیں
جس نے نبی کے نام پر سب کچھ لٹا دیا

میں اس سے بڑھ کے اور کیا حق سے کروں طلب
یہ کم نہیں جو آپ کا منگتا بنادیا

آئے نہ رشک کیوں ہمیں اسکے نصیب پر
جس کو مرے حضور نے جلوہ دکھا دیا



ایسا کریم ایسا سخی اور کون ہے
منگتا جو آیا مانگنے سلطان بنادیا

عشق رسول پاک کی معجز نمائیاں
ہے موت کو بھی زندگی جس نے بنادیا

ہر سمت اڑ رہی تھی جہاں نفرتوں کی دھول
آقا نے پیار کا وہاں گلشن کھلا دیا

مانگا نیازیؔ میں نے جو صدقہ حبیب کا
میرے خدا نے میری طلب سے سوا دیا



محبوبِ دو جہاں کی کوئی کیا مثال دے
بے جان سنگریزوں میں جو جان ڈال دے

رہتا ہے وہ مدینے میں مشکل کشا مرا
دم بھر میں مشکلوں سے جو مجھ کو نکال دے

ہے مانگنا اگر تو حبیبِ خدا سے مانگ
ممکن نہیں وہ در سے تجھے خالی ٹال دے

میرے کریم اپنے نواسوں کے نام پر
دونوں جہاں کی نعمتیں جھولی میں ڈال دے

مجھ کو نہیں ہے دولت دنیا کی کچھ طلب
سائل ہوں تیرا تو مجھے عشقِ بلال دے

بے حال کر رہے ہیں زمانے کے غم حضور
اپنی عنایتوں سے بدل میرا حال دے

دیکھوں ترا جمال تو پھر دیکھتا رہوں
اتنی مری نگاہ کو تابِ جمال دے

قلب حزیں کو جب نہ کہیں سے ملے سکوں
تسکین اس گھڑی فقط ترا خیال دے

خاموش کب سے در پہ ترے ہے کھڑا فقیر
مرے کریم اس کو بھی اذنِ سوال دے

آقا غم حیات کی اس تیز دھوپ میں
سایہ تو مجھ پہ چادرِ رحمت کا ڈال دے

ساقی ترا بھلا ہو ترے میکدے کی خیر
اک جام مستیوں کا ادھر بھی اچھال دے

گاؤں گا اس کے خلق کے میں گیت عمر بھر
جو سنگ دل کو موم کی صورت میں ڈھال دے

ایسے سخی نبی کا نیازیؔ ہوں امتی
جو پل میں بے کمال کو شانِ کمال دے





کیا مقدر حسین ہمارا ہے
مصطفیٰ کا ہمیں سہارا ہے

جو شہ دین سے پیار کرتا ہے
حق تعالیٰ کو وہی پیارا ہے

دشمن جاں کو بھی دُعائیں دیں
کتنا اچھا نبی ہمارا ہے

بہر امداد آ گئے آقا!
میں نے مشکل میں جب پکارا ہے

ذرّہ ذرّہ نبی کی گلیوں کا
کوئی چاند اور کوئی تارا ہے



حاصلِ زندگی ہے وہ لمحہ!
جو درِ یار پر گزارا ہے
اللہ اللہ تجلیوں کا ہجوم
ان کے در حسین نظارا ہے
تیری نسبت نے یا رسول اللہ
رنگِ انسانیت نکھارا ہے!
جائے دوزخ میں اُمتی ان کا
میرے آقا کو کب گوارا ہے
لوگ آنکھوں پہ جو بٹھاتے ہیں
یا نبیؐ یہ کرم تمہارا ہے
اُنکا دامن نہ ہاتھ سے چھوٹے
یہ سہارا بڑا سہارا ہے
ہوں نیازؔی میں نعت خوان حضورؐ
کتنا روشن مرا ستارہ ہے



سرکار مجھے اپنا پھر جلوہ دکھا دینا
بیمار محبت ہوں دامن کی ہوا دینا
آقا کا کرم ہوگا تشریف اگر لائیں
اپنا تو ہے کام ان کی محفل کو سجا دینا
اس رحمتِ عالم کا یہ شیوہ رحمت ہے
جو جان کا دشمن ہو اس کو بھی دُعا دینا
افسانہ غمِ دل کا دربارِ محمد میں
خاموش زباں رکھنا اشکوں سنا دینا
مجرم ہی سہی لیکن معلوم ہے یہ مجھ کو
رحمت کے منافی ہے مجرم کو سزا دینا
سرکارِ دو عالم کی یہ شانِ سخاوت ہے
سائل کی طلب سے بھی خیرات سوا دینا!
ادنیٰ سا ثنا خواں ہے یہ سرورِ عالم کا
یہ شعر نیازؔی کی تربت پہ لکھا دینا



دیئے اشکوں کے پلکوں پہ جا کر بیٹھ جاتے ہیں
یہ دیوانے تری راہوں میں آ کر بیٹھ جاتے ہیں

سکون دل نہیں جس وقت ملتا غم کے ماروں کو
تری یادوں کو سینے سے لگا کر بیٹھ جاتے ہیں

نہ رشک آئے مجھے کیوں کر بھلا ان کے مقدر پر
جو دیوانے تیری چوکھٹ پہ جا کر بیٹھ جاتے ہیں!

غمِ حالات کی ان کو ذرا پرواہ نہیں رہتی !
غمِ آقا کو جو دل سے لگا کر بیٹھ جاتے ہیں

مرا ہے مشورہ ان کو نبی کے در پہ جا بیٹھیں
جو بختِ نارسا کو آزما کر بیٹھ جاتے ہیں

سلاطین زمانہ ان کے آگے سر جھکاتے ہیں
نبی کے در پہ جو بستر جما کر بیٹھ جاتے ہیں

کسے اندازہ ہو سکتا ہے ان کی سر بلندی کا!
درِ سرکار پر جو سر جھکا کر بیٹھ جاتے ہیں

وہ چاہے عرش حق ہو یا کسی دکھیا کی کٹیا ہو
وہ جب چاہیں جہاں بھی چاہیں جا کر بیٹھ جاتے ہیں

مرے لج پال کی ہر وقت رہتی ہے نظر ان پر
تصور دل میں جو ان کا جما کر بیٹھ جاتے ہیں!

زمانے میں نیازیؔ نام ان کا زندہ رہتا ہے
جو ان کے نام پر سب کچھ لٹا کر بیٹھ جاتے ہیں



نبیوں میں نبی آپ سا دیکھا نہیں کوئی
اللہ کے محبوب سے بالا نہیں کوئی

کس پر نہیں آقا کا کرم کوئی بتائے
اللہ کی قسم ایسا تو دیکھا نہیں کوئی

مانا کہ حسین اور بھی دنیا میں ہیں لاکھوں
محبوب خدا جیسے ہیں ایسا نہیں کوئی

اچھا ہے وہی جس کو ہے سرکار سے نسبت
جو ان کا ہوا ان سے پھر اچھا نہیں کوئی

ہے آپ کے سائے میں جہاں آج بھی قائم
میں کیسے کہوں آپ کا سایہ نہیں کوئی

اس در کی گدائی پہ شہنشاہی ہے نازاں
وہ منگتا ہوں شاہوں میں بھی مجھ سا نہیں کوئی

جس راہ سے محبوب خدا عرش پہ پہنچے
اس راہ سے پہلے کبھی گذرا نہیں کوئی

ہر چیز میں سرکار کا جلوہ ہے نیازی
گر دیکھنے والا ہو تو پردہ نہیں کوئی



جو ترے نام پہ قرباں ہوا کرتے ہیں
یہ وہی لوگ ہیں جو مر کے جیا کرتے ہیں

تشنگیٔ موت نشہ ان کا اتارے کیسے
جام جو ان کی نگاہوں کے پیا کرتے ہیں

یاد فرمائیں گے ہم کو بھی یقیناً آقا
بھیگی پلکوں سے مدینے کی دُعا کرتے ہیں

قبر میں آتے ہیں جب ٹھنڈی ہوا کے جھونکے
بابِ رحمت کے مدینے سے کھلا کرتے ہیں

تختِ شاہی کو حقارت سے وہ ٹھکراتے ہیں
دردِ دل کی جنہیں دولت وہ عطا کرتے ہیں

تاجِ شاہی ہیں گداؤں کے سروں پر سجتے
جب کرم سرورِ عالم کے ہوا کرتے ہیں

بارگاہ نبوی میں نہ ہوں کیوں کر مقبول
یاد میں اشک جو پلکوں پہ سجا کرتے ہیں

حق تعالیٰ انہیں خالی نہیں رہنے دیتا
ہاتھ جو ان کے غلاموں کے اٹھا کرتے ہیں

نام لے کر مرے لج پال کا جو بھی مانگے
دامن اس کا مرے سرکار بھرا کرتے ہیں

کوئی تجھ پر نہیں راضی تو نیازیؔ نہ سہی
تجھ سے راضی ترے آقا تو رہا کرتے ہیں



کون کہتا ہے کہ جنت کا جمال اچھا ہے
سب خیالوں سے مدینے کا خیال اچھا ہے

میں نے مانگی ہے تو مانگی ہے مدینے کی دُعا
سب سوالوں سے یہی ایک سوال اچھا ہے

میرے لج پال کے دیوانے ہیں لاکھوں لیکن
پوچھیے سچ تو محمد کا بلال اچھا ہے

دولت عشق نبی اپنے خدا سے مانگو
جس کے دامن میں ہو یہ مال و مال اچھا ہے

میری عزت ہے ترے نام کا صدقہ آقا
جو ملا نام پہ تیرے وہ کمال اچھا ہے



جب سے نسبت ہے ملی سرورِ عالم کی تجھے
گنبدِ خضریٰ ترا حسن و جمال اچھا ہے

جس میں حاصل ہو مدینے کی زیارت کا شرف
وہ مہینہ وہ گھڑی اور وہ سال اچھا ہے

دوستو آئے ہو تم میری عیادت کے لیے
میں ہوں بیمارِ محبت میرا حال اچھا ہے

راہِ طیبہ میں نیازیؔ جسے موت آ جائے
یہ حقیقت ہے کہ بس اس کا مآل اچھا ہے



جان و دل سب نثار کرتے ہیں
ہم مدینے سے پیار کرتے ہیں

دن جو گذرے نبی کی چوکھٹ پر
آج بھی اشکبار کرتے ہیں

بھیجتے ہیں درود آقا پر
کیا حسین کاروبار کرتے ہیں

قصۂ غم انہیں سناتے ہیں
جو خزاں کو بہار کرتے ہیں

دل کا بن کر قرار آتے ہیں
یاد جب بے قرار کرتے ہیں

آ بھی جاؤ یہ ہجر کے مارے
رات دن انتظار کرتے ہیں

ذکر آقا کا کر کے ہم بھی ادا
سنت کر د گار کرتے ہیں!

موج طوفان سے کیوں ڈریں جن کا
مصطفیٰ بیڑا پار کرتے ہیں!

اور تو کچھ نہیں دامن میں
کملی والے سے پیار کرتے ہیں

پیار کرتا ہے خود خدا بھی انہیں
جو محمد سے پیار کرتے ہیں

اے نیازی نبی کے صدقے میں
لطف پروردگار کرتے ہیں



رہِ وفا میں قدم جب بھی ڈگمگایا ہے
زباں پہ مری محمد کا نام آیا ہے

درِ نبی پہ جو بن کر فقیر آیا ہے
قسم خدا کی جو مانگا ہے اس نے پایا ہے

طواف کرتی ہے اس خوش نصیب کا رحمت
جسے نبی کے کرم نے گلے لگایا ہے

ہو خوف گرمیٔ محشر کا کس لیے ہم کو
ہمارے سر پہ نبی کے کرم کا سایہ ہے

قبول بارگہ حق وہ ہو گیا واللہ
مرے حضور نے اپنا جسے بنایا ہے

نہ آئیں کیوں مرے گھر سے کرم کی خوشبوئیں
نبی کے ذکر کے پھولوں سے گھر سجایا ہے

ہزاروں آئے نبی حق نے عرش پر لیکن
وہ صرف میرا نبی ہے جسے بلایا ہے

خدا کے لطف سے محروم رہ نہیں سکتا
مرے حضور کی محفل میں جو بھی آیا ہے

ہو جس میں ذکر نیازیؔ جمال احمد کا
وہ گھر حضور کی رحمت سے جگمگایا ہے



خیالِ حسنِ رسولِ زمن میں رہتے ہیں!
وہ بن کے روح مرے تن بدن میں رہتے ہیں

میں اس حبیب کا مدحت نگا ہوں لوگو!
کہ جس کے تذکرے ہر انجمن میں رہتے ہیں

گدا نواز کوئی بھی نہیں ان جیسا
چلو گداؤ نبی کے وطن میں رہتے ہیں

کبھی تو پاس بلائیں گے ہم کو بھی آقا
اسی خیال میں ہم اس لگن میں رہتے ہیں

رسائی دستِ خزاں کی محال ہے اُن تک
جو پھول میرے نبی کے چمن میں رہتے ہیں

وہ راہ حق سے کبھی بھٹک نہیں سکتے
جو گم خیالِ حسین و حسن میں رہتے ہیں

انہیں سے سوزِ محبت ملا ہے دنیا کو
مرے نبی کے جو عاشق قرن میں رہتے ہیں

نیازیؔ گرمیٔ محشر کا اُن کو خوف نہیں
جو لوگ سایۂ شاہِ زمن میں رہتے ہیں



بلاؤ ناں اپنے سخی دربار میں　　لاگے نہ جیا سنسار میں
میرے سوئے بھاگ جگاؤ　　مجھ کو اپنے در پہ بلاؤ
بیٹھا ہوں کب سے انتظار میں　　بلاؤ ناں اپنے سخی دربار میں
ٹوٹ نہ جائے سانس کی مالا　　دن آئے وہ رحمت والا
آؤں سخی کے میں دیار میں　　بلاؤناں اپنے سخی دربار میں
رحمت کی ہو جائے نجریا　　آن بسوں میں تیری نگریا
سب کچھ ہے تیرے اختیار میں　　بلاؤ ناں اپنے سخی دربار میں
سب پر تو نے کرپا کی ہے　　تیرے کرم کی دھوم مچی ہے
تجھ سا نہیں ہے سنسار میں　　بلاؤناں اپنے سخی دربار میں
آقا جب تک جگ میں رہوں میں　　دم دم تیرا نام جپوں میں
بیتے عمریا تمہارے پیار میں　　بلاؤ ناں اپنے سخی دربار میں
ہوں گی کبھی منظور دُعائیں　　دیکھیں کب سرکار بلائیں
اوج کری ہے سرکار میں　　بلاؤ ناں اپنے سخی دربار میں
ہو جائے جو کرم نوازی　　ساحل پہ لگ جائے نیازی
ڈوبا ہوں غم کے منجدھار میں
بلاؤ ناں اپنے سخی دربار میں



عمر یونہی گذر نہ جائے کہیں
خواب طیبہ بکھر نہ جائے کہیں

آپ کے در سے آپ کا منگتا
یا نبی عمر بھر نہ جائے کہیں

بادشاہوں سے لاکھ بہتر ہے
تیرا منگتا اگر نہ جائے کہیں

ہاتھ پھیلے رہیں یونہی آقا
میرا کشکول بھر نہ جائے کہیں

کہہ رہے ہیں یہ جبرائیل امیں
بے ادب اُنکے گھر نہ جائے کہیں

جسکے در کا گدا ہے سارا جہاں
چھوٹ وہ سنگِ در نہ جائے کہیں

قبر کی رات ہے قرار کی رات
اے خدا ہو سحر نہ جائے کہیں

ہو نگاہِ کرم نیازؔی پر
چھوڑ کر تیرا در نہ جائے کہیں



کبھی نہ چھوڑے ہے تنہا خیالِ یار مجھے
خیالِ یار نے بخشا بڑا قرار مجھے

میں یورشِ غمِ دنیا سے مر گیا ہوتا
تیرے کرم نے سنبھالا ہے بار بار مجھے

کبھی جو مست نگاہوں سے تو نے دیکھا تھا
چڑھا ہوا ہے ابھی تک وہی خمار مجھے

تیرے قدم کی میں نسبت سے سرفراز ہوا
تیرے ہی صدقے ملی عزت و وقار مجھے

ہیں اور دولتِ دنیا پہ ناز ہے جن کو
ترا کرم ہے فقط وجہِ افتخار مجھے

وہ شخص دیکھ کے دل جس کو مسکراتا تھا
چلا گیا ہے کہاں کر کے سوگوار مجھے

میں اس کی میں آنکھیں بچھائے بیٹھا ہوں
جو دے گیا ہے ہمیشہ کا انتظار مجھے

کبھی تو وجہِ سکون بن گئیں تری یادیں
کبھی کیا تری یادوں نے بے قرار مجھے

یہ ہے غلامیٔ آلِ بتول کا صدقہ
بڑے تپاک سے ملتے ہیں تاجدار مجھے

اِن آنسوؤں کو نیازیؔ میں کس طرح روکوں
دلِ حزیں پہ نہیں کچھ بھی اختیار مجھے



التجا ہے یانبی یہ آپ کی سرکار میں
ہم کو بھی بلوایئے اپنے سخی دربار میں

ہم پہ بھی چشمِ کرم صدقہ نواسوں کا حضور
آپ کے لطف وکرم کی دھوم ہے سنسار میں

شہر طیبہ میں رکھے ہیں جب سے آقا نے قدم
جھومتے پھرتے ہیں عاشق کوچہ و بازار میں

جانے کیا جادو بھرا تھا جانے کیا تاثیر تھی
آپ کے لہجے میں آقا آپ کی گفتار میں

منکرِ نورِ نبی تھا اس لیے شیطان ہوا
تھا مواحد وہ مگر مارا گیا انکار میں

زندگی صدقہ ہے محبوب خدا کے نام کا
زندگی اچھی ہے گر گذرے خیالِ یار میں

اس میں آقا کے پسینے کی ہیں خوشبوئیں بسی
ورنہ کیا رکھا ہوا ہے مہکتے گلزار میں

ہیں وہی راتیں کہ باتیں جن میں ہوں سرکار کی
دن وہی دن ہیں جو گذریں مصطفیٰ کے پیار میں

کچھ نیازؔی کو بھی اپنے عشق کی خیرات دے
ہاتھ پھیلائے ہیں میں نے بھی سخی دربار میں



ہجویر کی سرکار سا دیکھے نہیں کوئی
داتا ہیں بہت آپ سا داتا نہیں کوئی

سرکار دو عالم کا دیا دیتے ہیں سب کو
جے پال بڑے دیکھے ہیں ان سا نہیں کوئی

بٹتے ہیں یہاں دولتِ عرفاں کے خزانے
ناکامِ تمنا کبھی لوٹا نہیں کوئی

کر مجھ پہ کرم والیٔ اجمیر کا صدقہ
محروم ترے در سے تو جاتا نہیں کوئی

جو آتا ہے بھر بھر کے لیے جاتا ہے دامن
اس شان کا داتا کبھی دیکھا نہیں کوئی

دروازے تو اب بھی ہیں کھلے میرے سخی کے
پر خواجۂ اجمیر سا آیا نہیں کوئی

داتا کے فقیروں کی بھی ہے شان نرالی
داتا کے فقیروں میں نکما نہیں کوئی

داتا تیرے سے منگتوں میں میرا نام بھی آئے
اب اور نیازیؔ کی تمنا نہیں کوئی



شان کیا تیری خدا نے ہے بڑھائی خواجہ
تو خدا کا ہے تو ہے تیری خدائی خواجہ

حضرتِ خواجہ عثمان کا ہے یہ فیضِ کرم
اولیاء نے ہے جو کی تیری گدائی خواجہ

غم کے بادل ہیں چھٹتے تیری چھٹی کا صدقہ
تو نے ہر اک کی ہے تقدیر بنائی خواجہ

عرش میں تیرے زمانے کے ولی آئے ہیں
شاہِ ہجویر کی بھی ذات ہے آئی خواجہ

ہیں ولی پھول عقیدت کے نچھاور کرتے
کیسی بارات تیری حق نے سجائی خواجہ

آج دربار پہ ہے تیرے غلاموں کا ہجوم
خوش نصیبوں کی ہوئی در پہ رسائی خواجہ

ہو نیازیؔ پہ کرم تیرا یہ کہلاتا ہے
فیض پاتی ہے تیرے در سے خدائی خواجہ



و کرم کی نظر آئے ہیں تیرے در باوا گنج شکر باوا گنج شکر
م ہے در پہ ترے ہم غلاموں کا سر باوا گنج شکر باوا گنج شکر
کز او لیاء تیرا شہر حسن مہکا مہکا رہے چشتیوں کا چمن
اجہ ہند الولی کے اے نور نظر باوا گنج شکر باوا گنج شکر
پہ بیٹھی ہوں میں بھی تیرے شام کی بھیک جاؤں گی لیکر تیرے نام کی
جودوسخا میں ہے مشہور گھر باوا گنج شکر باوا گنج شکر
م سن کر تیرا آئے ہیں دور سے لاج رکھنا ہماری خدا کے لیے
ے حاجت روا اے مرے چارہ گر باوا گنج شکر باوا شکر
پنے صابر کا صدقہ کرو رحمتیں رنگ دو صابری رنگ میں اب ہمیں
ب الدین خواجہ چشت کے نام پر باوا گنج شکر باوا گنج شکر
کے ماروں کو خوشیوں کی دولت ملے بابِ جنت کے صدقے میں جنت ملے
ر تک جگمگائے تمہارا نگر باوا گنج شکر باوا گنج شکر!
بت گاتا تمہارے نیازی رہے چاہے روٹھے زمانہ تو راضی رہے
ہے دُعا تیرے منگتے کی شام و سحر باوا گنج شکر باوا گنج شکر



(اپنے پیرومرشد کی جدائی میں)

یاد میں تیری جانِ جاں ہر کوئی اشکبار ہے
جب سے گئے ہو چھوڑ کر دل میرا بے قرار ہے

غم میں ترے کلی کلی پیکر یاس بن گئی
جانِ بہار بن ترے باغ یہ سوگوار ہے

رنگ بہارِ پنجتن نکہت باغِ نقش بند
غم میں ہیں سینہ چاک گل گریہ کناں بہار ہے

دل کا سکوں اُجڑ گیا یار میرا بچھڑ گیا
حال میرا بگڑ گیا دل کو کہاں قرار ہے

ٹوٹے دلوں کو آئے چین کیسے میرے علی حسین
سونی ہے بزمِ اہلِ دل اب تیرا انتظار ہے

رہ گئیں انتظاریاں قلب کی بے قراریاں
لب پہ ہیں آہ و زاریاں آنکھ بھی اشکبار ہے

اپنی نگاہِ فیض سے مے جو کبھی پلائی ہے
اب بھی اسی کا ہے سرور اب بھی وہی خمار ہے

آج نیازیؔ ہیں اداس ڈیرے کے بام و در تمام
غمزدہ ہے فضائے دل چپ چپ سا کوئے یار ہے



میڈے سوہنے سانول میڈے گھر وی آؤ
کوجھڑی کوں ہجر نئیں تساں تے تھاؤ
میں سب توں نکمی آں گن کوئی نیئں پلے
تساں باجھوں جھلی نوں کوئی نہ جھلے
میں کملی تھیں ڈھولا چا مٹھڑا الاؤ
میڈے سوہنے سانول میڈے گھر وی آؤ
میں کتڑی کمینی تساڈی سڈاواں
تیڈے باجھوں کیں کو میں ڈکھڑے سناواں
میں درداں دی ماری کوں گل نال لاؤ
میڈے سوہنے سانول میڈے گھر وی آؤ
میں تتڑی دے ڈھولا ترس گئے نے دیدے
ہویاں مدتاں مینوں ہوئی نہ دید اے
میڈے دل دے ویہڑے چہ وی پیر پاؤ
میڈے سوہنے سانول میڈے گھر وی آؤ

تیڈی تاہنگ وچہ سوہناں لنگھ گئی حیاتی
نہ گھلیا سنیہڑا نہ پائی اے جھاتی
میڈے نیناں دی پیاس آ کے بجھاؤ
میڈے سوہنے سانول میڈے گھروی آؤ
میڈے ساہنواں دی ہر دی جاندی اے بازی
توں ہتھ جوڑ سوہنے کوں آکھیں نیازی
ہیں کتڑی تھیں ڈھولا نہ نظراں ولاؤ!
میڈے سوہنے سانول میڈے گھروی آؤ



لج پال نبی سوہناں نبی برکتاں والا
اور آپ وی اعلیٰ اوہدا گھر بار وی اعلیٰ

سرکار دا صدقہ اے دو عالم چہ اجالا
ہے میرا نبی ساریاں نبیاں چوں نرالا

کی ہویا جے دفتر مرے عملاں دا ہے کالا
ہے میرے لئی کافی ترے ناں دا حوالہ

غم مارنئیں سکدے میرے غم خوار نے جیوندے
لج پالاں دی نسبت دا مرے سر تے دوشالا

اونہاں دے مقدراں تے مینوں رشک ہے اوندا
کھاہدا جنہاں سرکار دے ہتھاں دا نوالا

آوے نہ کدی تھوڑ کسے شے دی کسے نوں
ہر منگتا مرے آقا دا موجاں کرے شالا

ہر کار مینوں دنیا وی بے کار ہے لگدی
جپدا رہواں ہر ویلے تیرے نام دی مالا

جد نام نبی دی کوئی دیندا اے دہائی
تن جاندا اوہدے سراُتے رحمت دا دو شالا

جاوے نہ نیازیؔ کدی غیراں دے دوارے
بھریا روے آقا تیرے منگتے دا پیالہ



لج پال نبی میرے نبیاں چوں نرالے نے
سوہنے دیاں یاداں دے گھر گھر چہ اُجالے نے
اللہ دی سونہہ اونہاں نوں کوئی نئیں بجھا سکدا
جیہڑے دیوے دلاں اندر سرکار نے بالے نے
جہدی گل نئیں کِتے بن دی جنوں کوئی نہیں گل لاوندا
اور سب تو نکھے وی سوہنے نے سنبھالے نے
لج پال شہنشاہ رحمت دی نظر کر دے
پلے میرے عملاں دے عیباں نال کالے نے
کر صبر دلا کجھ تے ایویں نہ توں روئی جا
پیغام مدینے توں بس اون ای والے نے
ہر درد دل دارو اے سرورِ عالم دا
اس ناں نے چڑھے ہوئے طوفان وی ٹالے نے
کم آیا نیازیؔ دے ہر بھیڑ چہ ناں تیرا
دوزخ توں بچا چھڈیا تیرے ناں دے حوالے نے



صدقے جاواں میں نبی دی ذات توں
بیڑیاں ڈبیاں ہویاں جس تاریاں!

سب نبی نے شاناں والے سوہنیاں
تیریاں منیاں گیاں مختاریاں

عظمتاں دا تاج پا کے رب سچے
بخشیاں سوہنے نوں سب سرداریاں

کتھے جاواں کہنوں آکھاں سوہنیاں
سن لے مسکیناں دیاں دی زاریاں

یا خدا صدقہ نبی دی آل دا
کھول دے اپنے کرم دیاں باریاں

ٹل گیاں سر توں بلاواں ساریاں
لا لیاں جد توں نبی نال یاریاں

سبز گنبد دے نظارے یاد نے
بھل گیاں نے ہور گلاں ساریاں

کتیاں کئی کئی وار دِتی حاضری
میریاں آئیاں نہ مڑ کے واریاں

صدقے جاں صدیقؓ دی قسمت اتوں
کیتیاں جس تے نبی اسواریاں

سوہنیاں اپنے کرم دی خیر پا
ساڈیاں دیکھیں نہ اوگنہاریاں

یاد بن گئے اوہ نیازیؔ جگ دے
جنہاں لائیاں سوہنے دے سنگ یاریاں



نئیں کوئی اوقات او گنہار دی
جھیو جئی وی ہاں میں ہاں سرکار دی

کیوں پھراں میں منگتیاں توں منگدی
میں تے منگتی ہاں خدا دے یار دی

اللہ دی سونہہ سانوں کوئی بھکھ نئیں
بھکھ ہے تے ہے تیرے دیدار دی

اونہاں نوں چنگی نئیں لگدی کوئی شے
جھلک دیکھی اے جنہاں سرکار دی

کوئی سُن کے خوش نئیں ہندا نہ ہووے
گل کرنی ایں اساں تے یار دی

مہرباناں سوہنیاں من موہنیاں
دیکھ جا حالت کدے بیمار دی

اوناں جاناں رہے ترے دربار تے
جھوک وسدی رہئے مٹھے من ٹھار دی

اوہنوں نئیں اوندی کسے شے دی کمی
جو روے تن من نبی توں وار دی

جو ملی عزت نیازیؔ جگ تے
مہربانی ہے ایہہ سب سرکار دی



کیہڑا ہو رتیرے وانگوں آقا لج پال دا!
میں لج پال ویکھیا نئیں کوئی تیرے نال دا

تیرے بعد دنیا تے نبی کوئی اوناں نئیں
تیرے نالوں سوہنا کوئی رب نے بناوناں نئیں
ہر پاسے چرچا تیرے حسن و جمال دا

رب دے حبیبا تیریاں عظمتاں نرالیاں
جنہاں من لیا ہویاں اوہو کرماں والیاں
جیہڑا تیرے دیوے بالے رب اوہدے بالدا

سینے وچہ اوہدے تیرے عشق دی تجلی سی
ماراں کھائی جاندا سی پر کہندا اللہ اللہ سی
کناں عشق سچا سچا تیرے سی بلال دا

کہندے جبریل وی سی کالی کملی والیا
فرش کی میں عرش دا وی کوناں کوناں بھالیا
اک دی نئیں ڈِٹھا اجے تیری میں مثال دا

چھیتی چھیتی آون آقا گھڑیاں اوہ نرالیاں
جیوندے جیوندے چم لئے روضے دیاں جالیاں
اللہ کرے بن جائے بہانہ ایسے سال دا

عاشقاں سجائیاں تیرے نام دیاں محفلاں
درود دیاں محفلاں سلام دیاں محفلاں
ذکر تیرا ساریاں مصیبتاں نوں ٹال دا!

شان نرالی تیری ذات تیری عالی اے
بھر دے توں جھولی اج جہدی جہدی خالی اے
منگدا نیازیؔ تیتھوں صدقہ تیری آل دا!



تیرے تے رہے گا کرم سرکار دا
یار بن جاتوں خدا دے یار دا

رحمت اللعالمین ہے تیری ذات
تیرا ناں سب دے کلیجے ٹھار دا!

جہدے کنڈ تے ہتھ تیرا سوہنیاں
اوہ کسے میدان دی نہیں ہار دا

عرش نوں وی سر جھکاؤناں پے گیا
دیکھ کے رتبہ تیرے دربار دا

عاصیو جاؤ نبی دے در اتے
ہے کرم دا بحر ٹھاٹھاں مار دا

انشاء اللہ مُڑ مدینے جاواں گے
مڑوی ہو دے گا کرم سرکار دا

مشکلاں نیڑے نئیں تیرے اوندیاں
نام جپیا کر نبی مختار دا

آ مرے خواباں چہ طیبہ والیا
چا بڑا رہندا تیرے دیدار دا

اللہ دی سونہہ جو جو ملیاں نعمتاں
ہے ایہہ سب صدقہ شہِ ابرار دا

پڑھدا اے نعتاں نیازیؔ تیریاں
ہو رئیں نئیاں ہاں کسے کم کا دا



لج پال نبی کملی والا من ٹھار وی اے غم خوار وی اے
اللہ دے خزانیاں دا سوہنا مالک وی اے مختار وی اے

کہدے نال مثال دیاں اوہدی اوہدی مثل مثال نہیں کوئی وی
سوہناں سوہنیاں وی سرکار وی اے۔ جیہدا کوئی نہیں اوہدا یار وی اے

اوہدی دو جگ تے مختاری اے اوہدی نال غریباں یاری اے
اللہ دا اوہ محبوب وی اے نالے نبیاں دا سردار وی اے

دم عشق دا جیہڑے بھر دے نے دکھ سہہ کے سی نہ کر دے نے
محبوب دے عشق دا دم بھرنا آسان وی اے دشوار وی اے

نالے حشر دا شافع من دے نے نالے آکھن کجھ نئیں کر سکدا
ذرا دیکھو عقل بے عقلاں دی اقرار وی اے انکار وی اے

سوہنے دا فرش تے ڈیرا اے نالے عرش اُتے وی پھیرا اے
میرا ایمان ہے اس گل تے اوہ آر وی اے اوہ پار وی اے

ساڈا سوہناں نبی مکی مدنی اوہدے جیڈ نہ لوکو کوئی وی
کِتے ٹریا جاوے یاراں وچہ کِتے رفرف تے اسوار وی اے

اوہدے دردیاں یار کی باتاں نے اوتھے نور دیاں برساتاں نے
اوتھے ملن مراداں منگتیاں نوں اوہ ایسا سخی دربار وی اے

ایویں نہ نیازیؔ نوں کوئی پیا مہنے مارے عملاں دے
منیاں اوہ اوگنہار وی اے پر اوہدا آقا بخشنہار وی اے

اللہ دیا سوہنیاں محبوبا کر کرم غریب نیازیؔ تے
تیرے نام اتوں بلہار وی اے تیری آل دا خدمت گار وی اے



جگ سارا راضی اے جے راضی لج پال ہووے
غم ئیں مڑ نیڑے اوندے جے سوہنا نال ہووے

غیراں نوں حال سناواں در در تے میں کیوں جاواں
ہوراں توں تاں میں منگاں ایتھے جے کال ہووے

منگدا نئیں تخت حکومت منگدا نئیں جگ دی دولت
سوہنے دے عشق دا میرے پلے وچہ مال ہووے

مرشد دا صدقہ من گھن ایہہ میریاں عرضاں مولا!
حاضری شہر مدینے میری ہر سال ہووے

مرشد دے یار تسیں او مرشد دا پیار تسیں او
مرشد دے سنگیو تہاڈا وِنگا نہ وال ہووے

کچ توں وی کچا ہاں میں ایہہ سن کے در تے آیاں
چڑھ جاوے نظر جو تیری او کچ توں لال ہووے

کرم کماویں سائیاں تیرے بوہے تے آئیاں
اس جگ کی اس جگ وچہ وی مندڑا نہ حال ہووے

سیدیاں خیراں منگاں خیراں منگدا نہ سنگاں
مرے مرشد دا منگتا شالا خوشحال ہووے

اوہدی قبولیت وچہ شک نئیں نیازی ماسہ
جیہڑی محفل دے اندر سید دا بال ہووے



یا حسین ابنِ حیدر سخی سوہنیاں تیری جرات توں سو سو سلام آکھناں
گھر دا گھر لٹ گیا ڈولیوں نہ ذرا تیری ہمت نوں سو سو سلام آکھاں
نال جو وی گئے ہوئے اوہے نئیں مونہوں بولے نئیں پیروں ڈولے نئیں
تیرے لج پال دے سنگیو ساتھیو تہاڈی سنگت نوں سو سو سلام آکھاں
ایسے مہماں کربل دے ولے گئے صغرا اکبر دے وعدے نہ پورے ہوئے
صغرا پر دیسیاں لئی سی روندی رئی اوہدی چاہت نوں سو سو سلام آکھاں
کن دے مولا دیاں سی رضاواں رہے تیر کھا کے وی دیندے دعاواں رئے
اپنے لج پال دے سوہنے شہزادیاں دی شرافت نوں سو سو سلام آکھاں
اچا رُتبہ شہیداں دے سلطان دا ایسا کوئی وی قاری نئیں قرآن دا !
جیہڑی کیتی اے نیزے وی انی اتے اس تلاوت نوں سو سو سلام آکھاں
کربلا دے مسافر مڑے جس گھڑی نال عابد تے زینب دے کوئی کوئی سی جی
ساتھ زینب دِتا جیویں شبیر دا اس رفاقت نوں سو سو سلام آکھاں
ہو کے لج پال سخیاں دے در ولے روو نام جپ دے روو موجاں کردے روو
پنجتن دے دوارے دیو منگتیو تہاڈی قسمت نوں سو سو سلام آکھاں
پنجتن دا نیازی ہاں میں تے گدا پیش کی میں کراں ہو راس توں سوا
نال بھجیاں نگاہواں دے شبیر دی میں شہادت نوں سو سو سلام آکھاں



کہناں لفظاں نال بیان کراں سر سید دے جو بیتی اے
جہدے گھر نوں لٹیا کوفیاں نے اوہنے موہوں سی نہ کیتی اے

بھاویں بارش کر دیو تیراں دی بھاویں مارو مار زنجیراں دی
اپنے سر ئیں چکناں سجدے چوں اج ایسی نماز اس نیتی اے

اوہ باطل کولوں ڈردے نئیں کدی مر کے وی اوہ مردے نئیں
اکوار وی جہنے پنجتن دے میخانے وچوں پیتی اے

اصغر دیاں خبراں آئیاں نئیں اکبر نے چھٹیاں پائیاں نئیں
کربل دے پروہنیاں نے مڑ کے صغراں دی خبر نہ لیتی اے

بھکھ کٹی رہیا پیاسا وی نئیں شکوہ کیتا ماسہ وی
شبیر دے حوصلے ول دیکھو مونہوں بولیا نئیں جیبھ سیتی اے

رکھ دل وچہ پیار توں پنجتن دا رب والی تیرے گلشن دا
اوہ دل وی نیازیؔ کاہدا اے جو بھریا نال پلیتی اے



چنگیاں نے شاہاں کولوں میراں دیاں گولیاں
میراں دیاں گولیاں تے کدی وی نئیں ڈولیاں

بھل کے وی اونہاں نے کتاباں نیہوں پھولیاں
جنہاں نے وی سن لیاں میراں دیاں بولیاں

میراں لج پال میراں اک تیری دید لئی
اکھاں دیاں باریاں میں کدوں دیاں کھولیاں

تن من وار چھڈے میراں غوث پاک توں
کنیں پیاں جناں دے میراںؒ دیاں بولیاں

اللہ دی سونہہ اونہاں وچہ آپ میراں بولدا
جنہاں عاشقاں نے جاناں میراں اُتوں گھولیاں

حسنی حسینی میراں سخی لج پال نے
قادری ملنگاں دیاں بھریاں نے جھولیاں

جتھے کوئی بیٹھا اے ملنگ میرے غوث دا
بن بن اوندیاں گداواں دیاں ٹولیاں

مرا تے ہے دعوٰی اوہ کدی نئیں خالی ہونیاں
میرے میراں جہاں دیاں بھریاں نے گھڑولیاں

کیوں نہ نیازی کہندا پھراں سارے جگ تے
میرے میراں مریاں تے بھریاں نے جھولیاں



لاثانی و لاثانی دلدار بڑا سوہناں
اللہ دی سونہہ مرشد گھر دا بار بڑا سوہناں

کی کی میں کراں صفتاں اپنے لج پال دیاں
ہے نقشِ لاثانی دا کردار بڑا سوہناں

اوہدی جادو بھری اکھیاں اوہدے بول بڑے مٹھڑے
کے ہور دی گل کاہدی میرا یار بڑا سوہناں

جی بھر کے کرو عرضاں لاثانی دے ثانی نوں
لج پال نے لایا اے دربار بڑا سوہناں

اوہدی یاد بھلا دل چوں میں کیوں بھلا دیواں
کیتا اے غلاماں تھیں جس پیار بڑا سوہناں

تقدیر بدل چھڈی لاثانی دی نسبت نے
کر چھڈیا اے کوجیاں نوں سرکار بڑا سوہناں

مے خانہ بڑا سوہناں ساقی وی بڑا سوہناں
اس میکدے دا ہر اک مے خوار بڑا سوہناں

میں نام لواں کہدا میں بات کراں کس دی
ہے نقشِ لاثانی دا ہر یار بڑا سوہناں

غم اون نیازیؔ جے مینوں غم نئیں کسے غم دا
دے چھڈ یا خدا مینوں غم خوار بڑا سوہناں



اللہ دے حبیب دی محفل سجا لواں
آقا دیاں غلاماں وچہ ناواں لکھا لواں

یاد نبی دے پھلاں تھیں گھر نوں سجالواں
سوہنے دے اون جان دا رستہ بنا لواں

بن بن سوالی اوندے نے جس در تے بادشاہ
میں وی اوہدے دوارے تے جھولی وچھا لواں

اے موت میری موت ذرا ہور ٹھہر جا
سوہنے دے عاشقاں نوں میں نعتاں سنا لواں

ایناں کرم تے میرے تے کر دے میرے خدا
جد چاہواں میں حضور دا دیدار پا لواں

سجدے کراں حضور دے منبر دے سامنے
نقشِ قدم حضور دا کعبہ بنا لواں

ایہہ کہہ کے سی شبیر نے نیتی نمازِ عشق
دنیا نوں بندگی دا قرینہ سکھا لواں

سمجھاں گا مینوں عشق دی معراج ہو گئی
اوہدی گلی دے کتیاں نوں سینے لا لواں
ہر شے چماں گا مسجدِ نبوی دی بار بار
اکوار اپنے آقا دے روضے تے جا لواں
ہے فیصلہ ایہہ عقل دا نچناں حرام ایں
کہندا اے عشق یار نوں نچ کے منا لواں
رحمت میرے حضور دی واجاں ہے مار دی
آ جا گنہ گارا میں تینوں بچا لواں
مینوں نیازیؔ پھیر نئیں رہنی کمی کوئی
خود نوں نبی دی گلیاں دا منگتا بنا لواں

# لحنِ بلالؓ

عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ



نوریہ رضویہ پبلیکیشنز
11- گنج بخش روڈ لاہور
042-7313885

نام کتاب ——— لج پال

شاعر ——— الحاج عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ

صفحات ——— 128

نظر ثانی ——— ابن نیازیؔ محمد زاہد نیازیؔ

تعداد ——— 1100

اشاعت ——— ربیع الاوّل ۱۴۲۵ھ / مئی ۲۰۰۴ء

طابع ——— سید شجاعت رسول شاہ قادری

مطبع ——— اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور

ناشر ——— نوریہ رضویہ پبلی کیشنز لاہور

قیمت ———

ملنے کے پتے

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز

11 گنج بخش روڈ لاہور فون: 7313885

مکتبہ نوریہ رضویہ

گلبرگ اے فیصل آباد فون: 626046

# انتساب

عاشقِ رسولِ مقبول صاحب عز و شان
محترم و مکرم
قبلہ سید قمر الزماں شاہ صاحب کے نام جن کی زندگی
کے لمحات عشق رسول ﷺ کی لطافتوں سے ہمیشہ مسرور رہتے ہیں۔

الحاج عبدالستار نیازی فیصل آباد

# لج پال صلی اللہ علیہ وسلم

خدا ہر شے پر قادر ہے۔ وہ جسے چاہے نواز دے جسے چاہے اپنی نوازشوں سے
رکھے۔

میرے نزدیک عبدالستار نیازی ایک ایسا شخص ہے جس پر خدا کی نوازشو
مسلسل برسات ہو رہی ہے۔ شاید اس لئے کہ نیازی صاحب نے اُس ''لج پال
دامن تھام رکھا ہے۔ جسکا دامن سراپا امان ہے اور یہ ''لج پال'' خدا کا محبوب ''ذی
ہے جس پر جان و دل اور ایمان تک قربان ہے نیازی صاحب ایک نعت گو شاعر اور
خواں کی حیثیت سے خدا کی نگاہ کرم میں ہے اس لئے کہ وہ لج پال کون ومکان حضر
مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے دامن پناہ میں ہے۔ نیازی صاحب کا یہ چھٹا نعتیہ مجموع
''لج پال'' اسی لج پال کی لج پالی کا صدقہ ہے۔ خدا اپنے مصدق اوّل و آخر کے ص
میں اس صدقہ کو قبول فرمائے اور نیازی صاحب کیلئے یہ نعتیہ مجموعہ کلام ''لج پال'' کو
قیامت صدقہ جاریہ کے طور پر رخشندہ و تابندہ رکھے آمین۔

خاکپائے عاشقانِ مصطفےٰ

**(الحاج) اختر سدیدی**

مدیر اعلیٰ

روزنامہ سعادت وتجارتی رہبر فیصل آباد

# فہرست لج پال

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

جناب عبدالستار نیازی کا مجموعہ نعت، جو عشقِ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان قدس میں ایک حسین وجمیل گلدستہ ہے۔ اس کے ہر ورق میں اک ایسی ابدی وسرمدی سرورِ کیف میں رچی بسی خوشبو موجود ہے جو شام جاں کو معطر کرتی ہوئی قلب وروح کو دنیاوی کثافتوں سے پاک ومجلیٰ کرتی ہوئی عشق حبیب کی مخموری میں مست کر دیتی ہے۔ اسی ضمن میں، میں آپ کی توجہ ایک ایسے واقعہ کی طرف مبذول کراتا ہوں جس کا تعلق براہ راست میری اپنی ذات سے ہے۔

۱۹۸۱ء میں مجھ پر اچانک دل کا جان لیوا دورہ پڑا۔ اور مجھے کراچی میں دل کے ہسپتال مقابل جناح ہسپتال داخل ہونا پڑا۔ اس شدید دورہ کی وجہ سے میرا وزن بھی دن بدن گھٹتا چلا گیا۔ بہترین نگہداشت اور ڈاکٹروں کی پوری توجہوں کے باوجود میری صحت دن بدن دگرگوں ہوتی چلی گئی۔

آخرکار میرے معالجین نے مجھے مشورہ دیا کہ میں امریکہ جاکر دل کا آپریشن کراؤں۔ لیکن میں اس قدر نحیف ہو چکا تھا کہ میرے لئے اتنا دور دراز کا سفر ممکن نہ تھا۔ اگلے دن جمعہ تھا دل میں آیا کہ آرام باغ کی مسجد میں چل کر نماز پڑھی جائے اور پھر نعت خوانی بھی سنی جائے۔ لہٰذا ایک ہاتھ سے اپنے ڈرائیور کا کاندھا پکڑا، اور دوسرے ہاتھ سے دیوار کا سہارا لیتا ہوا لفٹ سے نیچے آیا اور کار میں بیٹھ کر مسجد میں حاضر ہوا۔ بیٹھے بیٹھے نماز کے دو فرض ادا کئے پھر ستون کے سہارے بیٹھ کر نعت خوانی سننے لگا۔

اس مسجد میں گذشتہ ۲۸ برس سے برادرم قمرالدین انجم ہر نماز جمعہ کے بعد باقاعدگی سے نعت خوانی کی محافل سجاتے رہتے ہیں۔ اور یہی وہ مسجد ہے جہاں سے ملک گیر پیمانے

پر نعت خوانی کی کوششیں شروع کی گئیں جو بار آور ثابت ہوئیں۔

جناب حافظ طاہر صاحب تشریف لائے، اور انہوں نے جناب نیازی صاحب کی
نعت پڑھی۔

''میں مر کے بھی نئیں مردا جے تیری نظر ہووے''

اس نعت کا پڑھنا تھا کہ میرے پژمردہ دل میں جان پڑ گئی۔ اور مجھ پر ایک
بیخودی طاری ہوگئی۔ اسی عالم بے خودی میں سرکار کی ایسی نظر کرم ہوئی کہ نہ تو بیماری کا خ
رہا، اور نہ ہی تکلیف کا احساس پورے وجود میں سرور انبساط کی روح پرور لہریں دوڑنے لگیں
یہ صرف مسیحاؤں کے مسیحا طبیب روحانی و جسمانی نبی کریم رؤف الرحیم صلی اللہ علیہ وسلم کی
کرم کا اعجاز ہی تو تھا، میں وارفتگی کے عالم میں جھومتا ہوا اُٹھ کر حافظ صاحب تک پہنچا۔ ق
نے کیا خوب فرمایا ہے کہ

''سیدی انت حبیبی وطبیب قلبی - آمدہ سوئے تو قدسی پئے درماں طلبی''

اختتام نعت خوانی پر، میں کسی بھی سہارے کے بغیر خود کار میں جا کر بیٹھا میرا ڈرا
میری اس کیفیت کو دیکھ کر حیرت میں رہ گیا۔ اور میرے معالجین بھی اس غیر متوقع تبدیلی
حیرت تھے۔ چند عرصہ بعد میں ہسپتال سے گھر آ گیا اور دو ماہ بعد بغرض آپریشن امریکہ
گیا۔ لیکن میں نے ان دو ماہ تک کسی بھی قسم کی بھی تکلیف محسوس نہ کی۔ اس واقعے کو بیا
کرنے کا مقصد محض یہ ہے کہ نیازی صاحب کا کلام بارگاہ رسالتمآبؐ میں کسی درجہ مقبو
ہے کہ ان کی نعت کے ایک مصرعہ نے ہی ایک جاں بہ لب انسان کو صحت سے نوازا۔

آپ کی تمام نعتیں نور علیٰ نور ہیں۔ لیکن چند اشعار میرے فکر و خیال میں اپنے رسو
اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے عقیدت و محبت، اور آپ کی آل اولاد سے بھی ایسا ہی جذبہ رکھ
ہیں۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ عشق رسول ہی و سرمایہ ایمان اور دُنیا و آخرت کے لئے ز
راہ سمجھتے ہیں۔

''مجھ پہ کتنا نیازی کرم ہو گیا -- دُنیا کہنے لگی پنجتن کا گدا
اس گھرانے کا جب سے میں نوکر ہوا...... سب سے اچھی میری نوکری ہو گئی''

قرآن مجید وفرقان حمید میں اللہ فرماتے ہیں۔

فرما دیجئے (اے محبوبؐ) میں تم (امت سے قرآن کے پہنچانے کا) کوئی اجر نہیں مانگتا، مگر اہل بیت کی محبت (تم سے طلب کرتا ہوں)

''محبوب کی محفل کو محبوب سجاتے ہیں، آتے ہیں وہی جن کو سرکار بلاتے ہیں''

یعنی اللہ رب العزت کے محبوب کی ثناء وہی لوگ انجام دیتے ہیں جن کو خود سرکارؐ اپنی مدح وثناء اور سماعت کے قابل سمجھتے ہیں۔

''ایں سعادت بزور بازو نیست - تانہ بخشد خدائے بخشندہ''

میرے خیال میں عبدالستار نیازؔی صاحب کا یہ ''مجموعہ نعت'' جو عشق رسول کی شان اقدس میں ایک حسین وجمیل گلدستہ ہے۔ میں اُمید کرتا ہوں کہ اس کو فقط ایک لطیف اور دلکش شاعری کا مجموعہ سمجھ کر نہ پڑھا جائے۔ بلکہ اس کو جذبہ نیازؔی سے پڑھیں تا کہ پڑھنے والے کے قلب وروح پر اللہ اور اس کے رسول کی نگاہ کرم ہو۔ جیسا کہ نیازؔی صاحب پر اللہ اور اس کے رسول کی نگاہ کرم ہوئی۔

وما علینا الا البلاغ

از

الحاج سید قمر الزماں شاہ صاحب

سی/۲۳۳، یونٹ نمبر ۲ لطیف آباد حیدر آباد

۱۰ اپریل ۱۹۸۶ء

لج پالؔ میری نعتوں کا چھٹا مجموعہ ہے۔ اس سے پہلے نعتوں اور منقبتوں کے پا
گلدستے اہل ذوق کی خدمت میں پیش کر چکا ہوں۔ مجھے شاعر ہونے کا دعویٰ نہیں۔ مجھ
اس بات کا بھی اعتراف ہے کہ میرا کلام اہل نقد ونظر کے معیارِ فن پر پورا نہیں اترا لیکن یہ بھ
حقیقت ہے کہ جذبات دل کو فن کے پیمانوں میں بند نہیں کیا جا سکتا۔ جو لطف کلام اور حس
بیان سادگی میں ہے۔ وہ فن کی موشگافیوں میں نہیں۔ جب لج پال نبی کی یاد دل میں
انگڑائیاں لیتی ہے۔ تو جذبات شعر کے سانچے میں خود بخود ڈھلنے لگتے ہیں۔

زیارت مدینہ کی تمنا جب بے تاب ہوتی ہے تو اشک زبان بن جاتے ہیں۔ عقیدت
رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے جذبات جب مچل کر الفاظ کا روپ دھارتے ہیں تو نعتوں
حسین وجمیل گلدستہ تیار ہوتا ہے۔ میرے اشعار میں اساس کی سچائی اور فکر کا خلوص ہے۔ یہی
وجہ ہے کہ اہل ذوق نے میرے پہلے مجموعہ ہائے نعت کو پذیرائی وقبولیت بخشی۔

یہ سب باتیں اپنی جگہ............ اصل بات تو یہ ہے کہ

نہ ستائش کی تمنا نہ صلے کی پرواہ

اِک تمنا ہے تو یہی ہے کہ یہ نذرانہ عقیدت بارگاہ رحمت للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم میں
شرف قبولیت حاصل کرے۔ اور اس طرح میرے لئے آخرت کا سامان ہو جائے۔

عبدلستار نیازی

## بہ فیضانِ نگاہ

پیر طریقت و شریعت نقشِ لاثانی

قبلہ سید علی حسین شاہ صاحب

رحمتہ اللہ علیہ

آستانہ عالیہ لاثانیہ حسینہ علی پور سیداں

نیازی



پیش نظر جناب نیازیؔ کا ہے کلام
ہر شعر میں ہے نکہت مدحِ شہ اَنام

اللہ رے کلام نیازیؔ کا یہ اثر!
دل جھومتا ہے سنتے ہی ہوتی ہے آنکھ تر

حق سے عطا ہوا انہیں ذوق سلیم ہے
ہر وقت لب پہ ذکر رسول کریمؐ ہے

لج پال مصطفیٰ کا کرم ہے یہ بالیقیں
نعتوں کا جو سجا ہے یہ گلدستہ حسیں

یا ربّ یہی ہے افضلؔ خستہ کی التجا
ہونٹوں پہ ہو ہمارے سدا ذکر مصطفیٰؐ

علامہ محمد افضل کوٹلوی ایم-اے
فیصل آباد



محبوب کی محفل کو محبوب سجاتے ہیں
آتے ہیں وہی جن کو سرکار بلاتے ہیں

وہ لوگ خدا شاہد قسمت کے سکندر ہیں
جو سرورِ عالم کا میلاد مناتے ہیں

میخوارو ذرا جانا میخانۂ سرور میں!
وہ جامِ کرم اب بھی بھر بھر کے پلاتے ہیں

سرکار کی رحمت کا اندازہ نہیں ان کو
جو ہم کو جہنم سے دن رات ڈراتے ہیں

جن کا بھری دنیا میں کوئی بھی نہیں والی
اُن کو بھی میرے آقا سینے سے لگاتے ہیں

دامانِ کریمی کی وسعت تو ذرا دیکھو
مجھ جیسے نکمے کو کملی میں چھپاتے ہیں

اُن لوگوں کی عظمت کا اللہ بھی ذاکر ہے
گن آپ کی عظمت کے دن رات جو گاتے ہیں

جو شاہ مدینہ کو لج پال سمجھتے ہیں
دامانِ طلب بھر کر محفل سے وہ جاتے ہیں

اِس آس پہ جیتا ہوں کہہ دے کوئی یہ آ کر
چل تجھ کو مدینے میں سرکار بلاتے ہیں!!!

اللہ کے خزانوں کے مالک ہیں نبی سرور
یہ سچ ہے نیازؔی ہم سرکار کا کھاتے ہیں



○

جو شہ دیں کی طرف اپنا دھیان رکھتے ہیں
اپنی اُمید کا آباد جہاں رکھتے ہیں!
کھا کے کہتا ہوں نیازؔی درِ والا کی قسم
شہرِ محبوب کے ذرّے بھی زباں رکھتے ہیں



ہمیشہ طوف میں اس کے ہی عرش اعلیٰ رہتا ہے
وہ دل جس دل میں دل والو مدینے والا رہتا ہے

پرے باندھے چلے آتے ہیں اس کی دید کو عرشی
جہاں میرے نبی کا ایک بھی متوالا رہتا ہے

درودوں اور سلاموں کی سجی ہو جس جگہ محفل
خدا شاہد وہاں پر نور کا اِک ہالا رہتا ہے

درِ پنجتن کا منگتا ہوں شہنشاہوں سے اچھا ہوں
کرم کی بھیک سے ہر دم میرا پر پیالا رہتا ہے

نبی کے اور نبی کی آل کے صدقے دعا مانگے
وہ جس کا عیبوں سے دفتر ہمیشہ کالا رہتا ہے

برا ہوں لاکھ لیکن میں نے سن رکھا ہے اچھوں سے
جو لگ جائے کسی اعلیٰ سے وہ بھی اعلیٰ رہتا ہے

غموں کی دھوپ میرے جسم کو جھلسا نہیں سکتی!
مرے سر پر نبی کے فضل کا دو شالا رہتا ہے

مزہ تب ہے کوئی پوچھے تو یوں پوچھے ترا آ کر!
نیازؔی نام کا یاں کوئی اللہ والا رہتا ہے



دامن مصطفیٰ تھام لو عاصیو
آئیں گی رحمتیں جوش پر آج بھی
لوٹ سکتے ہو گر لوٹ لو بے خطر
ان کا جاری ہے فیضِ نظر آج بھی



جب گنہگاروں کی طیبہ میں رسائی ہو گی
سر پہ رحمت کی گھٹا جھوم کے چھائی ہو گی

اُس پہ برسیں گے قیامت میں کرم کے بادل
جس گنہگار نے دی تیری دُہائی ہو گی!!

روز محشر وہی ہو گا میرے آقا کے قریب
محفل صلِ علیٰ جس نے سجائی ہو گی!

چشمہ چشم میں ہل چل سی مچی ہے کیسی
تیری یادوں میں کوئی آنکھ بھر آئی ہو گی

گرمی حشر کی شدت سے رہے گا محفوظ
جس کو بھی ساقئ کوثر نے پلائی ہو گی

عرصہ حشر میں دیکھیں گے نبیؐ کے منکر
وہ جدھر ہوں گے اُدھر ساری خدائی ہو گی

دل کے گلشن میں بہار آئی تو محسوس ہوا
ان کی زلفوں کو صبا چوم کے آئی ہو گی

جوش میں آئی تو ہو گی اے نیازیؔ رحمت
تو نے سرکار کی جب نعت سنائی ہو گی



چودہ سو سال پہلے جو اٹھی نظر
چاند دو ہو گیا ایک پل میں مگر
عظمت مصطفےٰ کی ارے بے خبر
دے رہا ہے شہادت قمر آج بھی

دے رہی ہیں مدینے کی گلیاں صدا
اب بھی جوبن پہ ہے گلشن مصطفےٰ
جس جگہ سے ہیں گزرے حبیب خدا
مہک دیتی ہے وہ رہگزر آج بھی



محمدؐ دوسرا کوئی نہیں ہے نہیں ہے آپ سا کوئی نہیں ہے
مکاں سے لامکاں تک انکے جلوے ولیکن دیکھتا کوئی نہیں ہے

میرے سب کچھ ہیں سلطانِ مدینہ مرا ان کے سوا کوئی نہیں ہے
طبیبو! لے چلو مجھ کو مدینے یہاں میری دوا کوئی نہیں ہے

درِ محبوب پر پاس ادب سے زباں سے بولتا کوئی نہیں ہے
یہاں کرتے ہیں آنسو التجائیں! کسی لب پر دعا کوئی نہیں ہے

کسے ڈھونڈوں میں شہرِ مصطفےٰ میں مجھے اپنا پتہ کوئی نہیں ہے
یہ اُن کی موج ہے جتنا نوازیں مقدر سے گلہ کوئی نہیں ہے

ہوں ان کی دید کا مشتاق میں بھی مری اور التجا کوئی نہیں ہے
جو ہم جیسے نکموں سے نبھائے بجز تیرے شہا! کوئی نہیں ہے

نیازیؔ ٹھوکریں کھاتے پھرو گے
جو اُن سے واسطہ کوئی نہیں ہے



بن گئی بات اُن کا کرم ہو گیا شاخِ نخلِ تمنا ہری، ہو گئی!
میرے لب پر مدینے کا نام آ گیا بیٹھے بیٹھے مری حاضری ہو گئی!

مجھ پہ رحمت ہوئی میرے رب کی بڑی مہرباں ہو گیا کملی والا نبی!
پڑھ کے سویا دُرود اُن پہ میں جس گھڑی پھر زیارت مجھے آپ کی ہو گئی!

کتنا بے کیف تھا میکدے کا سماں دل کا پیمانہ تھا کرچیاں کرچیاں!
جس گھڑی آ گئے ساقی دو جہاں محفل میکشاں مدھ بھری ہو گئی

فرش پر بھی ہوا ذکر صلی علیٰ عرش پر ہوا چرچا سرکار کا!
ہر طرف سج گئی محفل مصطفیٰ ہر طرف یا نبی یا نبی ہو گئی

محفل نعت میں آیا جایا کرو اپنے سوئے مقدر جگایا کرو
محفل نعت میں آ کے بیٹھا ہے جو اُس کی واللہ طبیعت غنی ہو گئی

جب میں پہنچا درِ شہ لولاک پر جھک گیا خود بخود اُن کی چوکھٹ پہ سر
غیب سے آئی آواز اے بے خبر جا تری کھوٹی قسمت کھری ہو گئی

سبز گنبد کے بیٹھا ہوں سائے تلے جالیوں کے بھی جی بھر کے بوسے لئے
نقش پائے نبی پر ہیں سجدے کئے یوں میری معتبر بندگی ہو گئی!

جھونکے ٹھنڈی ہواؤں کے آنے لگے لوگ آنکھوں پہ اپنی بٹھانے لگے!
میری جس دن سے اے تاجدارِ حرم دوستوں سے ترے دوستی ہو گئی!

مجھ پہ کتنا نیازیؔ کرم ہو گیا دُنیا کہنے لگی پنجتن کا گدا!
اِس گھرانے کا جب سے میں نوکر ہوا سب سے اچھی مری نوکری ہو گئی!



زمانے کے سکندر ہیں سخی دربار کے منگتے
نرالی شان رکھتے ہیں نبی مختار کے منگتے!
گدائے مصطفےٰ کی عظمتیں اللہ سے پوچھو!
شہنشاہوں سے اچھے ہیں مرے سرکار کے منگتے



سرورِ انبیاء کی ہے محفل سجی لیجئے کچھ مزا جھومتے جھومتے
آپ سنتے رہیں میں سناتا رہوں ذکرِ صلی علیٰ جھومتے جھومتے

وجہ تسکینِ عالم ہے یادِ نبیؐ دافعِ رنج و اَلم ہے میلادِ نبیؐ
آپ بیٹھیں سجا کر ذرا بزم کو ہوگی رحمت فدا جھومتے جھومتے

ایک بھی اپنے دامن میں نیکی نہ تھی آنکھ میں اشک تھے لب پہ نعتِ نبیؐ
مجھ کو اُن کے کرم نے سہارا دیا اُن کی آئی عطا جھومتے جھومتے

گرنے والے ہیں جتنے سنبھل جائینگے اُنکے عشاق سن کر مچل جائیں گے
کملی والے کی زلفوں کی لے کر مہک چل پڑی ہے ہوا جھومتے جھومتے

کچھ نواسوں کا صدقہ عطا کیجئے ہم فقیروں کے دامن کو بھر دیجئے!
نام سن کر ترا تیرے دربار کا آ گئے ہیں گدا جھومتے جھومتے

دل کے گلشن میں بادِ بہاری چلی شاخِ اُمید کی ہر کلی کھل گئی
فصلِ پت جھڑ میں یوں دیکھتے دیکھتے ابرِ رحمت اُٹھا جھومتے جھومتے

عاشقو حاصلِ زندگی ہے یہی زندگی کی قسم بندگی ہے یہی!
ہر گھڑی ہو زباں پہ نیازیؔ اگر مدحتِ مصطفےٰ جھومتے جھومتے



آنکھوں میں بس گیا ہے مدینہ حضور کا
بے کس کا آسرا ہے مدینہ حضورؐ کا

پھر جا رہے ہیں اہل محبت کے قافلے!
پھر یاد آ رہا ہے مدینہ حضورؐ کا

تسکین جاں ہے راحت دل وجہ انبساط
ہر درد کی دوا ہے مدینہ حضورؐ کا

نبیوں میں جیسے افضل و اعلیٰ ہیں مصطفےٰ
شہروں میں بادشاہ ہے مدینہ حضورؐ کا

ہے رنگ نور جس نے دیا دو جہان کو
وہ نور کا دیا ہے مدینہ حضورؐ کا

جب سے قدم پڑے ہیں رسالت مآب کے
جنت بنا ہوا ہے مدینہ حضورؐ کا

قدسی بھی چومتے ہیں ادب سے یہاں کی خاک
قسمت پہ جھومتا ہے مدینہ حضورؐ کا!

ہر ذرّہ اپنی اپنی جگہ ماہتاب ہے
کیا جگمگا رہا ہے مدینہ حضورؐ کا

ہو ناز کیوں نہ اُس کو نیازؔی نصیب پر
جس کو بھی مل گیا ہے مدینہ حضورؐ کا



میرے اللہ کا مطلوب ہے کملی والا!
دو جہاں والوں کا محبوب ہے کملی والا
کوئی کیا جانے نیازؔی میرے لج پال کی شان
یعنی ہر خوب سے بھی خوب ہے کملی والا



یا شفیع اُمم لِلّٰه کر دو کرم!!
شالا وسدا رہوے تیرا سوہنا حرم
ہم غلاموں کا رکھیو خدا را بھرم!!
شالا وسدا رہوے تیرا سوہنا حرم

منتشر ہیں خیالات کی وادیاں
لٹ گیا ہے سکوں وائے دو جہاں
دور ہو جائیں غم تجھ کو تیری قسم
شالا وسدا رہوے تیرا سوہنا حرم

تیری چوکھٹ کے مانگت ہیں جائیں کہاں
اپنی رحمت سے بھر دیجئے جھولیاں
ہم ہیں امید وارِ کرم ہو کرم
شالا وسدا رہوے............

تیری یادوں سے معمور سینہ رہے!!
سامنے میرے تیرا مدینہ رہے
در پہ بیٹھا رہوں لیکے میں چشم نم!!
شالا وسدا رہوے............

کس کو جا کر کہیں تاجدارِ حرم!!
گھیرا ڈالے ہوئے ہیں زمانے کے غم
رحم فرمایئے تیری امت ہیں ہم!!
شالا وسدا رہوے..........

میرے ہاتھوں میں کاسہ ہے امید کا
ہوں بھکاری شہا میں تیری دید کا
میں گدائے حرم تو نبی محترم
شالا وسدا رہوے..........

یا نبی اپنی الفت کی سوغات دے
اپنی شایانِ شان مجھ کو خیرات دے
اس سے مطلب نہیں کہ سوا ہو یا کم
شالا وسدا رہوے..........

چھوڑ کر تیرا در کیوں پھروں در بدر
ہاں تیرے گھر سے اچھا نہیں کوئی گھر
ہو تمہیں میرا دیں اور میرا دھرم
شالا وسدا رہوے..........

حاضری ہو نیازی کی دربار میں
زندگی ہو بسر ذکر سرکار میں
آتے جاتے رہیں تیری چوکھٹ پہ ہم
شالا وسدا رہوے تیرا سوہنا حرم



آرزو کرے تو کرے آدمی مدینے کی
ہو ہی جائے گی اک دن حاضری مدینے کی

مصطفےٰ کے تلووں کو چوما ہے تو جی بھر کے
جھومتی ہے قسمت پر ہر گلی مدینے کی!

عاشقوں سے سنتے تھے خود بھی جا کے دیکھا ہے
زندگی مدینے کی بندگی مدینے کی

شمس اور قمر دونوں دو جہاں کو دیتے ہیں
روشنی مدینے کی چاندنی مدینے کی!

آج بھی نوازے گی نسبت حرم تجھ کو!
کل بھی کام آئے گی دوستی مدینے کی!

گلشن محبت کے پھول مسکرائیں گے
دیکھنا ہوا جس دم چل پڑی مدینے کی

دل رہا نہ قابو میں چشم تر ہو گئی
جب کسی دیوانے نے بات کی مدینے کی

بیٹھے تھے نیازؔی کبھی مصطفےٰ کی چوکھٹ پر
یاد آ رہی ہے مجھے وہ گھڑی مدینے کی!



بارش ہوئی جو لطف رسول کریم کی
اِک پل میں فردِ جرم دُھلی ہر اثیم کی
اپنے نیازؔی کتنے مقدر ہیں اوج پر
محفل سجائے بیٹھے ہیں دُرِ یتیم کی



ملیں دین و دُنیا کی نعمتیں مجھے کیا نہ میرے خدا دیا
مجھے دی غلامی اَولیاء مجھے عشق خیر الوریٰ دِیا

ترا نام سن کے مچل گئے ترا نام لے کے سنبھل گئے
میرے لمحے کیف میں ڈھل گئے ترے ذکر نے وہ مزہ دِیا

کبھی خواب میں تری دید ہو تری دید ہو میری عید ہو
دے مجھے بھی جلووں کی بھیک دے ترے در پہ دامن بچھا دِیا

ترے میکدے میں قرار ہے جہاں بن پیئے ہی خمار ہے
نہ اُتر سکا نہ اُتر سکے ترے نام نے وہ نشہ دِیا

شب غم کے رنگ نکھر گئے مرے بگڑے کاج سنور گئے
مری چاہتوں میرے پیار کا یہ میرے نبیؐ نے صلہ دیا

اُٹھے لاکھ طوفانِ بحر و بر کبھی آندھیوں نے اُٹھائے سر
اُسے کوئی بھی نہ بجھا سکا جو دِیا نبیؐ نے جلا دِیا

میرے دل میں یادِ حضورؐ ہے میرا دِل خزینہ نور ہے
اِسی نور حسن حضور نے مرا دل مدینہ بنا دِیا

مری حسرتوں کا چمن کھلا دل مضطرب کو سکوں ملا
سر بزم میرے حضورؐ نے جو جمال اپنا دِکھا دِیا

ہے ازل سے میری یہ آرزو ہو دل نیازؔی میں تو ہی تو
رہے میرے سجدوں کی آبرو ترے در پہ سر کو جھکا دیا



آیا لبوں پہ تذکرہ جس وقت نور کا
سیلاب آ گیا سر محفل سرور کا!
کوئی نیازؔی لائے گا ان کی مثال کیا
ثانی نہیں ہے کوئی بھی میرے حضور کا



ترا نام وردِ زباں رہے مری اور کوئی دعا نہیں
مجھے اپنے درد کی بھیک دے کہ تیرے خزانے میں کیا نہیں

ہیں حسین دل کی وہ دھڑکنیں ہمہ وقت جو تیرا نام لیں
ہے بجھی بجھی سی وہ زندگی تیرا درد جس کو ملا نہیں

وہ گھڑی بھی آئے گھڑی گھڑی تیرے در پہ ہو میری حاضری
تیرے در سے دور رہوں اگر کوئی زندگی کا مزہ نہیں

یہ عنایتوں پہ عنائتیں تیری ان گنت ہیں نوازشیں
ہیں کرم غریب نواز کے وہ ہے کیا جو مجھ کو ملا نہیں

ہو کرم نوازی حضور کی میرے غمکدے میں بھی آ کبھی!
میرے چارہ گر اے مرے نبی میرا کوئی تیرے سوا نہیں

تیرے واسطے جو ملول ہے وہی دل خدا کو قبول ہے
جو فدا نہیں تیرے نام پر اُسے دل بھی کہنا روا نہیں!

یہ کرم ہیں میرے حضورؐ کے سدا میرے کاسے بھرے رہے
جو میرے نبی کے گدا ہوئے وہ تو بادشاہ ہیں گدا نہیں

یہ ترے نیازؔی کی عید ہے ابھی اور حسرت دید ہے
اسے چوم لینے دو جالیاں ابھی دل تو اس کا بھرا نہیں



ارمان میرے دل میں آقا بڑے بڑے
یونہی نہ بیت جائے عمر یا پڑے پڑے
آنے کی ہے خوشی تو نیازؔی یہ ڈر بھی ہے
میرے حضور لوٹ نہ جائیں کھڑے کھڑے



اِک روز ہو گا جانا سرکار کی گلی میں
ہو گا کبھی ٹھکانا سرکار کی گلی میں

آنکھیں تو دیکھنے کو پہلے ہی مضطرب تھیں
دِل بھی ہوا روانہ سرکار کی گلی میں

گو پاس کچھ نہیں ہے لیکن یہ دیکھ لے گا
اِک دن مجھے زمانہ سرکار کی گلی میں

کبھی ہو حسیں تصور کبھی خود میں جاؤں چل کر
رہے یوں ہی آنا جانا سرکار کی گلی میں

ہیں کہیں خزاں کے پہرے کہیں دو گھڑی بہاریں
موسم سدا سہانا سرکار کی گلی میں

دل میں نبیؐ کی یادیں لب پر نبیؐ کی نعتیں!
جانا تو ایسے جانا سرکار کی گلی میں!

یہی رسم عاشقی ہے یہی جانِ بندگی ہے
سر رکھ کے نہ اُٹھانا سرکار کی گلی میں!

سمجھیں گے ہم نیازؔی اُن کی کرم نوازی
جس دن ہوئے روانہ سرکار کی گلی میں



پار طوفاں سے کبھی اپنے سفینے ہوں گے
میری پلکوں پہ محبت کے نگینے ہوں گے
اپنی دولت پہ نہ اترائے نیازؔی کوئی
ایک دن دیکھنا ہم لوگ مدینے ہوں گے

حضور انور حبیب داور مدینے والا مدینے والا
قسیم جنت قسیم کوثر مدینے والا مدینے والا

ہے ذات والا صفات اعلیٰ ○ تمام نبیوں میں شان والا
عطا کا جوہر کرم کا پیکر مدینے والا مدینے والا

جو عاصیوں کو گلے لگائے جو پر خطاؤں کو بخشوائے
رسولِ اکرم شفیعِ محشر!! مدینے والا مدینے والا

بس ایک حسن عمل ہے اپنا مدینے والے کا نام جپنا
ہے سب سے بہتر ہے سب سے بہتر ○ مدینے والا مدینے والا

وہی تو ہے بیکسوں کا والی اُسی کے شاہ و گدا سوالی
ہے کون ہم سب کا حامی یاور مدینے والا مدینے والا

اسی کی رحمت نے لاج رکھ لی ○ کرم سے منگتوں کی جھولی بھر دی
میرا نبی ہے غریب پرور! مدینے والا مدینے والا

ہے شانِ حسن کرم جہاں تک پہنچ کسی کی نہیں وہاں تک
جو سر بسر ہے خدا کا مظہر مدینے والا مدینے والا

چلیں گے سوئے حرم سفینے کرم کے لوٹیں گے پھر خزینے
بلا ہی لے گا کبھی تو در پر مدینے والا مدینے والا

نبی کی چوکھٹ کا جو گدا ہے اُسے نیازیؔ کمی ہی کیا ہے
ہے سب کا آقا ہے سب کا سرور مدینے والا مدینے والا



اُتری ہوئی ہے فرش پہ بارات نور کی
یہ میکدہ ہے یا کوئی وادی سرور کی!
وادی سرور کی ہے نیازیؔ نہ میکدہ!!
محفل سجی ہوئی ہے یہ میرے حضور کی

کاش دید رسول ہو جائے — التجا ہے قبول ہو جائے
بن کے ابر کرم جو چھا جاؤ — سارا آنگن ہی پھول ہو جائے
آئے ہیں وہ غریب خانے میں — کاش یہ رات طول ہو جائے
بھیجنا ہر گھڑی درُود ان پر — زندگی کا اصول ہو جائے
بعد مرنے کے میری خاک بدن — شہر بطحا کی دھول ہو جائے
چھیڑ دو ذکر تم مدینے کا — جب کبھی دل ملول ہو جائے
تھام لو بڑھ کے دامن رحمت — گر کبھی تم سے بھول ہو جائے
جب بھی غارِ حرا میں تو روئے — آیتوں کا نزول ہو جائے

میں نیازؔی پڑھوں جو نعت رسولؐ
وصلِ ربّ رسولؐ ہو جائے!



اللہ اللہ نبی کا گھرانہ، یہ گھرانہ وریٰ الوریٰ ہے
اس میں حسنین ہیں فاطمہ ہے، اس گھرانے میں مشکل کشا ہے

لب پہ ہیں تذکرے پنجتن کے پھول مہکے ہیں میرے چمن کے
ایسا ان کے کرم نے نوازا اپنی قسمت پہ دل جھومتا ہے

امتی ہوں میں شاہ زمن کا، ہوں بھکاری میں مولا حسن کا
صدقے جاؤں میں انکی عطا کے دینے والے نے سب کچھ دیا ہے

خیر سے تم ہی خیر الوریٰ ہو ، اور تمہیں سید الانبیاء ہو
کوئی تجھ سا ہوا ہے، نہ ہو گا، تیرے رب کا یہی فیصلہ ہے

نام پہ تیرے سب کچھ ملا ہے نام پر تیرے سب کچھ فدا ہے
نام پر تیرے قربان جاؤں، ہم غریبوں کا تو آسرا ہے

میرا بھی ہے کوئی دنیا والو بے سہارا مجھے تم نہ سمجھو
ساتھ میرے مرا پیشوا ہے، میرا رب ہے مرا مصطفےٰ ہے

لاج رکھ لو گدائے کرم کی بھر دو بھر دو مری خالی جھولی
کوئی یہ نہ کہے تیرا منگتا تیری محفل سے خالی گیا ہے

کعبہ عشق کا ہوں نمازی میں ہوں ان کی عنایت پہ راضی
میری تربت پہ لکھنا نیازیؔ پنجتن کا یہ ادنیٰ گدا ہے



عشق محبوب کے دامن میں گہر رکھتے ہیں
پل میں پہنچے جو مدینے وہ نظر رکھتے ہیں
تجربہ ہے میرا ایماں ہے نیازیؔ اس پر
ان کے دیوانے دو عالم کی خبر رکھتے ہیں



ایسا طالب کوئی نہیں ہے، جیسا حق تعالیٰ ہے
کوئی نہیں محبوب بھی ایسا، جیسا کملی والا ہے

طٰہٰ کا سرتاج سجا ہے دوش پہ نور کا ہالا ہے
آنکھوں میں مازاغ کا کجرا آپ خدا نے ڈالا ہے

دنیا کہتی ہے یہ حلیمہ تو نے نبیؐ کو پالا ہے
میں کہتا ہوں تجھ کو حلیمہ میرے نبیؐ نے پالا ہے

اپنی بخشش، اپنی بھلائی کا یہ کام نکالا ہے
اپنے نبیؐ کے گن گاتے ہیں جب سے ہوش سنبھالا ہے

دیکھنے والوں نے دیکھا ہے وہ بھی منظر آنکھوں سے
ستر پینے والے ہیں اور دودھ کا ایک پیالا ہے

کون ہے جس نے پائی نہیں ہے عزت عظمت اس در سے
اس در کی تم بات نہ پوچھو وہ در سب سے اعلیٰ ہے

جگمگ جگمگ ذرّہ ذرّہ روشن گوشہ گوشہ ہے
آمنہ بی بی کے چاند کا صدقہ گھر گھر نور اُجالا ہے

کوئی نہیں غم توڑ لے رشتے مجھ سے نیازیؔ یہ دنیا
میرا والی میرا آقا شہر مدینے والا ہے



رحمت حضور کی ہے کرم ہے قدیر کا
لوگو میں بالکا ہوں نبی کے فقیر کا!
دامن نہ چھوٹے ہاتھ سے پیران پیر کا
یہ ہے نیازیؔ فیصلہ میرے ضمیر کا



وہ گھڑی بھی حسیں گھڑی ہو گی — جب مدینے میں حاضری ہو

تم پکارو تو ان کی رحمت کو — کھوٹی قسمت ابھی کھری ہو

خود خدا نے کیا ہے یہ وعدہ — اُمت مصطفےٰ بری ہو

تم سراپا دُرود بن جاؤ — پھر زیارت حضورؐ کی ہو

ان کے غم میں تڑپ کے دیکھو تو — تم پہ قربان ہر خوشی ہو

کوئی ایسا نہیں کرم نے تیرے — جس کی جھولی نہیں بھری ہو

مجھ خطا کار کا بھرم رکھنا — آپ کی بندہ پروری ہو

دیر کرتے نہیں کرم میں وہ — میری چاہت میں کچھ کمی ہو گ

اُنکو ڈھونڈیں گے سب قیامت میں — ان پہ سب کی نظر لگی ہو گ

بات بن جائے گی نیازیؔ کی
چشم رحمت جو آپ کی ہو گی



ہر طرف ہے ترے نور سے روشنی　　تاج والے نبی راج والے نبی
تیرے دم سے ہوا محترم آدمی　　تاج والے نبی راج والے نبی

ٹاٹ کا بوریا تیرا تخت شہی　　ہو کے محبوب رب اس قدر سادگی
کوئی تجھ سا ہوا ہے نہ ہوگا کبھی　　تاج والے نبی.........

تیری سرکار جس پر نظر ہو گئی　　پھر کسی شے کی اسکو نہ حاجت رہی
تو سخی ہے طبیعت ہے تیری غنی　　تاج والے نبی.........

کوئی بیگانہ ہو یا ہو اپنا شہا!!　　تیرے در سے نہ مایوس کوئی گیا
کون ہے جسکی تو نے نہ جھولی بھری　　تاج والے نبی.........

ہو مقدر میں دربار کی حاضری　　سر پہ ہو سبز گنبد کی چھاؤں گھنی
چشم پرنم رہے تیرے در پر لگی　　تاج والے نبی.........

صدقہ اپنے نواسوں کا شاہِ امم!　　اِتنا مانگت پر سرکار کر دو کرم
مجھ کو مل جائے دربار کی چاکری　　تاج والے نبی.........

میرے گھر بھی کرم کی ہوائیں چلیں — شاخِ امید کے پھول پھولیں پھلیں
میں بھی ہوں ایک ادنیٰ ترا اُمتی — تاج والے نبی.........

آرزو ہے بڑی چھوٹے سے بول میں — دو جہاں ڈال دے میرے کشکول میں
بھیک مانگی ہے میں نے ترے نام کی — تاج والے نبی.........

عرصہ لحد سے عرصہ حشر تک — بخدا اِس میں کوئی نہیں ریب وشک
ہر جگہ کام آئی تری دوستی — تاج والے نبی.........

دل میں کوئی تمنا نہ ہے آرزو — ہو ترے نام سے بس میری آبر
ذکر سرکار میں ہو بسر زندگی — تاج والے نبی.........

سب پہ لطف وکرم ہے تو سرکار کا — ہے نیازؔی بھی تو نام لیوا تر
ایک چشم کرم سیدی مرشدی — تاج والے نبی راج والے نب



دہلیز پہ سرکار کی جو لوگ پڑے ہیں
وہ خود بھی بھلے ان کے مقدر بھی بھلے ہیں
دامانِ طلب ان کے عطاؤں سے بھرے ہیں
جو تھام کے سرکار کی جالی کو کھڑے ہیں
اس دل کے مقدر میں نہیں کوئی بھی ظلمت
جس دل میں دیئے آپکی یادوں کے جلے ہیں
تسکین بداماں ہے ہر اک سانس ہمارا
جس دن سے تیرے ہاتھ پہ بے دام بکے ہیں
سرشار ہیں، سرشار وہ، سرشار رہیں گے
پیمانے توجہ سے تیری جن کو ملے ہیں
جنت کے اٹھاتے ہیں مزے شام سویرے
چھاؤں میں تیرے روضے کی جو بیٹھے ہوئے ہیں
ہو نقشبندی، چشتی، فریدی کہ نیازیؔ
سرکار کے میخانے ہر اک سمت کھلے ہیں



آقا تیری محفل کا ہے رنگ جداگانہ
ہم نے تو جسے دیکھا دیکھا تیرا دیوانہ
نظروں سے ملا نظریں بھردے مرا پیمانہ
آباد خدا رکھے ساقی تیرا میخانہ
آتے ہیں شہنشاہ بھی کشکول لئے در پر
کس شان کا ہے تیرا دربار کریمانہ
جی چاہتا ہے اُن کے قدموں سے لپٹ جاؤں
وہ دیکھ کے فرمائیں دیوانہ ہے دیوانہ
دُنیا کے ولی ہم نے یوں دَر پہ کھڑے پائے
ہونٹوں پہ ہیں فریادیں حالت ہے فقیرانہ
عظمت ہو بیاں کیسے دربار رسالت کی
جبریل بھی آتے ہیں جس در پہ غلامانہ
سرکار نیازؔی کا دامانِ طلب بھر دو
حسنینؓ کے صدقے سے مایوس نہ لوٹانا



رُخ پہ رحمت کا جھومر سجائے کملی والے کی محفل سجی ہے
مجھ کو محسوس یوں ہو رہا ہے اُن کی محفل میں جلوہ گری ہے

نعت حسن شہ دوسرا ہے نعت ہی ذکر رب العلیٰ ہے
نعت لکھنا میری زندگی ہے نعت کہنا میری زندگی ہے

مفلسو تم اگر چاہتے ہو ہو زیارت درِ مصطفیٰؐ کی
دل کی جانب نگاہیں جھکا لو سامنے مصطفیٰؐ کی گلی ہے

جب نہ آئے تھے وہ شاہِ شاہاں سونی سونی تھی یہ بزمِ اِمکاں
اُن کے آنے سے رونق ہوئی ہے اُن کے آنے سے بگڑی بنی ہے

مجھ کو فکر شفاعت ہو کیونکر دو کریموں کا سایا ہے سر پر
اِک طرف رحمت مصطفیٰؐ ہے اِک طرف لطف رب جلی ہے

حسن معراج کی رات دیکھو نور والے کی بارات دیکھو
ہر طرف چاندنی چاندنی ہے ہر طرف روشنی روشنی ہے

وہ سماں کیسا ذی شان ہو گا جب خدا مصطفےٰ سے کہے گا
اَب تو سجدے سے سر کو اُٹھالو آپ کی ساری اُمت بری ہے

واسطہ سیدؓ کربلا کا واسطہ فاطمہؓ کی رِدا کا
ہمری جھولی بھی سرکار بھردو آپ نے سب کی جھولی بھری ہے

دل کے گلشن کی مہکی فضائیں وجد میں ہیں نیازیؔ ہوائیں
اُن کے حسن تصور سے میرے دل کی آباد بارہ دری ہے



خدائی ان پہ مرتی ہے جو ہوتے ہیں خدا والے
خدا والے محمدؐ مصطفےٰ خیر الوریٰ والے!
نیازیؔ میرا تو اِس بات پر ایمان کامل ہے
اُنہیں کیا مشکلیں ہونگی جو ہیں مشکل کشا والے



چلو دامن میں بھر لائیں کرم کوئے پیمبر سے
کرم کی بھیک ملتی ہے اُسی گھر سے اُسی در سے

شہنشاہ مدینہ کی ہے شاہی دونوں عالم پر
خدائی پل رہی ہے رحمت عالم کے لنگر سے

نگاہوں میں خدا جانے نہیں جچتا کوئی منظر
نگاہیں آشنا جب سے ہوئیں خضریٰ کے منظر سے

اُمید صبح پر چھائے شب تاریک کے سائے
حجاب نور سرکاؤ ذرا رُوئے منور سے

سکونِ دل قرارِ جاں ہے ذکر سرور عالم
نرالا کیف ملتا ہے نبیؐ کے ذکر انور سے

نہ دیکھی جائے گی حالت غلاموں کی سر محشر
پلائیں گے وہ بھر بھر جام کوثر حوضِ کوثر سے

کوئی مشکل پڑے مجھ کو وہ اکثر آ ہی جاتے ہیں
میں جب آواز دیتا ہوں نبیؐ کو دیدۂ تر سے

یہ سب صدقہ ہے محبوب دو عالم کے پسینے کا
جو میٹھی سی مہک آتی ہے کستوری و عنبر سے

نظر فرمایئے ایسی میری دُنیا سنور جائے
غم عقبیٰ کا طوفاں بھی گزر جائے میرے سر سے

ملیں گے بعد مرنے کے نبیؐ کی نعت کے گجرے
نیازؔی بس یہی نکلے گا سرمایہ میرے گھر سے



سرکار دو جہاں کی ہیں شاناں نرالیاں
اللہ بھی بھیجتا ہے درُودوں کی ڈالیاں
ہو گیا نیازؔی ہم پہ بھی انعام مصطفےٰ!!
چومیں گے ہم بھی ایک دن روضے کی جالیاں



کون ہے اے سرورِ دیں تیرے جیسا کون ہے
جز تیرے شمس الضحیٰ کی شان والا کون ہے

یہ تو ہیں آقا تمہارے نام ہی کی برکتیں!
ہم فقیروں کو وگرنہ بھیک دیتا کون ہے

تو کریم دو جہاں میں ہوں فقیر ناتواں!!
تجھ سا داتا کون ہے اور مجھ سا منگتا کون ہے

صدقہ اپنے لاڈلوں کا ایک رحمت کی نظر
رحمتوں والے نبی میرا سہارا کون ہے

لاج والے لاج رکھنا تیرا کہلاتا ہوں میں
مجھ سے بے کس بے نوا منگتے کا داتا کون ہے

ہاتھ سے دامن نہ چھوٹے مصطفےٰ کی آل کا
اِس گھرانے کے علاوہ میرا تیرا کون ہے

یاد کر زاہد مکاں سے لامکاں کا وہ سفر
کس کا دم سدرہ پہ ٹوٹا آگے پہنچا کون ہے

پنجتن کا نام لیوا ہوں کوئی مجرم نہیں!
دُنیا والو! ان سے اعلیٰ اِن سے اچھا کون ہے

نام لیوا ہوں نبی کا اور نبی کی آل کا!!
کوئی بتلائے نیازیؔ مجھ سے اچھا کون ہے



وہی خوشحال ہوتے ہیں جو اُن کے غم میں روتے ہیں
جو اُن کو بھول جاتے ہیں مقدر اُن کے سوتے ہیں
نیازیؔ مانگ جو بھی مانگنا ہے اللہ والوں سے
یہ ہیں اللہ والے یہ بڑے لج پال ہوتے ہیں!!



جب بھی دیکھو درِ مصطفےٰ پر ابر رحمت کے چھائے ہوئے ہیں
دست بستہ کھڑے ہیں ملائک انبیاء سر جھکائے ہوئے ہیں

سب کا داتا ہے تو ہم سوالی لاج رکھیو مدینے کے والی
لے کے کاسے نگاہوں کے خالی تیری محفل میں آئے ہوئے ہیں

اُن کی چوکھٹ پہ اللہ اکبر دیکھنے میں یہ آئے ہیں منظر
تاجور بھی گداؤں میں مل کر اپنے داماں بچھائے ہوئے ہیں

یہ مقدر کہاں ہر نظر کے کوئی ہو آنکھ والا تو دیکھے
جو لگے اُن کے قدموں سے ذرّے اب تلک جگمگائے ہوئے ہیں

ہے یہی کشتی دِل کا ساحل ہے یہی زندگانی کا حاصِل
یادِ محبوب ربّ العلیٰ کی ہم جو دل میں بسائے ہوئے ہیں

والیٔ دو جہاں اِک نظر ہو ہم غلاموں کی جانب گزر ہو
ذکر سے تیرے شاہِ مدینہ تیری محفل سجائے ہوئے ہیں

جامِ کوثر کے ساقی سے پینے بادہ کش جا رہے ہیں مدینے
ہم کو پوچھا نہ اب تک کسی نے مات قسمت سے کھائے ہوئے ہیں

ہم کو کیا جو ہوا کوئی سلطاں ہم تو ہیں اِس کرم پر ہی نازاں
اُن کے بن کر گدا جو نیازیؔ بخت اپنے جگائے ہوئے ہیں



ہ

یا محمد دو جہاں میں آپؐ سا کوئی نہیں
انبیاء لاکھوں ہیں ختم الانبیاء کوئی نہیں

یا شفیع المذنبین یا رحمتہ اللعالمین
آبرو رکھنا سر محشر میرا کوئی نہیں

میرے دامن میں سجا دو گلشنِ طیبہ کے پھول
ورنہ بیمار محبت کی دوا کوئی نہیں

آپ ہی بگڑی بناتے ہیں ہر اک نادار کی
آپ جیسا مہرباں تو دوسرا کوئی نہیں

صدقہ اپنے لاڈلوں کا مری جھولی بھی بھرو
ہاتھ خالی آپ کے در سے گیا کوئی نہیں

سب کا اس دنیا میں ہے کوئی نہ کوئی دستگیر
ایک میں ہوں کہ مرا ان کے سوا کوئی نہیں

دردِ دل کس کو سناؤں آپکے ہوتے ہوئے
آپ جیسا یا نبیؐ درد آشنا کوئی نہیں

اپنے قدموں میں ہی رکھ لیجے نیازی کو حضورؐ
اور تو اس کے علاوہ مدعا کوئی نہیں



اے کاش مہ گنبد خضریٰ نظر آئے
جس سمت نگاہ اٹھے مدینہ نظر آئے

کچھ اس کے سوا اور تمنا ہی نہیں ہے
سرکار کی گلیوں میں یہ منگتا نظر آئے

عشق شہ کونین ترا کتنا کرم ہے
آباد تجھی سے مری دنیا نظر آئے

ہم آپکے ہوتے ہوئے کسی در پہ صدا دیں
دنیا میں کوئی تجھ سا نہ آقا نظر آئے

کچھ اور تو مانگا نہیں کونین کے والی
دِل آپؐ کی الفت میں تڑپتا نظر آئے

بھر دیجئے دامانِ طلب دست کرم سے
کیوں غیر کے در پر تیرا منگتا نظر آئے

اِک چشم کرم اے شہ کونین اِدھر بھی
خوابوں میں کبھی آپ کا جلوہ نظر آئے

اللہ کا احسان نہیں ہے تو یہ کیا ہے
سرکار کی محفل میں یہ بندہ نظر آئے

اس رات کی ساعت پر فدا میرے دل و جاں
جب خواب میں مجھ کو شہِ بطحا نظر آئے

پہنچے نہیں اس جا پہ قدم سدرہ نشیں کے
جس جا پہ ترا نقش کف پا نظر آئے

قسمت میں ہوں پھر شہر محبت کی ہوائیں
اللہ کرے پھر درِ والا نظر آئے

سجدہ وہی سجدہ ہے حقیقت میں نیازی
جس سجدے میں تجھ کو ترا مولا نظر آئے



من موہنے نبی مکی مدنی ہم پر بھی کرم فرما جانا
توری دید کے پیاسے بیٹھے ہیں میرے شاہا پیاس بجھا جانا

لج پالوں کے لج پال نبی موری کٹین میں بھی آؤ کبھی
توری راہ تکوں میں کروں بنتی میرے سوئے بھاگ جگا جانا

دُکھ درد کی باتاں کاسے کروں ہر وقت تمہارا نام جپوں
آوے چین نہ تو بن نینن کو للہ جمال دکھا جانا

تیرے نام کا صدقہ کھاتے ہیں ہم تیرے ہی گن گاتے ہیں
کوئی جانے جانے نہ جانے ہم نے تو تمہیں داتا جانا

محبوب بھی وہ محبوب خدا وہ حد میں نہیں حد سے ہیں سوا
اے عقل کے اندھو! تم نے انہیں کیونکر اپنے جیسا جانا

ہم پر بھی کرم کی کچھ نظر قسمت میں رہے طیبہ کا سفر
سرکار تمہاری گلیوں میں منگتوں کا رہے آنا جانا

تو ایسا سمندر ہے جس کی عظمت کا کنارا کوئی نہیں!
وہ شان تری سمجھا ہی نہیں جس نے بھی تجھے دریا جانا

یک چشم کرم یا شاہ امم تیری ذات ہے دونوں جہاں کا بھرم
اے جانِ بہاراں نکہت گل میرا سارا چمن مہکا جانا

ہو خیر ترے پیمانے کی ہے دُھوم ترے میخانے کی
اِک جام نواسوں کا صدقہ سرکار ہمیں بھی پلا جانا

یہ کتنا کرم اللہ کا ہوا یہ کتنا بڑا اعزاز ملا!
دُنیا نے نیازؔی کو شاہا جانا تو ترا منگتا جانا



اغیار کا احسان اٹھایا نہیں جاتا
ہر در پہ یہ سر ہم سے جھکایا نہیں جاتا

اس دل کے مقدر میں نہیں کیف حضوری
جو دل تیری یادوں سے سجایا نہیں جاتا

قدموں میں بلا لیجئے سرکار مدینہ
اب صدمہ جدائی کا اٹھایا نہیں جاتا

احسان پہ احسان کیے جاتے ہیں سرکار
لیکن کوئی احسان جتایا نہیں جاتا

ہر ایک کی قسمت میں کہاں جام حضوریؐ
کم ظرف کو یہ جام پلایا نہیں جاتا

آتے ہیں وہی جن کو بلائیں شہِ والا
ہر ایک کو محفل میں بلایا نہیں جاتا

دربان اٹھائیں گے اگر در سے کہوں گا
لاچار ہوں سر مجھ سے اٹھایا نہیں جاتا

ہو جاتا ہے اشکوں سے عیاں دردِ محبت
میں لاکھ چھپاتا ہوں، چھپایا نہیں جاتا

یاد آتے ہیں رہ رہ کے مدینے کے مناظر
طیبہ کا سفر مجھ سے بھلایا نہیں جاتا

سرکار پہنچتے ہیں وہاں پر بھی نیازیؔ
جس جا کسی ہمدرد کا سایہ نہیں جاتا



ہوئی ہیں مستجاب دعائیں کبھی کبھی
چلتی ہیں رحمتوں کی ہوائیں کبھی کبھی

اشکوں کی روشنی میں کریں ذکر مصطفٰےؐ
پلکوں پہ یہ دیے بھی جلائیں کبھی کبھی

آئے نظر وہ خواب میں تو نیند کھل گئی
قسمت نے دی ہیں یوں بھی سزائیں کبھی کبھی

اٹھے جدھر نگاہ تو ہوں سامنے حضورؐ
یہ کیوں کہیں کہ جلوہ دکھائیں کبھی کبھی

آنسو نبیؐ نعت پڑھیں ہر نفس درُود
ایسے بھی ان کی بزم سجائیں کبھی کبھی

ملتا ہے بے سبب کبھی طیبہ کا اذن بھی
ہوتی ہیں اس طرح بھی عطائیں کبھی کبھی

کتنا بڑا کرم ہے یہ یاد حضورؐ کا
آتی ہیں ان کی دل سے صدائیں کبھی کبھی

چھینٹا کرم کا کوئی نیازی پہ بھی حضورؐ
بادل کرم کے جھوم کر آئیں کبھی کبھی



سوچتا ہوں میں وہ گھڑی کیا عجب گھڑی ہوگی
جب درِ نبیؐ پہ ہم سب کی حاضری ہو گی
آرزو ہے سینے میں گھر بنے مدینے میں!
ہو کرم جو بندے پر بندہ پروری ہو گی
کبریا کے جلووں سے کیا سماں بندھا ہو گا
محفل نبیؐ جس دم عرش پر سجی ہو گی
بات کیا ہے باد صبا اِتنی کیوں معطر ہے
سبز سبز گنبد کو چوم کر چلی ہو گی
سو کھلیں گے اُس کیلئے رحمتوں کے دروازے
نعت مصطفیٰ جس نے ایک بھی سنی ہو گی
ایک ہی نشانی ہے مصطفیٰ کے میکش کی!
مصطفیٰ کے میکش کی آنکھ مدھ بھری ہو گی
نام مصطفیٰ کی قسم پر سکوں ہوں میں اب تک
تم بھی نام لو اُن کا گھر میں شانتی ہو گی!
دیکھ تو نیازی ذرا سو گیا کیا دیوانہ!
اُن کی یاد میں شاید آنکھ لگ گئی ہو گی



ان کی یادوں کے انوار سے جو دل کے آنگن سجاتے رہیں گے
مصطفیٰ ان کے خوابوں میں آ کر اپنے جلوے دکھاتے رہیں گے

نام ان کا لبوں پر سجا کر ہم مقدر جگاتے رہیں گے
ساتھ جب تک دیا زندگی نے ان کی نعتیں سناتے رہیں گے

لاکھ بدلے ہوں تیور فضا کے، بگڑے بگڑے ہوں رخ بھی ہوا کے
جو جلائے دیے مصطفیٰ نے وہ دیے جگمگاتے رہیں گے

ان کی رحمت پہ کامل یقیں ہے نا امیدی سے رشتہ نہیں ہے
وہ کرم سے گدائے کرم کو اپنے در پہ بلاتے رہیں گے

ہر گھڑی تھی حسیں سے حسیں تر لمحہ لمحہ تھا بہتر سے بہتر
دن جو گزرے درِ مصطفیٰ پر عمر بھر یاد آتے رہیں گے

لاکھ طوفاں ڈبونے کو آئیں، زور اپنا ہوائیں دکھائیں
ان کی نسبت سے خود ہی کنارے پیشوائی کو آتے رہیں گے

منہ نہ دیکھیں گے رسوائیوں کا ہر قدم پہ رہیں گے سلامت
ان کی رحمت نے اب تک بچایا وہ ہمیشہ بچاتے رہیں گے

ہم غریبوں کے گھر کا مقدر وہ کبھی تو جگائیں گے آ کر
اس توقع پہ ہم اے نیازؔی دیدہ و دل بچھاتے رہیں گے



شفیع امم ایک چشم کرم سب پہ لطف و کرم ہیں دوام آپ کے
پ شانِ کرم آپ جانِ عطا پیارے پیارے لقب ہیں تمام آپ کے

پ ہی آرزوؤں کی منزل بھی ہیں آپ ہی دونوں عالم کا حاصل بھی ہیں
صل وصف رب العلیٰ ہیں شہا روح کون ومکاں سارے نام آپ کے

سیان فلک سر جھکائے ہوئے دامن دل کو اپنے بچھائے ہوئے
لے کے تحفے درودوں کے یا مصطفیٰ مانگتے ہیں کرم صبح و شام آپ کے

بھی انساں بھلا کوئی انسان ہے اس کا ایمان بھی کوئی ایمان ہے
ے حبیب خدا جس کے دل میں نہیں عزتیں آپ کی احترام آپ کے

گئے مصطفیٰ کے جہاں بھی قدم وہ زمیں بن گئی سرزمین حرم
گئیں عشق کی جلوہ گاہیں، وہاں ہو گئے ہیں جہاں پر قیام آپ کے

اک قدم فرش سے عرش تک کا سفر اوجِ سدرہ بھی ہے آپکی رہگ
کوئی سمجھا نہ سمجھے گا یا مصطفٰےؐ مرتبہ آپ کا اور مقام آپ ک

آپ کے دَر مانگت بھی سلطان ہے میرا ایمان ہے میرا ایمان ہ
یا نبیؐ آپ کی تو بڑی شان ہے کرتے ہیں بادشاہی غلام آپ ک

نقشبندی نظامی ہو چشتی کوئی صابری قادری یا فریدی کو
سب کے سب آپ کے ہی یہ میخوار ہیں سب کو سرشار کرتے ہیں جام آپ ک

اپنا ایماں بنا لے تو ذکر نبی ہے نیازؔی یہی حاصل بند
اپنے لب پر سجا لے تو نعت نبی تجھ کو آئیں گے پیہم سلام آپ ک



بحمد اللہ گداؤں کو بلا داتا کا در ایسا!
کوئی خالی نہیں جاتا، سخی کا ہے یہ گھر ایسا!

جو امت کے لئے روتا رہا سجدے میں سر رکھ کر
نہ دیکھا چشم عالم نے کوئی بھی چشم تر ایسا

میں ایک ایسا بھی سجدہ چاہتا ہوں انکی چوکھٹ پر
نہ اٹھے پھر کبھی جھک جائے سجدے میں یہ سر ایسا

وہ اوڑھے کالی کملی مسجد نبوی میں بیٹھے ہوں
پڑھوں جب نعت میں انکی مجھے آئے نظر ایسا

جہاں سے کاسہ خیرات بھرتا ہے دو عالم کا
تیرے در کے سوا دیکھا نہ در ایسا نہ گھر ایسا

سمجھتے ہیں جو ان کو اپنے جیسا وہ یہ بتلائیں
گیا ہے عرش اعظم پر کبھی کوئی بشر ایسا

میں آنکھیں بند کرتا ہوں تو ہوتا ہوں مدینے میں
کیا کرتا ہوں میں اکثر مدینے کا سفر ایسا

وہ بے آواز اشکوں کی صدا سرکار کے در پر
وہ کیف آئے نہ شاید پھر کبھی بھی عمر بھر ایسا

وہ جس کی راہبری پہ راہبر بھی ناز کرتے ہیں
خوشا قسمت کہ ہم کو مل گیا ہے راہبر ایسا

ہیں جتنے انبیاء سارے ہی ارفع اور اعلیٰ ہیں
مرے سرکار ہیں جیسے نہیں کوئی مگر ایسا

سلاطین زمانہ پل رہے ہیں جس کے صدقے سے
تمہیں ہو اور کوئی بھی نہیں ہے تاجور ایسا

سرِ محشر وہی تو ہیں جو ہم کو بخشوائیں گے
رکھو کامل یقیں تم رحمت سرکار پر ایسا

مدینہ جس کی منزل ہو، مدینے میں جو لے جائے
تمنا ہے مجھے مل جائے کوئی ہم سفر ایسا

شرف بخشیں حضوری کا دوبارہ بھی نیازؔی کو
کرم ہو جائے اے سرکار پھر بارِ دگر ایسا

○

چھوڑ دے اب تو اے دُنیا میرا پیچھا چھوڑ دے
میری منزل ہے مدینہ میرا رستہ چھوڑ دے

بھیک بن مانگے ملے جاتی ہے اُن کے نام کی
کس طرح منگتا نبی کا نام لینا چھوڑ دے

ہو وہ محبوب خدا مالک نہ ہو مجبور ہو!!
چھوڑ دے کم ظرف یہ اپنا عقیدہ چھوڑ دے

آئیں تو اُن کا کرم نہ آئیں تو شکوہ نہ کر!
ان کی تو بن جا رضا اپنا تقاضہ چھوڑ دے

چھوڑ دے دنیا اگر مجھ کو تو کوئی غم نہیں!
اے خیالِ یار تو مجھ کو نہ تنہا چھوڑ دے

ساقی کوثر کے مے خانے سے بھر بھر جام پی
میں نہیں کہتا مدینے والی پینا چھوڑ دے

پھول کھلتے ہیں مرادوں کے سخی دربار میں
کیوں کوئی داتا کے دَر پر آنا جانا چھوڑ دے

اَیسے مورکھ کا کوئی پھر اپنا بنتا ہی نہیں
جو بھی دانستہ نیازیؔ اپنا آقا چھوڑ دے



کر دو کرم کونین کے والی رحمت عالم ذات تیری ہے
جیسا بھی ہوں ہوں تو تمہارا تیرے کرم کی آس بڑی ہے

تیری عطا کا رنگ جدا ہے باب کرم ہر وقت کھلا ہے
کون و مکاں میں شہر شہاں میں تیرے کرم کی دھوم مچی ہے

ہر اک رنگ میں رنگ ترا ہے سب سے اچھا سنگ ترا ہے
عالم عالم جان دو عالم نام ترا ہے بات تیری ہے

نکھری نکھری صبح کرم ہے روشن روشن شام حرم ہے
شہر نبی کی بات نہ پوچھو، شہر نبی پھر شہر نبی ہے

یہ میرے مرشد کی عطا ہے ورنہ میری اوقات ہی کیا ہے
محفل محفل لمحہ لمحہ میرے لبوں پر نعت نبیؐ ہے

صدقہ دے اولاد علی کا میں بھی گدا ہوں تیری گلی کا!
میں محتاج تو میرا داتا میں منگتا تو میرا سخی ہے

اپنے خبیبؓ بلالؓ کا صدقہ اپنی پیاری آل کا صدقہ
بخش مجھے بھی عشق کی دولت گھر میں تیرے کس شے کی کمی ہے

حسن عمل کچھ پاس نہیں ہے شرمندہ سجدوں سے جبیں ہے
در پر تیرے آن گرا ہوں آگے آقا تیری خوشی ہے

دن دیکھے ہیں تونے خوشی کے گارے نیازیؔ گیت نبیؐ کے
جن کے نام کے صدقے تیرا نام ہوا ہے بات بنی ہے



غلاموں سلاموں کے نغمے سناؤ کہ دنیا میں خیرالوریٰ آ گئے ہیں
مبارک تمہیں عاصیو غم کے مارو محمدؐ حبیب خدا آ گئے ہیں

کھلے پھول غنچے بجی ڈالی ڈالی ہیں تشریف لائے دو عالم کے والی
چمن در چمن ہو رہی ہے منادی شہنشاہِ ارض و سما آ گئے ہیں

خدا جس پہ نازاں خدائی بھی قرباں مہک جس کی پھیلی گلستاں گلستاں
یہ کتنا کرم ہے تیرے گھر حلیمہ وہ پیارے نبی مصطفیٰ آ گئے ہیں

امیر و فقیرو ارے بے نواؤ دو عالم کے داتا کی محفل سجاؤ
تم اپنے مقدر پہ جھومو گداؤ، دو عالم کے حاجت روا آ گئے ہیں

اری مشکلو! مشکلوں میں نہ گھیرو نہ تنہا سمجھ کر مجھے آج چھیڑو
نکل جاؤ منہ کو چھپا کر یہاں سے کہ میرے بھی مشکل کشا آ گئے ہیں

یہ کون آیا اوڑھے کرم کا دوشالہ میرا کملی والا، میرا کملی و
اسی بات نے عاصیوں کو سنبھالا کہ شافع روزِ جزا آ گئے ہیں

پڑھے جا نبیؐ کی تو نعتیں نیازیؔ، نبیؐ تجھ پہ راضی خدا تجھ پہ راضی
تیرا خالی دامن بھرا ہی رہے گا کہ منبع جو دو سخا آ گئے ہیں



میرے نبیؐ پیارے نبیؐ، ہے مرتبہ بالا تیرا
جس جا کوئی پہنچا نہیں دیکھا وہاں تلوا ترا

یا سرور دنیا و دیں تجھ سا نبی کوئی نہیں
بعد از خدا ماہِ مبیں ثانی نہیں و اللہ ترا

تیرا سراپا یا نبیؐ تفسیر ہے قرآن کی
والیل موطہ جبیں والشمس ہے چہرہ ترا

سرکش جو تھے قائل ہوئے دشمن جو تھے مائل ہوئے
مسحور کن تھا کس قدر یا مصطفےٰ لہجہ ترا

رحمت تھی پورے جوش پر میں بھی نہ تھا کچھ بے خبر
تجھ کو تجھی سے مانگ کر۔ اچھا رہا منگتا ترا

خیرات دیتا ہے خدا ہر وقت تیرے نام کی
جس کو ملا جو کچھ ملا جتنا ملا صدقہ ترا

جائے کہاں یہ بے نوا، در چھوڑ کر تیرا شہا
در در پہ وہ جاتا نہیں جس نے بھی در دیکھا ترا

محبوب ربّ امی لقب مجھ کو سکوں کی ہے طلب
نظر عطا مشکل کشا مشکل میں ہے بندہ ترا

ہر جا پہ تیری محفلیں، ہر جا تجھی سے رونقیں
فرشِ زمیں، عرش بریں جلوہ ترا چرچا ترا

یا مصطفیٰ یا مجتبیٰ بھر دیجئے کاسا مرا
کر دو کرم رکھ لو بھرم سائل ہوں میں داتا ترا

اے باعث ارض و سما چشم کرم برحالِ ما
دیکھے نیازیؔ پھر شہا وہ گنبد خضریٰ ترا

رور انبیاء مظہر کبریا یا نبیؐ مصطفیٰ تو وریٰ الوریٰ
طلع کن مکاں مقطعہ مرسلاں شاہ ارض و سما تو وریٰ الوریٰ

ری قسمت کہ تیری گدائی ملی تو ملا تو خدا کی خدائی ملی
ں ہوں تیرا گدا تو ہے داتا مرا شان والے شہا تو وریٰ الوریٰ

رے جرم وخطا سے ہیں دامن بھرے تیرے ماتھے شفاعت کے سہرے سجے
ں خطا ہی خطا تو عطا ہی عطا یا حبیب خدا تو وریٰ الوریٰ

ک گئے کہہ کے سدرہ پہ رُوح الامیں یا نبیؐ آگے جانے کی ہمت نہیں
ہو محبوب رب میں تمہارے سبب میری اوقات کیا تو وریٰ الوریٰ

فرش والوں کا کعبہ ترا سنگ در عرش والے جھکیں تیری دہلیز
سب سے اعلیٰ ہے تو سب سے بالا ہے تو کون تجھ سا ہوا تو وریٰ الو

اپنی الفت سے بھر دے تو سینہ میرا اللہ رکھے سلامت مدینہ
صدقہ حسنین کا بھر دو کاسہ میرا میرے حاجت روا تو وریٰ الو

تیری چوکھٹ سے جائے نیازیؔ کہاں نگاہ کرم والی دو جہا
سیدی مرشدی یا نبیؐ یا نبیؐ میں کجا تو کجا تو وریٰ الو

بن کے خیر الوریٰ آ گئے مصطفےٰ ہم گنہگاروں کی بہتری کیلئے
اِک طرف بخششیں اِک طرف جنتیں کیسے انعام ہیں اُمتی کے لئے

چار سو رحمتوں کی ہوائیں چلیں ہو گئی جس سے ساری فضا دلنشیں
مسکراؤ سبھی آ گئے ہیں نبیؐ غم کے مارو تمہاری خوشی کے لئے

چاند دو ہو گیا جونہی انگلی اٹھی سوئے سورج نے بھی آنکھ تھی کھول دی
کھوٹی قسمت میری وہ جو کر دیں کھری کیا یہ مشکل ہے میرے نبی کے لئے

چین سے زندگانی گزر جائے گی بے کسی خود ہی موت اپنی مر جائے گی
اے شفیعِ امم اپنا دیدے جو غم ہے یہ کافی میری زندگی کیلئے

دل کا ٹوٹا ہوا آئینہ جوڑ دے غیر کی آشنائی سے منہ موڑ دے
اپنا سجدوں کا جو اِک نشاں چھوڑ دے وہ جبیں چاہیے بندگی کیلئے

ہلکے ہلکے جو دل کو سرور آئے ہیں بزم میں کملی والے ضرور آئے ہیں
ہاتھ پھیلاؤ کشکول لے کر سبھی بٹ رہے ہیں کرم ہر کسی کیلئے

سامنے ہوں وہ گنبد کی ہریالیاں چوم لوں آپ کے روضے کی جالیاں
اے میرے چارہ گر کر دے مجھ پر نظر کب سے بے چین ہوں حاضری کیلئے

داتا ہجویریؒ ، لاثانیؒ ، مہر علیؒ ، خواجہ ہندالولی باھوؒ غوثِؒ جلی
کیسے کیسے دیئے میرے محبوب نے یہ نگینے ہمیں روشنی کیلئے

جس کے لب پر رہا اُمتی اُمتی یاد اُن کی نہ بھولو نیازیؔ کبھی
وہ کہیں ''اُمتی'' تو بھی کہہ ''یا نبیؐ'' میں ہوں حاضر تیری چاکری کیلئے

O

دلوں کے گلشن مہک رہے ہیں یہ کیف کیوں آج آ رہے ہیں
کچھ ایسا محسوس ہو رہا ہے حضورؐ تشریف لا رہے ہیں

نوازشوں پر نوازشیں ہیں عنایتوں پر عنائتیں ہیں
نبیؐ کی نعتیں سنا سنا کر ہم اپنی قسمت جگا رہے ہیں

کہیں پہ رونق ہے میکشوں کی کہیں پر محفل ہے دل جلوں کی
وہ کتنے خوش بخت ہیں جو اپنے نبیؐ کی محفل سجا رہے ہیں

نہ پاس پی ہو تو سونا ساون وہ جس پہ راضی وہی سہاگن
جنہوں نے پکڑا پیا کا دامن انہی کے گھر جگمگا رہے ہیں

کہاں کا منصب کہاں کی دولت قسم خدا کی یہ ہے حقیقت
جنہیں بلایا ہے مصطفےٰ نے وہی مدینے کو جا رہے ہیں

حبیب داور غریب پرور رسول اکرمؐ کرم کے پیکر
کسی کو در پر بلا رہے ہیں کسی کے خوابوں میں آ رہے ہیں

میں اپنے خیر الوریٰ کے صدقے میں انکی شان عطا کے صدقے
بھرا ہے عیبوں سے میرا دامن حضورؐ پھر بھی نبھا رہے ہیں

گدا کی اوقات ہے ہی کتنی حقیقتاً ہے یہ بات اتنی!
خدا ہے دیتا نبی کا صدقہ نبی کا صدقہ ہی کھا رہے ہیں!

جہاں پہ میں اب کھڑا ہوا ہوں یہ ذکر سرور کی برکتیں ہیں
میں انکا مشتاق ہوں ازل سے جو سب کی بگڑی بنا رہے ہیں

بنے گا جانے کا پھر بہانہ کہے گا آ کر کوئی دیوانہ!
چلو نیازیؔ تمہیں مدینے والے بلا رہے ہیں



محبوب خدا کا ہے دربار مدینے میں
ہیں اُمت عاصف کے غمخوار مدینے میں
میخانہ مدینے میں ساقی بھی مدینے میں
دوڑے ہوئے جاتے ہیں میخوار مدینے میں
مکے میں برستے ہیں انوارِ خداوندی!
رحمت کا لگا دیکھا بازار مدینے میں
دربار رسالت کی یہ کتنی فضیلت ہے
اللہ کا ہوتا ہے دیدار مدینے میں
دنیا کا کوئی منظر جچتا نہیں نظروں میں
جو رہ کے چلا آئے دن چار مدینے میں
وہ دن بھی تو آئے گا آئیں گی وہ گھڑیاں بھی
جب مل کے چلیں گے ہم سب یار مدینے میں
سو بار نیازیؔ میں دکھ درد سناؤں گا!
سرکار جو بلوائیں اک بار مدینے میں



کرم کے بادل برس رہے ہیں دلوں کی کھیتی ہری بھری ہے
یہ کون آیا کہ ذکر جس کا نگر نگر ہے گلی گلی ہے!!

یہ کون بن کر قرار آیا یہ کون جان بہار آیا!!
گلوں کے چہرے ہیں نکھرے نکھرے کلی کلی میں شگفتگی ہے

دیئے دلوں کے جلائے رکھنا نبیؐ کی محفل سجائے رکھنا
جو راحت دل سکون جاں ہے وہ ذکر ذکر محمدؐی ہے

جو گالیاں سن کے دیں دعائیں بروں کو اپنے گلے لگائیں
سراپا لطف و کرم جو ٹھہری وہ میرے آقا کی زندگی ہے

نبیؐ کو اپنا خدا نہ مانو خدا سے لیکن جدا نہ جانو!!
ہے اہل ایماں کا یہ عقیدہ خدا خدا نبیؐ نبیؐ ہے

میں اپنی قسمت پہ کیوں نہ جھوموں میں کیوں نہ ذلیوں کے در کو چوموں
میں نام لیوا ہوں مصطفےٰ کا خدا کے بندوں سے دوستی ہے

ہے دوش پر جن کے کملی کالی وہی تو ہیں دو جہاں کے والی
کوئی سوالی نہ بھیجا خالی یہ شان میرے کریم کی ہے

نبیؐ کا ہر جا ظہور کہیے ہاں کہیے کہیے ضرور کہیے!!
انہیں من اللہ نور کہیے یہ چار سو جن کی روشنی ہے

نہ مانگو دُنیا کے تم خزینے چلو نیازیؔ چلیں مدینے
کہ بادشاہی سے بڑھ کے پیارے نبیؐ کے در کی گدا گری ہے



پیار سے دیکھتا ہے خدا بھی اُسے جو بشر مصطفےٰ کی نظر میں رہے
قصر شاہی سے اُس کا ہے گھر محترم کیف ذکر نبی جسکے گھر میں ر

زندگی تو مدینے کی ہے زندگی بندگی بھی مدینے کی ہے بندگی
بندگی کا مزہ لوٹتا ہو اگر آدمی مصطفےٰ کے نگر میں ر

یاد اُن کی رہے ہمسفر ہر قدم روز افزوں رہیں اُنکے لطف و کرم
روز ہوتی رہے حاضری حرم شوق پیہم حرم کے سفر میں ر

رونق دو جہاں تیری گرد سفر تیرے تلووں کا دھوون ہیں شمس و قمر
چومتی ہے انہیں آج بھی ہر نظر جتنے ذرے تیری رہگزر میں ر

اُس سے اُلجھیں گے آ کر نہ طوفاں کبھی میرا ایمان ہے تجربہ بھی یہی
جس سفینے کے ہیں نا خدا مصطفےٰ غیر ممکن ہے یہ وہ بھنور میں ر

جب سنا آئیں گے آپ وقت سحر دل میں جشن چراغاں رہا رات بھر
اپنی آنکھیں بچھا کر سر رہگزر رات بھر انتظار سحر میں ر

اور کوئی نہیں ہے مری جستجو موت کے بعد بھی یہی آرزو
رُوح تن سے نکل کر نیازؔی مری حلقہ ذکر خیر البشر میں ر

ینے کے والی مدینے بلا لو یہ پیغام لے جا صبا جاتے جاتے
ں پیغام لانا میری حاضری کا براہ کرم مہرباں آتے آتے

ے در پر آؤں میں بن کے سوالی رہے سامنے تیرے روضے کی جالی
یبوں کے مولا یتیموں کے والی بڑی دیر کر دی بلاتے بلاتے

ھر بھی نگاہ کرم ہو خدا را مقدر کا چمکے کبھی تو ستارا
ری عمر گزری تیری بارگاہ میں دعاؤں کا دامن بچھاتے بچھاتے

ں تیری سخاوت کے قربان جاؤں میں کیوں نہ تیرے در پہ دامن بچھاؤں
ے ہاتھ تھکتے نہیں کملی والے کرم کے خزانے لٹاتے لٹاتے

ھی خانہ دل میں تشریف لائیں دل و جان کیا منتظر ہیں نگاہیں
ا ساتھ میرا دیا آنسوؤں نے میرے دل کا آنگن سجاتے سجاتے

مقدر میں میرے وہ نوری گھڑی ہو فضائے حرم ہو دیار نبیؐ
در مصطفیٰ پر میری حاضری ہو ندامت کے آنسو بہاتے بہا

ہیں رشکِ مہ و مہراب تک وہ ذرّے دل و جان قربان ان راستوں
جنہوں نے ہیں چومے قدم مصطفیٰ کے کبھی آتے آتے کبھی جاتے جا

بہت ہی کٹھن ہیں محبت کی راہیں قدم ڈگمگائیں نہ بہکیں نگا
کرے دستگیری کرم گر تمہارا گزر جاؤں دامن بچاتے بچا

نگاہوں میں ہوں سبز گنبد کے جلوے لبوں پر ہوں تیری عنایت کے
شب ور روز گزریں نیازیؔ کے آقا تیرا ذکر انور سناتے سنا

جب یادِ نبیؐ میں اشکوں کے پلکوں پہ چراغاں ہوتے ہیں
رحمت کی گھٹائیں اٹھتی ہیں تسکین کے ساماں ہوتے ہیں

طیبہ کے مسافر ہوتے ہیں جب رخصت ان کی چوکھٹ سے
دل گریہ کناں اور پلکوں کے بھیگے ہوئے داماں ہوتے ہیں

ہو جان سے بڑھ کر پیار جنہیں محبوب مدینے والے سے
ایمان سے کہتا ہوں لوگو وہ صاحب ایماں ہوتے ہیں

اللہ نے کہا محبوب میرے اُمت ہے تیری محبوب مجھے
امت کی بخشش کی خاطر کیوں آپ پریشاں ہوتے ہیں

آ آ کے تسلی دیتی ہے اللہ کی رحمت خود اُن کو
راتوں کے ڈھلتے سائے میں جو دل سے پشیماں ہوتے ہیں

اس جا پہ کرم کے پھول کھلیں وہ پاؤں جہاں اپنا رکھ دیں
جاتے ہیں جدھر بھی میرے نبی ساتھ ان کے گلستاں ہوتے ہیں

یہ جینا بھی کیا جینا ہے نظروں سے دور مدینہ ہے
قسمت کے دھنی ہیں جو جا کر سرکار کے مہماں ہوتے ہیں

گر جائیں جو ان کی نظروں سے وہ چاند بھی گہنا جاتے ہیں
جو ان کی نظر میں آ جائیں ذرّے بھی درخشاں ہوتے ہیں

اک بار وہ جن سے روٹھ گئے سمجھو کہ خدائی روٹھ گئی
راضی ہوں نیازی جن پہ نبیؐ وہ بخت کے سلطاں ہوتے ہیں

درِ نبی پہ جبیں ہماری جھکی ہوئی ہے جھکی رہے گی
ہمارے سینے سنہری جالی لگی ہوئی ہے لگی رہے گی

چلو ری سیکھو نبیؐ کے در پر میرا نبی ہے کرم کا پیکر
شہِ مدینہ کی دھوم گھر مچی ہوئی ہے مچی رہے گی

عمل سے خالی ہیں گرچہ داماں مگر ہمارا یہی ہے ایماں
نبی کی رحمت سے فردِ عصیاں دھلی ہوئی ہے دھلی رہے گی

خدا ہے ذاکر میرے نبی کا کبھی نہ یہ ذکر ختم ہو گا
ازل سے میرے نبی کی محفل سجی ہوئی ہے سجی رہے گی

ہیں میرے لب پر نبیؐ کی نعتیں خدا کے لطف و کرم کی باتیں
کرم ہے ان کا کہ بات میری بنی ہوئی ہے بنی رہے گی

ہوں آستانِ نبی کا منگتا ہے میرے دامن میں ان کا صدقہ
نبی کے صدقے میں میری جھولی بھری ہوئی ہے بھری رہے گی

کرم کی راتیں کرم کے دن ہیں اِسی یقیں ہی سے مطمئن ہیں
نگاہِ رحمت ہماری جانب اٹھی ہوئی ہے اٹھی رہے گی

لحد کا ڈر ہے نہ خوفِ محشر شفیعِ محشر ہیں میرے سرور
ہمارے سر پر کرم کی چادر تنی ہوئی ہے تنی رہے گی

مکین خضریٰ مدینے والے نیازیؔ صدقے تیری عطا کے
تمہاری نسبت سے کھوٹی قسمت کھری ہوئی ہے کھری رہے گی



میں سرکار کا کہلاتا ہوں منہ چھوٹا ہے بات بڑی
میں عاصی میں ہیچ نکما صاحبا تیری ذات بڑی
اس اُمید پہ آن کھڑے ہیں، مارے جرم خطاؤں کے
ہوتی ہے سرکار کے در پر رحمت کی برسات بڑی
آؤ آؤ جھوم کے آؤ سرورِ دیں کی محفل میں!
آپؐ کی محفل میں ہوتی ہے جلووں کی بہتات بڑی
عاصیو جاؤ در پہ نبی کے لے کر کاسے ہاتھوں میں
میرے نبی اب بھی کرتے ہیں بخشش کی خیرات بڑی
میری بیاضِ زیست کے دھندلے دھندلے خوشیوں کے الفاظ
اتنے بڑے غم مجھ کو ملے ہیں ہجر کی جتنی رات بڑی
پھر بھی کرم فرمائیں گے وہ پھر بھی بلائیں گے در پر
ان کے لئے کچھ بات نہیں ہے مرے لئے یہ بات بڑی
نعت نبی لب پر ہو، نیازیؔ ہاتھ میں ہار دُرودوں کے
اتنی بڑی سرکار کے لائق کوئی تو ہو سوغات بڑی



پلانے کی تمنا ہے نہ پینے کی تمنا ہے
میرے مولا میرے دل میں مدینے کی تمنا ہے
وہ دن آئے ترے محبوب کا پیارا نگر دیکھوں!
تجلی یار کی جن میں ہے وہ دیوار و دَر دیکھوں!
جھکا محبوب کی چوکھٹ پہ میں اپنا یہ سر دیکھوں
دیارِ سرور عالم میں جینے کی تمنا ہے، میرے مولا
جو یاد مصطفےٰ میں ہو بسر وہ زندگی دے دے
تو اپنے گھر نبی کے دَر کی یا رَب حاضری دے دے
مدینے کی زمیں دے دے محمدؐ کی گلی دے دے
نہ دُنیا کے کسی ہیرے نگینے کی تمنا ہے، میرے مولا
جہاں ہم غمزدوں کے مونس و غمخوار رہتے ہیں
جہاں سرکارِ دو عالم نبیؐ مختار رہتے ہیں
جہاں پیارے نبیؐ سرور کے پیارے یار رہتے ہیں
میرے دل میں اسی جنت کے زینے کی تمنا ہے میرے مولا

درِ محبوب پہ جلووں کی ہم برسات دیکھیں گے
وہاں کے نور برساتے ہوئے دن رات دیکھیں گے
مچلتے ہیں وہاں پر کس طرح جذبات دیکھیں گے
یہی دل کی یہی پر سوز سینے کی تمنا ہے، میرے مولا
دُعا میں نے یہی رو رو کے رب العالمیں مانگی
ہے کوئے یار میں رہنے کو تھوڑی سی زمیں مانگی!
کوئی تجھ سے خداوندا خدائی تو نہیں مانگی
امیروں کے نہ شاہوں کے خزینے کی تمنا ہے میرے مولا

میں ہوں بے آسرا تو اپنی رحمت کا سہارا دے
نیازؔی کی بھی آنکھوں کو مدینے کا نظارا دے
تو میرا ناخدا ہے میری کشتی کو کنارا دے
جو لے جائے مدینے اُس سفینے کی تمنا ہے
پلانے کی تمنا ہے نہ پینے کی تمنا ہے
میرے مولا میرے دل میں مدینے کی تمنا ہے



ساقی کوثر ترا ہے جام و مینا نور کا
ہو مقدر میں میرے بھی جام پینا نور کا

ہیں معطر ہی معطر گلستاں کی وادیاں
پھول کلیوں میں مہکتا ہے پسینہ نور کا

سب کی بے مانگے بھرے جاتا ہے داتا جھولیاں
بٹ رہا ہے دونوں عالم میں خزینہ نور کا

نور کی چادر بچھی ہر سمت صدقے نور کے
مسجد نبوی ہی کیا سارا مدینہ نور کا

دونوں عالم ہو گئے پر نور ان کے نور سے
ایسا چمکا ہے مدینے میں نگینہ نور کا

مقتدی بن کر نبی پیچھے کھڑے تھے نور کے
صحن اقصیٰ میں ہوا جس دم شبینہ نور کا

کملی والا ہی گیا پل میں مکاں سے لامکاں
طائر سدرہ نے بھی دیکھا نہ زینہ نور کا

آؤ آؤ عاصیو منزل پہ جانا ہے اگر
دھیرے دھیرے جا رہا ہے یہ سفینہ نور کا

اُن صحابہ کے مقدر پر فدا دونوں جہاں
جن کے سینے سے لگا اکبار سینہ نور کا

جگمگا اٹھیں میرے بھی داغ دل اس نور سے
دل نیازؔی کا بھی بن جائے دفینہ نور کا



بس رہا ہے نظر میں مدینہ دل میں ارمان ہیں حاضری کے
روتے روتے مدینے کے والی بیت جائیں نہ دن زندگی کے

میرا جینا بھی ہے کوئی جینا مجھ سے ہے دُور تیرا مدینہ
جیتے جی وہ گھڑی بھی تو آئے دیکھ لوں جلوے تیری گلی کے

تاج شاہی غلاموں کے سر پر اپنے گھر میں ہیں فاقے برابر
دونوں عالم کے مختار ہو کر گھر میں سامان ہیں سادگی کے

میری اُمت پہ کر دے عطائیں بخش دے مولا سب کی خطائیں
مصطفٰےؐ کر رہے ہیں دُعائیں بخت دیکھو ذرا اُمتی کے

انبیاء اُن کے مدحت سرا ہیں وہ حدود خرد سے وری ہیں
جز خدا کے کوئی بھی نہ سمجھا مرتبے کملی والے نبیؐ کے

عمر فاروقؓ، صدیقؓ، پیارے ہیں محمدؐ کی آنکھوں کے تارے
قبر میں اپنے ساتھی بنا کر کر دیئے حق ادا دوستی کے

پیروی سرورِ انبیاء کی ہے عبادت یہی تو خدا کی
جس نے دیکھی گلی مصطفےٰ کی اُس نے لوٹے مزے بندگی کے

غم کے ماروں کا تو آسرا ہے تو نیازیؔ کا مشکل کشا ہے
میرے مالک مجھے اِتنا دے دے کوئی شکوے رہیں نہ کمی کے



بگڑی ہوئی بنتی ہے ہر بات مدینے میں
غمخوار محمدؐ کی ہے ذات مدینے میں

آؤ بھی گنہگارو! پہنچو بھی مدینے میں
بٹتی ہے شفاعت کی خیرات مدینے میں

جس کی نہ سحر ہووے اللہ قیامت تک
ایسی بھی تو آ جائے اِک رات مدینے میں

رحمت کی گھٹائیں ہوں روضے پہ نگاہیں ہوں
اے کاش وہ آ جائیں لمحات مدینے میں

کچھ اشک ندامت کے کچھ ہار درُودوں کے
یہ لے کے چلیں گے ہم سوغات مدینے میں

اے میرے خدا آئے قسمت میں وہ دن ایسا!
مکے میں جو دن گزرے ہو رات مدینے میں

عصیاں کی سیاہی کو دھو ڈالے جو دم بھر میں
ہوتی ہے وہ رحمت کی برسات مدینے میں!

مت رُوک مجھے زاہد بے تاب ہوں سجدے کو
قابو میں نہیں رہتے جذبات مدینے میں

یہ آس نیازیؔ ہے دُولھا کی زیارت کو!
جائے گی غلاموں کی بارات مدینے میں





روز محشر مصطفےٰ کی شان و عظمت دیکھنا

اُن کے سر پہ عاصیو! تاجِ شفاعت د

موہ لئے دل دشمنوں کے میٹھی میٹھی بات سے

گفتگوئے سرورِ دیں کی حلاوت د

یا شفیع المذنبیں یا رحمۃ للعالمین

ہو گئی ہے کیا سے کیا بندے کی حالت د

بڑھ کے جنت سے اے زاہد ہے مجھے کوئے حبیب

تجھ کو جنت ہو مبارک تو ہی جنت د

پیٹ پر پتھر مگر سائل کو لقمے نور کے

والیٔ کون و مکاں کی بھی سخاوت د

پست سے بھی پست ہوں اِک دن وہ کر دیں گے بلند

تم نے یہ حالت بھی دیکھی وہ بھی حالت د

شافعِ محشر کی دُوں گا جب دہائی حشر میں

تم نیازؔی اس گھڑی پھر جوشِ رحمت دیکھنا



تیرے غم میں جو نہ گزرے بیکار زندگی ہے
تجھے یاد کرتے رہنا یہی جان بندگی ہے

اے میرے کریم مجھ پر بھی کرم نوازیاں ہوں
کہ تیرے کرم کا چرچا گھر گھر گلی گلی ہے

عرب و عجم کے والی میں نہ جاؤں در سے خالی
تیرے در پہ جو بھی آیا اسے ہر خوشی ملی ہے

تیرے رُخ پر کیا سجے ہیں یہ تجلیوں کے سہرے
جو ہے رونق دو عالمؑ تیرا حسن سرمدی ہے

میری زندگی کے مالک تیرے نام پر بکا ہوں
اسی بات پر ہوں نازاں اسی بات کی خوشی ہے

شب غم کے گیسوؤں نے مجھ پر کیا تھا سایہ
تیرا نام لب پہ آیا میری شام غم ٹلی ہے

میں نثار تیرے آقا مجھے ہر خوشی عطا کی
اے شہنشہِ دو عالم تیری بندہ پروری ہے

سارے نبی ہیں اپنی اپنی جگہ پہ افضل
جسے سب پہ ہے فضیلت وہ رسول ہاشمی ہے

دامن سجا کے جائے اشکوں کے موتیوں سے
دربارِ مصطفیٰ میں جس جس کی حاضری ہے

ہیں یہ نام مصطفےٰ کی سبھی عزتیں نیازیؔ
ورنہ جہاں میں مجھ سے اچھوں کی کیا کمی ہے



اے شہر مدینہ تو مقدر کا دھنی ہے
سرکارِ دو عالم کی یہاں جلوہ گری ہے

یہ شہر مدینہ ہے یہ دربار نبی ہے
اظہار تمنا بھی یہاں بے ادبی ہے

یہ بارگہِ سرور مکی مدنی ہے
پلکیں نہ اٹھانا وہ نظر دیکھ رہی ہے

ہم جیسے گداؤں کا جو داتا ہے سخی ہے
اللہ کا محبوب نبیوں کا نبی ہے

ہر سمت سے آتی ہے دُرودوں کی صدائیں
جس سمت بھی دیکھا ہے تیری بزم سجی ہے

اے رحمت عالم تیری رحمت کے میں صدقے
جھولی میری بخشش کے خزانوں سے بھری ہے

نبیوں نے بھی مانگا ہے نبی پاک کا صدقہ
اللہ غنی میرا نبی کیسا نبی ہے

جس دل میں تیری یاد ہو وہ دل ہے نگینہ
ہر اشک تیری یاد میں ہیرے کی کنی ہے

نسبت ہے مجھے آپ کے دامانِ کرم سے
کہہ دو کہ نیازؔی تو ہر اک غم سے بری ہے



جھوم کے نام محمد کا اس نام سے راحت ہوتی ہے
اس نام کے صدقے بٹتے ہیں اس نام سے برکت ہوتی ہے
شانِ کرم اللہ غنی اللہ کا دیا دیتے ہیں نبی
دیکھے تو صدا دیکر کوئی ہر چیز عنایت ہوتی ہے
ں کے سجاتے ہیں گجرے پڑھتے ہیں سلاموں کے نغمے
کوئی مانے مانے نہ مانے اپنی تو عبادت ہوتی ہے
م تو بدلتے رہتے ہیں ارمان مچلتے رہتے ہیں
دیکھیں کس وقت مدینے میں جانے کی صورت ہوتی ہے
ں بخت مسافر طیبہ کے ہو سامنے جب دربارِ نبیؐ
یوں دیکھو گنبد کو جیسے قرآں کی تلاوت ہوتی ہے
نے دکھ درد مصیبت میں دنیا میں ہزاروں روتے ہیں
جو یادِ نبی میں اشک گرے اس اشک کی قیمت ہوتی ہے
اپنے تو نیازی اپنے ہیں غیروں نے بھی ہم سے پیار کیا
سب نام نبی کا صدقہ ہے اپنی جو عزت ہوتی ہے



سرکار کے جلووں کی ہے آنکھ تمنائی

صد شکر کہ دل بھی ہے سرکار کا شید

آگے کا خدا حافظ تم قبر پہ لکھ دینا

سرکار کا دیوانہ سرکار کا سو

والفجر کے چہرے پہ طٰہٰ کی ہے تابانی

محبوب دو عالم پر قربان ہے زیب

سر کیوں نہ جھکے اپنا محبوب کی چوکھٹ پر

ہوتی ہے دو عالم کی اُس در پہ پذیر

کیا تم کو بتاؤں میں جو میں نے مزے لوٹے

جس وقت تصور میں طیبہ کی گلی آ

رہنے دو پڑے در پر دُکھ درد کے ماروں کو

جائیں تو کہاں جائیں اُٹھ کر تیرے سودا

ہو نعت نبی لب پر نظروں میں مدینہ ہو!

دن رات یونہی گزریں محفل ہو کہ تنہا

نعلین تری آقا ہے تاج نیازی کا

کچھ اور نہ جانے ہے آقا تیرا شیدائی

○

مدینے والے کا جو بھی غلام ہو جائے
قسم خدا کی وہ عالی مقام ہو جائے
نبیؐ کے عشق کا جس دل میں نور روشن ہو
تو اُس پہ آتش دوزخ حرام ہو جائے
جھکانا چاہے جو قدموں میں بادشاہی کو
گدائے کوچۂ خیرالانام ہو جائے
لبوں پہ مہر ادب ہو، نبیؐ کی چوکھٹ ہو
نظر نظر میں سلام و پیام ہو جائے
نبیؐ کے دم سے ہے دونوں جہاں میں دم باقی
یہ دم نہ ہو تو یہ قصہ تمام ہو جائے

یہ محفل شہ لولاک ہے اے دیوانو
ذرا ادب سے درُود و سلام ہو جائے

ملی ہے مجھ کو حیات دوام سمجھوں گا
جو صبح زیست کی طیبہ میں شام ہو جائے

مدینے والے یہ ہے آرزو نیازیؔ کی
کہ چند روز مدینے قیام ہو جائے



روزِ محشر تھیں ہر سمت مایوسیاں
جز امید کرم کچھ نہ تھا ہاتھ میں

میری بخشش کا سامان یوں بن گیا
آ گیا دامن مصطفےٰ ہاتھ میں!

سب پہ ہے مصطفےٰ کی نگاہ کرم
بزم عالم میں ہے اُنکے دم سے ہی دم
کملی والے کی اِک اک ادا کی قسم!
کنکروں نے بھی کلمہ پڑھا ہاتھ میں

تیرے دم سے ہے تزئین کون ومکاں
نور سے تیرے روشن ہیں دونوں جہاں
تیری کیا بات ہے سرور انس و جاں
ابتدا ہاتھ میں، انتہاء ہاتھ میں!

رحمت عالمین کا نشاں ہاتھ میں!
یہ جہاں ہاتھ میں وہ جہاں ہاتھ میں
اُن کی انگلی اُٹھی چاند ٹکڑے ہوا
چومنے ہاتھ کو آ گیا ہاتھ میں!!

وہ ہے محبوب رب رازِ دارِ ازل
کر نہ تنقید اُن پہ خدا را سنبھل
خود خدا نے بلا کر سر لا مکاں
کملی والے کے سب کچھ دیا ہاتھ میں

اے صبا جب تو جائے گی دربار میں
عرض کرنا نیازیؔ کی سرکار سے!
اپنی اُمت کی للہ لیجئے خبر
اب تو کچھ بھی نہ اُس کے رہا ہاتھ میں

○

ہو نگاہ کرم یا محمدؐ تیرے بن کوئی میرا نہیں ہے
اب تو مجھ کو مدینے بلا لو زندگی کا بھروسہ نہیں ہے

میری قسمت میں وہ دن بھی آئے سبز گنبد کے حاصل ہوں سائے
میری اس کے سوا میرے آقا اور کوئی تمنا نہیں ہے !!

بزم عالم کے روشن ستارے تیرے دم سے سجے ہیں نظارے
گر نہ تیرا کرم ہو اے آقا پھر دِیا کوئی جلتا نہیں ہے

لا مکاں تک ہے تیری رسائی گیت گاتی ہے تیرے خدائی
وہ جگہ ہی نہیں دو جہاں میں جس جگہ تیرا جلوہ نہیں ہے

بیت جائیں گے دن زندگی کے ہم بھی منگتے ہیں تیری گلی کے
تیرے صدقے سے کیا کیا نہ پایا تیرے در سے ملا کیا نہیں ہے

یوں نہ تڑپایئے گا خدا را خواب میں دیجئے گا نظارا
تیرے جلوؤں میں گم ہوں ولیکن اب تلک تجھ کو دیکھا نہیں ہے

ایک مدّت سے قلب پریشاں منتظر ہے ترا جانِ جاناں!
آ بھی جا غم کے ماروں کے والی دل سنبھالے سنبھلتا نہیں ہے

سن لو سن لو میری التجائیں در گزر کر دو ساری خطائیں!
آپ سے بڑھ کے ہم عاصیوں کا اور کوئی سہارا نہیں ہے

میری قسمت کے رُوٹھی ہواؤ حالِ دل پہ نہ یوں مسکراؤ
کیوں نہ غم کے یہ سائے ڈھلیں گے کیا مرا کوئی آقا نہیں ہے

رُوٹھتی ہے خدائی تو رُوٹھے تیرا رشتہ نبیؐ سے نہ ٹوٹے
دیکھ دیوانے پیارے نبیؐ کے، عشق ہے یہ تماشا نہیں ہے

ذکر کر سرور انبیاء کا، نام لے اس حبیب خدا کا!
جلوتوں خلوتوں میں نیازؔی جو کبھی ہم کو بھولا نہیں ہے

سرکارِ دو عالم سرورِ دیں کس پر وہ کرم فرماتے نہیں
اپنے تو پھر بھی اپنے ہیں وہ غیر کا دل بھی دکھاتے نہیں

دن بیتے جیسے بیتے ہیں جینے کو تو اب بھی جیتے ہیں
جس دن سے مدینہ دیکھا ہے مجھے اور نظارے بھاتے نہیں

رو رو کے عمر یا بیت گئی میں ہارا دنیا جیت گئی
جانے کیا ایسی بات ہوئی وہ رُخ سے نقاب اٹھاتے نہیں

سرکار کی رحمت ہوتی ہے جب آنکھ کسی کی روتی ہے
محروم تمنا پلکوں پہ اشکوں کے دیپ جلاتے نہیں

سن سن کے مدینے کی باتیں بن بادل برسیں برساتیں
اے بادِ صبا کچھ تو ہی بتا کیوں مجھ کو پاس بلاتے نہیں

ہم چھوڑ کے در نہ جائیں گے بس گیت نبی کے گائیں گے
ہم مانگت ہیں اس آقا کے جودے کے بھیک جتاتے نہیں

سرکار کرم فرماتے ہیں جب یاد کرو وہ آتے ہیں
جو تڑپیں ان کی الفت میں انکو وہ کبھی تڑپاتے نہیں

اکھین میں آنسو پھیلے ہیں کر پا کچھو من میلے ہیں
جو آپ کے ہیں وہ غیروں کو اپنا دکھ درد سناتے نہیں

رحمت کی نجریا کر ڈالو منگتوں کی جھولی بھر ڈالو
سنتا ہوں تمہاری چوکھٹ پہ جو آئیں خالی جاتے نہیں

دل گنبد خضریٰ کا ہے امیں جس میں ہے مکیں طیبہ کا حسیں
ان سا نہ نیازؔی دیکھا کہیں ہم یونہی تو اتراتے نہیں

○

ہم درِ یار پہ سر اپنا جھکا لیتے ہیں
سچ بتانا ارے دُنیا تیرا کیا لیتے ہیں

اُس کو آنکھوں پہ بٹھاتے ہیں زمانے والے
جس کو محبوب خدا اپنا بنا لیتے ہیں

وقت کی قید نہیں ہیں یہ کرم کی باتیں
جب بھی سرکار کی مرضی ہو بلا لیتے ہیں

غم کے ماروں کا طبیبو نہ کرو کوئی علاج
ہم غم عشق نبی میں بھی مزہ لیتے ہیں

پتھرو تم تو ہو پتھر مگر آقا میرے
تم سے گر چاہیں تو کلمہ بھی پڑھا لیتے ہیں

جب نہیں ملتی کہیں سے بھی سکوں کی دولت
تیری محفل تیرے دیوانے سجا لیتے ہیں

یہ بھی سرکار کی رحمت ہے کرم ہے اُن کا
ہم جہاں جائیں وہاں رنگ جما لیتے نہیں

گنبد خضریٰ خدا تجھ کو سلامت رکھے
دیکھ لیتے ہیں تجھے پیاس بجھا لیتے ہیں

جب سے دیکھا ہے نیازیؔ وہ ریاض الجنتہ
ہم تو گھر بیٹھے بھی جنت کی ہوا لیتے ہین



مدینے پاک کی رنگین فضائیں یاد آتی ہیں
مہکتی جھومتی ٹھنڈی ہوائیں یاد آتی ہیں
ستونِ عائشہ کے پاس سجدوں میں وہ گر گر کر
جو کیں رو رو کے دل نے التجائیں یاد آتی ہیں
دھڑکتے دل لرزتے ہونٹ اور آنکھیں بھی نم دیدہ
وہ چپ چپ سی نگاہوں کی صدائیں یاد آتی ہیں
وہ رو رو سسکیاں لینا وہ سہمے سہمے سے رہنا
غلامانِ محمد کی ادائیں یاد آتی ہیں!!
تصور میں ابھی تک ہاتھ پھیلے ہیں اُسی در پر
حضورِ قدس میں مانگی دُعائیں یاد آتی ہیں
وہ سینے سے لگانا حاجیوں کو فرطِ اُلفت میں
مجھے اہلِ مدینہ کی وفائیں یاد آتی ہیں
وہ مجھ جیسے نکمے کو نیازیؔ در پہ بلوانا!
مجھے لج پالؔ آقا کی عطائیں یاد آتی ہیں



عجب رنگ کرم دیکھا ہواؤں میں گھٹاؤں میں
ہوائیں وجد کرتی ہیں مدینے کی فضاؤں میں
وہ گھڑیاں یاد آتی ہیں وہ لمحے یاد آتے ہیں
رہے ہیں چار دن جو گنبد خضریٰ کی چھاؤں میں
وہ سجدہ ریزیاں دل کی وہ سیل اَشک آنکھوں میں
بتاؤں کیا سرور و کیف تھا کیا کیا دُعاؤں میں
شہ کونین کے در پر فقیروں بادشاہوں کو!
جسے دیکھا بچشم نم دعاؤں التجاؤں میں
یہاں لینے نہیں دیتے تھے سکھ کا سانس غم مجھ کو
سکونِ دل ملا آخر مدینے کی ہواؤں میں!!!
مدینے کا سفر ہو عمر گزرے آنے جانے میں
رہے گردش سدا مولا مری حسرت کے پاؤں میں
ملے حسنین کے صدقے ہمیں بھی بھیک رحمت کی
ہمارا نام بھی شامل رہے تیری عطاؤں میں
نیازیؔ تو ہی اِک منگتا نہیں سرکارِ بطحا کا
ولی دیکھے نبی دیکھے محمدؐ کے گداؤں میں!



جو گلے لگائے عدو کو بھی وہ رسول میرا رسول ہے
کوئی خالی ہاتھ گیا نہیں یہ میرے سخی کا اُصول ہے

تو جو چاہے راضی ہو مصطفیٰ تو جو چاہے تجھ کو ملے خدا
کسی ٹوٹے دل کو تلاش کر کہ وہ دل خدا کو قبول ہے

جہاں فرشیوں کے قدم لگے جہاں عرشیوں کے بھی سر جھکے
جہاں غمزدوں کو سکوں ملے وہ اِک آستانِ رسول ہے

وہ جہاں جہاں سے گزر گئے وہاں پھول مہکے بہار کے
وہ جہاں گئے وہ جہاں رُکے وہاں رحمتوں کا نزول ہے

وہ نبی جو میرا بھلا کرے میری بخششوں کی دُعا کرے
مجھے بھول جائے وہ حشر میں میرے دُشمنوں کی یہ بھول ہے

اِسے جھک کے چوما ہے عرش نے ہے لگی نبی کے یہ پاؤں سے
اِسے ڈال آنکھوں میں شوق سے یہ درِ رسول کی دُھول ہے

اُسے کوئی ڈر ہے نہ کوئی غم ہے نبی کا اس پہ سدا کرم
ہے وہ ہر نگاہ میں محترم جو غلام آلِ بتول ہے

یہی فیصلے ہیں شعور کے سدا گیت گاؤ حضور کے
نہیں پیار جس کو حضور سے وہ تو آدمی ہی فضول ہے

ہے تجھی سے عظمت سرمدی ہے تجھی سے حسن میں دلکشی
جسے چھو سکے نہ خزاں کبھی تو سدا بہار وہ پھول ہے

یہ نیازیؔ جائے کہاں شہا کہ ہے نام لیوا یہ آپ کا
یہی جا کے کہنا تو اے صبا کہ وہ غمزدہ ہے ملول ہے



سبز گنبد کی قسم شہر محبت کی قسم
جالیوں کی آستاں کی خاک تربت کی قسم

تیرے یاروں کی محبت میرے ایماں کی دلیل
تیری نسبت کی قسم تیری رفاقت کی قسم

اُمتی تیرا کوئی دوزخ میں جائے گا کہاں
حق کی بخشش کی قسم تیری شفاعت کی قسم

تیری عظمت کا کیا ہے دُشمنوں نے اعتراف
تیرے حسن خلق کی شانِ مروت کی قسم

جو بھی آیا در پہ تیرے جھولیاں بھر کر گیا
تیری عادت کی قسم تیری سخاوت کی قسم

پنجتن کے باغ کا ہر پھول ہے رشک جناں
گلشن آل محمد تیری نزہت کی قسم

کوئی بھی لج پال تم سا ہے زمانے میں کہاں
ہے نیازی یہ حقیقت اِس حقیقت کی قسم

# پردہ پوش

الحاج عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ



نوریہ رضویہ پبلیکیشنز
11- گنج بخش روڈ لاہور
042-7313885

نام کتاب ——— پردہ پوش
شاعر ——— الحاج عبدالستار نیازی رحمۃ اللہ علیہ
صفحات ——— 96
نظر ثانی ——— ابن نیازی محمد زاہد نیازی
تعداد ——— 1100
اشاعت ——— ربیع الاوّل ۱۴۲۵ھ / مئی ۲۰۰۴ء
طابع ——— سید شجاعت رسول شاہ قادری
مطبع ——— اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور
ناشر ——— نوریہ رضویہ پبلی کیشنز لاہور
قیمت ———

ملنے کے پتے

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز
11 گنج بخش روڈ لاہور فون: 7313885

مکتبہ نوریہ رضویہ
گلبرگ اے فیصل آباد فون: 626046

# انتساب

محترم میاں محمود الحسن نقشبندی مجددی

ملتان والوں کے نام

جو تاج و تخت ختم نبوت کی تقدیس

کے صدقے میں تاجدار مدینہ کے ہر مدح خواں

کو اپنے سر کا تاج سمجھتے ہیں

# فہرست پردہ پوش

# پیش لفظ

میں خدا کے فضل وکرم اور محبوب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی رحمتوں کے صدقے اس سے قبل اپنا نعتیہ کلام نوائے نیازی، جلوے ہی جلوے، یا حبیبی مرحبا، باب کرم مجموعوں کے نام سے شائع کر چکا ہوں مجھے اس بات پر فخر ہے کہ میری اس کاوش کو ملک کے گوشے گوشے میں پذیرائی حاصل ہوئی - یہ سب کچھ سرور کائنات فخر موجودات حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کی برکت ہے۔ جو میرے لئے نہ صرف شہرت وسعادت بلکہ بخشش کا سامان بن گیا۔

یہ میرا نعتیہ مجموعہ کلام "پردہ پوش" کملی پوش آقا ومولا مکینِ خضریٰ رحمۃ اللعالمین کے حضور ایک اور نذرانہ عقیدت ہے میں نعت گوئی کے معاملہ میں فن کی باریکیوں سے زیادہ عقیدت کی قربتوں کو زیادہ اہمیت دیتا ہوں - میرے کلام میں اگر کہیں جھول بھی ہو تو پردہ پوش سرکار کی محبت میری پردہ پوشی کے لئے کافی ہے - میری عرض تمنا یہ ہے کہ پردہ پوش کا ہر قاری میرے لیے دعائے خیر وبرکت کرے اس کے ساتھ میں ہر قاری کو یقین دلاتا ہوں کہ پردہ پوش کا مطالعہ ان کے لئے بھی بہر صورت باعث خیر وبرکت ہوگا۔

عبدالستار نیازی نقشبندی

# عشقِ مصطفےٰ اور نیازیؔ

محترم عبدالستار نیازیؔ اُردو زبان کے معروف نعت گو شاعر ہیں اس سے پیشتر ان کے چار عدد نعتیہ مجموعے شائع ہو چکے ہیں اپنی تمام تر شاعرانہ صلاحیتوں کو انہوں نے مدحت رسولِ عربی کے لئے وقف کر رکھا ہے جو میری دانست میں ایک بہت بڑی سعادت ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ کسی شاعر کی فنی خوبیوں اور شاعرانہ مزاج کو اگر نقطۂ عروج پر دیکھنا مقصود ہو تو اس کے کسی نعتیہ شعر کی طرف رجوع کیا جائے۔ نعت اُردو شاعری کی نازک ترین صنف ہے اور صنف کی تمام تر لوازمات باریکیوں اور نزاکتوں کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے اس سے حسن وخوبی سے عہدہ براہونا کمالِ فن کا شاہد ہے فنِ نعت گوئی میں نہ صرف شاعرانہ خوبیوں اور اردو زبان پر مکمل گرفت کی ضرورت ہوتی ہے بلکہ اس میں حضور کی سیرتِ طیبہ کے متعلق مکمل معلومات کا ہونا بھی ضروری ہوتا ہے۔

عبدالستار نیازیؔ صاحب کے اس نعتیہ مجموعہ کلام میں متذکرہ شواہد موجود ہیں ان کی ہر نعت ''مدحت مصطفےٰ'' کے سلسلہ میں آئینہ دل دکھائی دیتی ہے جس میں حضور کی محبت پوری طرح عکس فگن ہے اس کے علاوہ عشقِ مصطفےٰ کے لئے عقیدت کی جو معراج ہوسکتی ہے...... نیازیؔ صاحب کا قلم اس کی مکمل راہنمائی کرتا ہے۔

میرے نزدیک نیازیؔ صاحب کا یہ مجموعہ کلام یا گلدستہ عقیدت ''پردہ پوش'' ان کے عقیدہ کی غمازی کرتا ہے ان کی ہر نعت ...... عشقِ مصطفےٰ کے اک نئے جذبہ کی ترجمان ہے...... بعض اشعار تو ایسے ہیں جن کے مطالعہ سے آنکھ از خود پرنم ہو جاتی ہے اور دل تڑپنے پر مجبور ہو جاتا ہے بلکہ کائنات محبت مصطفےٰ میں رقصاں نظر آنے لگتی ہے آپ بھی ان کا رنگ محبت اور جذبہ

شوق ملاحظہ فرمائیں۔

کاش دیدِ رسول ﷺ ہو جائے
التجا ہے قبول ہو جائے
تھام لو بڑھ کے دامنِ رحمت
گر کبھی تم سے بھول ہو جائے
بات بگڑی تری چوکھٹ پہ بنی دیکھی ہے
جھولی منگتوں کی اُسی در سے بھری دیکھی ہے
میری آنکھوں میں نیازؔی کوئی جچتا ہی نہیں
جب سے سرکارِ مدینہ کی گلی دیکھی ہے

مری دعا ہے کہ خدائے مصطفےٰ نیازؔی صاحب کے اس جذبہ عشق کو سلامت رکھے اور ان کے قلم کی ہر جنبش اک نئی نعت کی تخلیق کا باعث بنے۔ آمین

سید مسعود احمد شاہ
اسسٹنٹ کمشنر جنرل فیصل آباد ڈویژن

## حمد

"مالک الملک لاشریک" ہے تو
تو ہی تو ہے میرے خدا ہر سو

دونوں عالم کا تو ہی مالک ہے
ہر زبان پر صدائے اللہ ہو

بج رہا ہے جو ساز ہستی کا
اسکی خاموشیوں میں تیری نمو

پتہ پتہ کرے ثنا تیری،
کرکے شبنم کے پانیوں سے وضو

شاہ رگ سے قریں تیرا مسکن
ہے تیری جستجو مگر ہر سو

دونوں عالم میں رنگ تیرا ہے
پھول کلیوں میں ہے تیری خوشبو

ذرہ ذرہ ہے تیرا ہی ساجد
تو ہے مسجود لاشریک لہ

دل کی دھڑکن کرے تیری تسبیح
تیرے دم سے میری رگوں میں لہو

زندگی کوئی دم کا میلہ ہے
کر نیازیؔ تو اللہ اللہ ہو

# سجی رہے گی

در نبی پہ جبیں ہماری جھکی ہوئی ہے جھکی رہے گی
ہمارے سینے سنہری جالی لگی ہوئی ہے لگی رہے گی

چلوری سکھیو نبی کے در پر میرا نبی ہے کرم کا پیکر
شہِ مدینہ کی دھوم گھر گھر مچی ہوئی ہے مچی رہے گی

عمل سے خالی ہیں گرچہ داماں مگر ہمارا یہی ہے ایمان
نبی کی رحمت سے فردِ عصیاں دھلی ہوئی ہے دھلی رہے گی

خدا ہے ذاکر میرے نبی کا کبھی نہ یہ ذکر ختم ہوگا
ازل سے میرے نبی کی محفل سجی ہوئی ہے سجی رہے گی

ہیں مرے لب پر نبی کی نعتیں خدا کے لطف وکرم کی باتیں
کرم ہے ان کا کہ بات میری بنی ہوئی ہے بنی رہے گی

ہوں آستان نبی کا منگتا ہے میرے دامن میں انکا صدقہ
نبی کے صدقے میں میری جھولی بھری ہوئی ہے بھری رہے گی

کرم کی راتیں کرم کے دن ہیں اس یقیں ہی سے مطمئن ہیں
نگاہ رحمت ہماری جانب اٹھی ہوئی ہے اٹھی رہے گی

لحد کا ڈر ہے نہ خوف محشر شفیع محشر ہیں میرے سرور
ہمارے سر پر کرم کی چادر تنی ہوئی ہے تنی رہے گی

مکین خضریٰ مدینے والے نیازیؔ صدقے تیری عطا کے
تمہاری نسبت سے کھوٹی قسمت کھری ہوئی ہے کھری رہے گی



دیکھو محفل میں کیسے سرور آئے ہیں
آئے ہیں جھوم کر ابر نور آئے ہیں
دل یہی کہہ رہا نیازیؔ میرا
آج محفل میں میرے حضور آئے ہیں

# دو عالم کے والی

غلاموں سلاموں کے نغمے سناؤ کہ دنیا میں خیر الوریٰ آ گئے ہیں
مبارک تمہیں عاصیو غم کے مارو محمد حبیب خدا آ گئے ہیں

کھلے پھول غنچے بجی ڈالی ڈالی ہیں تشریف لائے دو عالم کے والی
چمن در چمن ہو رہی ہے منادی شہنشاہ ارض وسما آ گئے ہیں

خدا جس پہ نازاں خدائی بھی قرباں مہک جس کی پھیلی گلستاں گلستاں
امیر و فقیر و ارے بے نواؤ دو عالم کے حاجت روا آ گئے ہیں

اری مشکلو! مشکلوں میں نہ گھیرو نہ تنہا سمجھ کر مجھے آج چھیڑو
نکل جاؤ منہ کو چھپا کر یہاں سے کہ میرے بھی مشکل کشا آ گئے ہیں

یہ کون آیا اوڑھے کرم کا دوشالہ میرا کملی والا میرا کملی والا
اسی بات نے عاصیوں کو سنبھالا کہ شافع روز جزا آ گئے ہیں

پڑھے جا نبی کی تو نعتیں نیازیؔ نبی تجھ پہ راضی خدا تجھ پہ راضی
تیرا خالی دامن بھرا ہی رہے گا کہ منبع جود و سخا آ گئے ہیں



در در دھکے کھاندے رہندے۔ جیہڑے اک در تے نئیں ٹکدے
اونہاں لوکاں دے یار ہزاراں۔ جیہڑے۔ بن کے رہندے اِک دے

اوہو پاؤندے دید سجن دی۔ جیہڑے پیار وچہ رہندے سِکدے
مل نیازیؔ اوہو پاؤندے۔ جیہڑے یار دے ناں توں وِکدے

# منہ چھوٹا ہے

میں سرکار کا کہلاتا ہوں منہ چھوٹا ہے بات بڑی
میں عاصی میں نیچ نکما صاحبا تیری ذات بڑی

اس امید پہ آن کھڑے ہیں مارے جرم خطاؤں کے
ہوتی ہے سرکار کے در پر رحمت کی برسات بڑی

آؤ آؤ جھوم کے آؤ سرور دیں کی محفل میں
آپ کی محفل میں ہوتی ہے جلوؤں کی بہتات بڑی

عاصیو جاؤ در پہ نبی کے لے کر کاسے ہاتھوں میں
مرے نبی اب بھی کرتے ہیں بخشش کی خیرات بڑی

مری بیاض زیست کے دھندلے دھندلے خوشیوں کے الفاظ
اتنے بڑے غم مجھ کو ملے ہیں ہجر کی جتنی رات بڑی

پھر بھی کرم فرمائیں گے وہ پھر بھی بلائیں گے در پر
ان کے لئے کچھ بات نہیں ہے مرے لئے یہ بات بڑی

نعت نبی لب پر ہو نیازؔی ہاتھ میں ہار درودوں کے
اتنی بڑی سرکار کے لائق کوئی تو ہو سوغات بڑی

..............................

ہیں ہم بھی در پہ تیرے آپڑے غریب نواز
تمہارے سنگ ہیں نیناں لڑے غریب نواز

نیازؔی ناز کرے کیوں نہ اپنی قسمت پر
جو ہم غریب ہیں تو تم بڑے غریب نواز

# شان بڑی ہے

کملی والا میرا نبی ہے
میرے نبی کی شان بڑی ہے

سب آقاؤں کا ہے آقا
سب داتاوں کا ہے داتا
سب کی اس نے لاج رکھی ہے
میرے نبی کی شان بڑی ہے

اس کے کرم نے اس کی عطا نے
اس کی سخا نے اس کی دیا نے
ہر منگتے کی جھولی بھری ہے
میرے نبی کی شان بڑی ہے

جو مانگے منہ مانگی پائے
کوئی بھی محروم نہ جائے
رحمت کا مفہوم یہی ہے
میرے نبی کی شان بڑی ہے

سب سے اس کا روپ انوکھا
اس کا رنگ ہے سب سے چوکھا
سکی اس سے آس لگی ہے
میرے نبی کی شان بڑی ہے

محبوبوں کے پیار کا صدقہ　　دے مجھ کو دیدار کا صدقہ
چھوٹا منہ ہے بات بڑی ہے　　میرے نبی کی شان بڑی ہے

سر سوہت یٰسین کا سہرا　　نین نشیلے سندر چہرہ
اسکی جگت میں دھوم مچی ہے　　میرے نبی کی شان بڑی ہے

اللہ کا محبوب بنا ہے　　دنیا کا مطلوب بنا ہے
جسکی ان سے آنکھ لڑی ہے　　میرے نبی کی شان بڑی ہے

لاچاروں کو مہجوروں کو　　مجبوبوں کو مجبورں کو
اس کی رحمت پال رہی ہے　　میرے نبی کی شان بڑی ہے

ہے وہ سراپا ناز نیازیؔ　　جیت گیا تقدیر کی بازی
جس پر اس کی نظر پڑی ہے　　میرے نبی کی شان بڑی ہے



مانگے نہیں کسی سے گدا میرے غوث کا
کافی ہے اس کو جو بھی دیا مرے غوث کا
اللہ کا کرم ہے نیازیؔ یہ غوث پر
جلتا ہے آندھیوں میں دیا میرے غوث کا

# شہر محبت

اے کاش مہ گنبد خضریٰ نظر آئے
جس سمت نظر اٹھے مدینہ نظر آئے

کچھ اس کے سوا اور تمنا ہی نہیں ہے
سرکار کی گلیوں میں یہ منگتا نظر آئے

عشق شہ کونین ترا کتنا کرم ہے
آباد تجھی سے مری دنیا نظر آئے

ہم آپ کے ہوتے ہوئے کس در پہ صدا دیں
دنیا میں کوئی تجھ سا نہ آقا نظر آئے

کچھ اور تو مانگا نہیں کونین کے والی
دل آپ کی الفت میں تڑپتا نظر آئے

اللہ غنی آپ کے لہجے کی ادائیں
پتھر بھی سنے تو وہ پگھلتا نظر آئے

بھر دیجے دامان طلب دست کرم سے
کیوں غیر کے در پر ترا منگتا نظر آئے

اک چشم کرم اے شہ کونین ادھر بھی
خوابوں میں کبھی آپ کا جلوہ نظر آئے

اس رات کی ساعت پر فدا میرے دل و جان
جب خواب میں مجھ کو شہ بطحا نظر آئے

اللہ کا احسان نہیں ہے تو یہ کیا ہے
سرکار کی محفل میں یہ بندہ نظر آئے

پہنچے نہیں اس جا پہ قدم سدرہ نشیں کے
جس جا پہ ترا نقش کف پا نظر آئے

قسمت میں ہوں پھر شہر محبت کی ہوائیں
اللہ کرے پھر در والا نظر آئے

سجدہ وہی سجدہ ہے حقیقت میں نیازیؔ
جس سجدے میں تجھ کو ترا مولا نظر آئے

# کاش دیدرسول ہوجائے

کاش دید رسول ہو جائے
التجا ہے قبول ہو جائے

بن کے ابر کرم جو چھا جاؤ
سارا آنگن ہی پھول ہو جائے

بھیجنا ہر گھڑی درو دان پر
زندگی کا اصول ہو جائے

بعد مرنے کے میری خاک بدن
شہر بطحا کی دھول ہو جائے

چھیڑ دو ذکر تم مدینے کا
جب کبھی دل ملول ہو جائے

جب بھی غار حرا میں تو روئے
آیتوں کا نزول ہو جائے

آئے ہیں وہ غریب خانے پر
کاش یہ رات طول ہو جائے

تھام لو بڑھ کے دامن رحمت
گر کبھی تم سے بھول ہو جائے

میں نیازیؔ پڑھوں جو نعت رسول
وصل رب رسول ہو جائے

# نبی کا گھرانہ

اللہ اللہ نبی کا گھرانہ یہ گھرانہ ورئ الوریٰ ہے
اس میں حسنین ہیں فاطمہ ہے اس گھرانے میں مشکل کشا ہے

لب پہ ہیں تذکرے پنجتن کے پھول مہکے ہیں میرے چمن کے
ایسا ان کے کرم نے نواز اپنی قسمت پہ دل جھومتا ہے

امتی ہوں میں شاہِ زمن کا ہوں بھکاری میں مولا حسن کا
صدقے جاؤں میں اُنکی عطا کے دینے والے نے سب کچھ دیا ہے

نام پر تیرے سب کچھ ملا ہے نام پر تیرے سب کچھ فدا ہے
نام پر تیرے قربان جاؤں ہم غریبوں کا تو آسرا ہے

خیر سے تم ہی خیر الوریٰ ہو اور تمہی سید الانبیا ہو
کوئی تجھ سا ہوا ہے نہ ہوگا تیرے رب کا یہی فیصلہ ہے

میرا بھی ہے کوئی دنیا والو بے سہارا مجھے تم نہ سمجھو
ساتھ میرے میرا پیشوا ہے میرا رب ہے میرا مصطفےٰ ہے

لاج رکھ لو گدائے کرم کی بھر دو بھر دو ہماری بھی جھولی
کوئی یہ نہ کہے کملی والے تیری محفل سے خالی گیا ہے

کعبۂ عشق کا ہوں نمازی میں ہوں ان کی عنایت پہ راضی
میری تربت پہ لکھنا نیازؔی پنجتن کا یہ ادنیٰ گدا ہے



مصطفےٰ کی محبت ہی کام آئے گی
آئے گی ان کی رحمت ہی کام آئے گی
ان کی محفل نیازؔی سجاتے رہو
یہ عقیدت یہ نسبت ہی کام آئے گی

## بے وضو نہ ہو

ہے آن آرزو کہ کوئی آرزو نہ ہو
تو حرفِ التجا ہو مگر گفتگو نہ ہو
بھیگی رہیں یہ پلکیں سدا چشم شوق کی
دربار عشق میں تو کبھی بے وضو نہ ہو
دل کی نظر سے ڈھونڈ ہے دل میں چھپا ہوا
ملتا نہیں حبیب اگر جستجو نہ ہو
موجود تیرے پاس رہیں گے وہ گھڑی
تیری نظر میں وہ ہوں مگر ایک تو نہ ہو
لب پر ہو نعت گنبد خضریٰ نگاہ میں
اس کے سوا کوئی بھی مرے روبرو نہ ہو
عزت سے دیکھتی ہے نیازیؔ کو کائنات
سرکار کا غلام ہے کیوں آبرو نہ ہو

## کملی والا

ایسا طالب کوئی نہیں ہے جیسا حق تعالیٰ ہے
کوئی نہیں محبوب بھی ایسا جیسا کملی والا ہے

طٰہٰ کا سر تاج سجا ہے دوش پہ نور کا ہالا ہے
آنکھوں میں مازاغ کا کجرا آپ خدا نے ڈالا ہے

دنیا کہتی ہے یہ حلیمہ تو نے نبی کو پالا ہے
میں کہتا ہوں تجھ کو حلیمہ میرے نبی کو پالا ہے

اپنی بخشش اپنی بھلائی کا یہ کام نکالا ہے
اپنے نبی کے گن گاتے ہیں جب سے ہوش سنبھالا ہے

دیکھنے والوں نے دیکھا ہے وہ بھی منظر آنکھوں سے
ستر(۷۰) پینے والے ہیں اور دودھ کا ایک پیالہ ہے

کون ہے جس نے پائی نہیں ہے عزت عظمت اس در سے
اس در کی تم بات نہ پوچھو وہ در سب سے اعلیٰ ہے

جگمگ جگمگ ذرّہ ذرّہ روشن گوشہ گوشہ ہے
آمنہ بی کے چاند کا صدقہ گھر گھر نور اجالا ہے

کوئی نہیں غم توڑ لے رشتے مجھ سے نیازؔی یہ دنیا
مرا والی آقا شہر مدینے والا ہے

☆☆☆☆

دیکھئے تو ذرا حصار کرم — دو جہاں ہو گئے نثار کرم
جب نیازؔی نے ان کا نام لیا — آ گئی وجد میں بہار کرم

..........................

یا خدا ہو فضا مدینے کی — مانگو مانگو دعا مدینے کی
غم کے مارو تمہیں مبارک ہو — چل پڑی ہے ہوا مدینے کی

☆☆☆☆

## سکون جاں

جو بھی منگتے شہ کونین کے در جاتے ہیں
بھر کے دامن میں وہ بخشش کے گوہر جاتے ہیں
گھر کے آ جاتی ہیں رحمت کی گھٹائیں ہر سو
جب بھی سجدوں میں ترے گیسو بکھر جاتے ہیں
وجہ تسکین دو عالم ہے سکون جاں ہے
ذکر سے ان کے مقدر بھی سنور جاتے ہیں
کوچہ عشق میں کچھ سوچ سمجھ کر جانا
مال و زر چیز ہی کیا ہے یہاں سر جاتے ہیں
تیری محفل میں بصد عشق نہ آنے والے
جس طرح آتے ہیں وہ ویسے ہی گھر جاتے ہیں
آج بھی لوگ ترے نام پہ ہوتے ہیں فدا
آج بھی لوگ ترے نام پہ مر جاتے ہیں

لوگ راہوں میں بچھا دیتے ہیں آنکھیں اپنی
مرے محبوب کے دیوانے جدھر جاتے ہیں

ہم جو لیتے ہیں ترا نام مدینے والے
اشک غم چشم محبت میں نکھر جاتے ہیں

عشق میں ڈوب کے پڑھتا ہے نیازیؔ جب بھی
نعت کے شعر ہر اک دل میں اتر جاتے ہیں

# دستگیر

یا محمد دو جہاں میں آپ سا کوئی نہیں
انبیاء لاکھوں ہیں ختم الانبیاء کوئی نہیں

یا شفیع المذنبیں یا رحمۃ اللعالمین
آبرو رکھنا سر محشر میرا کوئی نہیں

آپ ہی بگڑی بناتے ہیں ہر اک نادار کی
آپ جیسا مہربان تو دوسرا کوئی نہیں

صدقہ اپنے لاڈلوں کا مری جھولی بھی بھرو
ہاتھ خالی آپ کے در سے گیا کوئی نہیں

سب کا اس دنیا میں ہے کوئی نہ کوئی دستگیر
ایک میں ہوں کہ مرا ان کے سوا کوئی نہیں

دردِ دل کس کو سناؤں آپ کے ہوتے ہوئے
آپ جیسا یا نبی در آشنا کوئی نہیں

اپنے قدموں میں ہی رکھ لیجئے نیازیؔ کو حضور
اور تو اس کے علاوہ مدعا کوئی نہیں



اللہ اللہ نگر مدینے کا — ذکر کر چشم تر مدینے کا
عندلیب ریاض سرور دیں — نام لے جھوم کر مدینے کا

میخانہ سہارا دیتا ہے نہ جام سہارا دیتا ہے
دیتا ہے تو کملی والے کا بس نام سہارا دیتا ہے

# نبی کا کرم

منگتے شہ حرم کے بسوئے حرم چلے
خوش بخت لوٹنے کو نبی کا کرم چلے

پڑتے نہیں ہیں پاؤں خوشی سے زمین پر
سلطان دو جہاں کی چوکھٹ پہ ہم چلے

منزل قدم قدم پہ قدم چومتی رہی
دیوانے ان کی راہ میں جتنے قدم چلے

کتنا حسیں مزاج ہے شہر رسول کا
اس شہر میں ہوا بھی جبیں کر کے خم چلے

کس کو مدینے پاک سے جانے کا غم نہیں
جو بھی چلے مدینے سے با چشم نم چلے

غم ان کا زندگی میں سہارا بنا رہا
صد شکر لے کے قبر میں بھی ان کا غم چلے

اس آتی جاتی سانس کا ٹوٹے گا سلسلہ
پڑھتے رہو درود تم جب تک یہ دم چلے

ہر وقت ہے نیازؔی کے لب پر نبی کی نعت
یہ بھی کرم ہے وصف نبی میں قلم چلے

☆☆☆☆

بن پئے آج کیف و سرور آئیں گے
اپنی محفل میں جس دم حضور آئیں گے

اشک پلکوں پہ روشن نیازؔی کرو
آئیں گے کملی والے ضرور آئیں گے

# حاضری ہوگی

وہ گھڑی بھی حسیں گھڑی ہوگی — جب مدینے میں حاضری ہوگی
تم پکارو تو ان کی رحمت کو — کھوٹی قسمت ابھی کھری ہوگی
خود خدا نے کیا ہے یہ وعدہ — امت مصطفیٰ بری ہوگی
تم سراپا درود بن جاؤ — پھر زیارت حضور کی ہوگی
ان کے غم میں تڑپ کے دیکھو تو — تم پہ قربان ہر خوشی ہوگی
جل سکیں گے نہ ظلمتوں کے دیئے — آ گئے آپ روشنی ہوگی
کوئی ایسا نہیں کرم نے تیرے — جس کی جھولی نہیں بھری ہوگی
مجھ خطا کار کا بھرم رکھنا — آپ کی بندہ پروری ہوگی
دیر کرتے نہیں کرم میں وہ — میری چاہت میں کچھ کمی ہوگی
کو ڈھونڈیں گے سب قیامت میں — ان پہ سب کی نظر لگی ہوگی

بات بن جائے گی نیازی کی
چشم رحمت جو آپ کی ہوگی

# نبی کے نام پر

کون دیتا ہے کسی کے نام پر
سب کو ملتا ہے نبی کے نام پر

حسن خود آگاہ بھی قربان ہے
مصطفیٰ کی سادگی کے نام پر

بخش دینا اے خدا میری خطا
تاجدار ہاشمی کے نام پر

زندگی وہ ہیں وہی زندہ ہوئے
مٹ گئے جو زندگی کے نام پر

جسکے در کی بھیک ہے تاج شہی
حق سے مانگو اس سخی کے نام پر

تر گئے ڈوبے ہوئے اس نام سے
میں فدا اپنے نبی کے نام پر

بندگی ہے جس کا ذکر خیر بھی
ہم تو مرتے ہیں اسی کے نام پر

انکے آنسو دھو گئے وہ داغ بھی
جو لگے تھے زندگی کے نام پر

ان کے صدقے تاج عظمت کا سجا
اے نیازی آدمی کے نام پر

# لہجہ تیرا

میرے نبی پیارے نبی ہے مرتبہ بالا ترا
جس جا کوئی پہنچا نہیں دیکھا وہاں تلوا ترا

یا سرور دنیا و دیں تجھ سا نبی کوئی نہیں
بعد از خدا ماہ مبیں ثانی نہیں واللہ ترا

تیرا سراپا یا نبی تفسیر ہے قرآن کی
واللیل مو طٰہٰ جبیں والشمس ہے چہرہ ترا

سرکش جو تھے مائل ہوئے دشمن جو تھے قائل ہوئے
مسحور کن تھا کس قدر یا مصطفیٰ لہجہ ترا

رحمت تھی پورے جوش پر میں بھی نہ تھا کچھ بے خبر
تجھ کو تجھی مانگ کر اچھا رہا منگتا ترا

خیرات دیتا ہے خدا ہر وقت تیرے نام کی
جس کو ملا جو کچھ ملا جتنا ملا صدقہ ترا

جائے کہاں یہ بے نوا در چھوڑ کر تیرا شہا
در در پہ وہ جاتا نہیں جس نے بھی در دیکھا ترا

محبوب رب اُمی لقب مجھ کو سکوں کی ہے طلب
نظر عطا مشکل کشا مشکل میں ہے بندہ ترا

ہر جا پہ تیری محفلیں ہر جا تجھی سے رونقیں
فرش زمیں، عرش بریں، جلوہ ترا چرچا ترا،

یا مصطفیٰ یا مجتبیٰ بھر دیجئے کاسا مرا
کر دو کرم رکھ لو بھرم سائل ہوں میں داتا ترا،

اے وارث ارض و سما نظر کرم بر حال ما
دیکھے نیازؔی پھر شہا وہ گنبد خضریٰ ترا

## تسکیں بداماں

دہلیز پہ سرکار کی جو لوگ پڑے ہیں
وہ خود بھی بھلے ان کے مقدر بھلے ہیں

دامان طلب ان کے عطاوں سے بھرے ہیں
جو تھام کے سرکار کی جالی کو کھڑے ہیں

اس دل کے مقدر میں نہیں کوئی بھی ظلمت
جس دل میں دیئے آپکی یادوں کے جلے ہیں

تسکین بداماں ہے ہر اک سانس ہمارا
جس دن سے ترے ہاتھ پہ بے دام بکے ہیں

سرشار ہیں سرشار وہ سرشار رہیں گے
پیمانے توجہ سے تری جن کو ملے ہیں

جنت کے اٹھاتے ہیں مزے شام سویرے
چھاؤں میں ترے روضے کی جو بیٹھے ہوئے ہیں

ہو نقشبندی ، چشتی ، فریدی کہ نیازیؔ
سرکار کے میخانے ہر اک سمت کھلے ہیں



ساقی داتے کم ہے ونڈناں کوئی پیوے یا نہ پیوے
اوہ نئیں پاوندا غیر دے ترلے جیہدا مالک راضی تھیوے

جنہاں نوں سوہنا آپے بالے اوہ بلدے رہن گے دیوے
اوہ نئیں پھیر نیازیؔ مردا جیہڑا یار دا ہو کے جیوے

# کبھی کبھی

ہوتی ہیں مستجاب دعائیں کبھی کبھی
چلتی ہیں رحمتوں کی ہوائیں کبھی کبھی
اشکوں کی روشنی میں کریں ذکر مصطفٰے
پلکوں پہ یہ دیئے بھی جلائیں کبھی کبھی
آئے نظر وہ خواب میں تو نیند کھل گئی
قسمت نے دیں ہیں یوں بھی سزائیں کبھی کبھی
وہ پاسباں نہ ہوں توں سنبھلنا محال ہے
چلتی ہیں اتنی تیز ہوائیں کبھی کبھی!!
اٹھے جدھر نگاہ تو ہوں سامنے حضور
یہ کیوں کہیں کہ جلوہ دکھائیں کبھی کبھی
آنسو نبی کی نعت پڑھیں ہر نفس درود
ایسے بھی ان کی بزم سجائیں کبھی کبھی

ملتا ہے بے سبب کبھی طیبہ کا اذن بھی
ہوتی ہیں اس طرح بھی عطائیں کبھی کبھی
کتنا بڑا کرم ہے یہ یاد حضور کا!!
آتی ہیں ان کی دل سے صدائیں کبھی کبھی
چھینٹا کرم کا کوئی نیازیؔ پہ بھی حضور
بادل کرم کے جھوم کے آئیں کبھی کبھی



نہ کوئی تیرا ہے ہمسر، نہ تیرا ہے ثانی
تو آفتاب ولایت تو مرد حقانی

نیازیؔ بھی تو جماعت علی میں شامل ہے
کرو کرم کی نظر مرے قبلہ لاثانی

# نام آتے ہیں

شاہ خیرالا نام آتے ہیں دو جہاں کے امام آتے ہیں
حامئ بیکساں شہ شاہاں ہر مصیبت میں کام آتے ہیں
سرور انبیاء کو ہر لمحے میرے رب کے سلام آتے ہیں
کیوں پریشاں کرے انہیں مشکل جن کو پنجتن کے نام آتے ہیں
وہی پاتے ہیں فیض محفل میں جو بصد احترام آتے ہیں
کتنے خوش بخت ہیں وہ لوگ جنہیں حاضری کے پیام آتے ہیں
خیر مقدم کرے نہ کیوں جنت مصطفٰے کے غلام آتے ہیں
قدسیان فلک بھی بہر سلام صبح آتے ہیں شام آتے ہیں

کیوں نیازؔی وہ میکدے جائیں
جن کو طیبہ سے جام آتے ہیں

# مصدر انوار

اے صبا سرکار کی باتیں سنا — سید ابرار کی باتیں
میں درودوں کے ہوں نغمے چھیڑتا — تو مجھے سرکار کی باتیں
پھر مہک اٹھیں مرے زخموں کے پھول — نور کی گلزار کی باتیں
سبز گنبد اور سنہری جالیاں — مصدر انوار کی باتیں
جس سے حاصل ہو سکون دل مجھے — ہاں ذرا اس یار کی باتیں
ہم نہ جانے کب مدینے جائیں گے — تو مرے من ٹھار کی باتیں
میں پڑھوں وجدان میں صلے علیٰ — پیار سے تو پیار کی باتیں
ہم کو دوزخ سے نہ اے واعظ ڈرا — رحمت غفار کی باتیں
جس کا صدقہ مانگتے ہیں دو جہاں — اس سخی دربار کی باتیں
جس نے بانٹے عمر بھر امت کے غم — مونس و غمخوار کی باتیں
شاید آ جائیں کبھی وہ خواب میں — وصل کی دیدار کی باتیں سنا

ہے نیازی دم میں جب تک دم ترے
احمد مختار کی باتیں سنا

## ہمدرد کا سایہ

اغیار کا احسان اٹھایا نہیں جاتا
ہر در پہ یہ سر ہم سے جھکایا نہیں جاتا
اس دل کے مقدر میں نہیں کیف حضوری
جو دل تیری یادوں سے بسایا نہیں جاتا
قدموں میں بلا لیجئے سرکار مدینہ
اب صدمہ جدائی کا اٹھایا نہیں جاتا
احسان پہ احسان کئے جاتے ہیں سرکار
لیکن کوئی احسان جتایا نہیں جاتا
ہر ایک کی قسمت میں کہاں جام حضوری
کم ظرف کو یہ جام پلایا نہیں جاتا
آتے ہیں وہی جن کو بلائیں شہ والا
ہر ایک کو محفل میں بلایا نہیں جاتا

دربان اٹھائیں گے اگر در سے کہوں گا
لاچار ہوں سر مجھ سے اٹھایا نہیں جاتا
ہو جاتا اشکوں سے عیاں درد محبت
میں لاکھ چھپاتا ہوں چھپایا نہیں جاتا
یاد آتے ہیں رہ رہ کے مدینے کے مناظر
طیبہ کا سفر مجھ سے بھلایا نہیں جاتا
سرکار پہنچتے ہیں وہاں پر بھی نیازی
جس جا کسی ہمدرد کا سایا نہیں جاتا

# احسان تیرے

جیتے جی خواب میں دیدار ہوں جاناں تیرے
ہم تو مر کر بھی نہ بھولیں گے یہ احساں تیرے
پھیل جاتی ہے دو عالم میں کرم کی خوشبو
جھوم کر نام جو لیتے ہیں گلستاں تیرے
ایک رحمت کی نظر ہم پہ مدینے والے
ہے یہ حسرت کہ کبھی ہم بھی ہوں مہماں تیرے
اک تیری ذات نے بخشی ہے سکوں کی دولت
ہم تو گن گاتے رہیں گے شہ خوباں تیرے
تجھ کو اللہ کے محبوب کی نسبت ہے ملی
کتنے اچھے ہیں مقدر ارے انساں تیرے
شہر خوباں سے تو خوشبوئیں اڑا لائی ہے
ایسے انداز ہیں کچھ فصل بہاراں تیرے
حاضری ہوگی نیازیؔ تیری آقا کے حضور
پورے ہو جائیں گے اک روز یہ ارماں تیرے

# گدائی دے

میرے کریم کوئے نبی کی گدائی دے
مجبوریوں کی قید سے مجھ کو رہائی دے

پھر اپنی ان نگاہوں سے دیکھوں دیار پاک
پہلے تصورات کو در تک رسائی دے

بن کر سہارا آئیں گے سرکار دو جہاں
رو رو کے ان نام کی دل سے دہائی دے

گزرے حیات ذکر رسالت مآب میں
مولا مجھے حبیب کی مدح سرائی دے

ہو دل میں تو ہی تو میرے نقش دوئی نہ ہو
جس سمت بھی نظر پڑے تو ہی دکھائی دے

نیت کروں نیازی تو کعبہ ہو سامنے
سجدے میں سر جھکے تو مدینہ دکھائی دے

# تیرے نام سے

تیرے میکدے پہ نثار میں مجھے کیا غرض کسی جام سے
جو نشہ ہوا میرے ساقیا وہ نشہ ہوا تیرے نام سے

کیوں کسی کا بن کے گدار ہوں نہ فسانہ غم دل کہوں
بھلا کیوں کسی کے میں در جھکوں مجھے کام ہے تیرے کام سے

ی گلستاں کی بہار ہوں نہ کسی خزاں سے ہے واسطہ
میں ہوں مطمئن اسی بات پر نہیں رابطے میرے شام سے

و ملے ہیں جام سرور کے جو کرم ہوئے ہیں حضور کے
مجھے کیسے در پہ بلا لیا کوئی پوچھے آ کے غلام سے

مصطفیٰ کی وہ ساعتیں وہ سرور و کیف کی لذتیں
وہ حبیب پاک کی محفلیں تھیں سجی درود و سلام سے

یہ قدم قدم پہ عنائتیں یہ تیرا کرم یہ نوازشیں
جو ملیں نیازی کو عزتیں تیرے نام سے تیرے نام سے

# حسیں سے حسیں

اُن کی یادوں کے انوار سے جو دل کے آنگن سجاتے رہیں گے
مصطفٰے ان کی خوابوں میں آ کر اپنے جلوے دکھاتے رہیں گے

نام ان کا لبوں پر سجا کر ہم مقدر جگاتے رہیں گے
ساتھ جب تک دیا زندگی نے ان کی نعتیں سناتے رہیں گے

لاکھ بدلے ہوں تیور فضا کے بگڑے بگڑے ہوں رخ بھی ہوا کے
جو جلائے دیئے مصطفٰے نے وہ دیئے جگمگاتے رہیں گے

انکی رحمت پہ کامل یقین ہے نا امیدی سے رشتہ نہیں ہے
وہ کرم سے گدائے کرم کو اپنے در پہ بلاتے رہیں گے

ہر گھڑی تھی حسیں سے حسیں تر لمحہ لمحہ تھا بہتر سے بہتر
دن جو گزر در مصطفٰے پر عمر بھر یاد آتے رہیں گے

لاکھ طوفاں ڈبونے کو آئیں زور اپنا ہوائیں دکھائیں
ان کی نسبت سے خود ہی کنارے پیشوائی کو آتے رہیں گے

منہ نہ دیکھیں گے رسوائیوں کا ہر قدم پہ رہیں گے سلامت
ان کی رحمت نے اب تک بچایا وہ ہمیشہ بچاتے رہیں گے

ہم غریبوں کے گھر کا مقدر وہ کبھی تو جگائیں گے آ کر!
اس توقع پہ ہم اے نیازیؔ دیدہ و دل بچھاتے رہیں گے



راضی کیتا یار مساں جے اوہدے قدماں تے سر دھر کے
منتاں کر کر ترلے کر کر سو سو ہاڑے کر کے

آخر عشق دی بازی جت لئی اساں اپنا سب کچھ ہر کے
یار دا پتہ نشان نیازیؔ جس پایا' پایا مر کے

# سرزمین حرم

یاشفیع امم ایک چشم کرم سب پہ لطف و کرم ہیں دوام آپ کے
آپ شان کرم آپ جان عطا پیارے پیارے لقب ہیں تمام آپ کے

آپ کے ہی آرزوں کی منزل بھی ہیں آپ ہی دونوں عالم کا حاصل بھی ہیں
حاصل وصف رب العلیٰ ہیں شہا روح کون مکاں سارے نام آپ ہیں

قدسیاں فلک سر جھکائے ہوئے دامن دل کو اپنے بچھائے ہوئے
لے کے تحفے درودوں کے یا مصطفےٰ مانگتے ہیں کرم صبح وشام آپ کے

وہ بھی انساں بھلا کوئی انسان ہے اس کا ایمان بھی کوئی ایمان ہے
اے حبیب خدا جس کے دل میں نہیں عزتیں آپ کی احترام آپکے

آ گئے مصطفےٰ کے جہاں بھی قدم وہ زمیں بن گئی سرزمین حرم
سج گئیں عشق کی جلوہ گاہیں وہاں ہوگئے ہیں جہاں بھی قیام آپ کے

اک قدم فرش سے عرش تک کا سفر اوج سدرہ بھی ہے آپ کی رہگذر
کوئی سمجھا نہ سمجھے گا یا مصطفیٰ مرتبہ آپ کا اور مقام آپ کے

آپ کے در کا مانگت بھی سلطان ہے میرا ایمان ہے میرا ایمان ہے
یا نبی آپ کی تو بڑی شان ہے کرتے ہیں بادشاہی غلام آپ کے

نقشبندی نظامی ہو چشتی کوئی صابری قادری یا فریدی کوئی
سب کے سب آپکے ہی یہ میخوار ہیں سب کو سرشار کرتے ہیں جام آپ کے

اپنا ایماں بنا لے تو ذکر نبی ہے نیازیؔ یہی حاصل بندگی
اپنے لب پر سجالے تو نعت نبی تجھ کو آئیں گے پیہم سلام آپ کے



زندگی با اصول اچھی ہے
سر زمین رسول اچھی ہے
ہیرے موتی نیازیؔ کچھ بھی نہیں
شہر بطحا کی دھول اچھی ہے

## داتا کا در

بحمد اللہ گداؤں کو ملا داتا کا در ایسا
کوئی خالی نہیں جاتا سخی کا ہے یہ گھر ایسا

جو امت کیلئے روتا رہا سجدے میں سر رکھ کر
نہ دیکھا چشم عالم نے کوئی بھی چشم تر ایسا

میں اک ایسا بھی سجدہ چاہتا ہوں ان کی چوکھٹ پر
نہ اٹھے پھر کبھی جھک جائے سجدے میں یہ سر ایسا

وہ اوڑھے کالی کملی مسجد نبوی میں بیٹھے ہوں
پڑھوں جب نعت میں ان کی مجھے آئے نظر ایسا

جہاں سے کاسہ خیرات بھرتا ہے دو عالم کا
ترے در کے سوا دیکھا نہ در ایسا نہ گھر ایسا

سمجھتے ہیں جو ان کو اپنے جیسا وہ یہ بتلائیں
گیا ہے عرش اعظم پر کبھی کوئی بشر ایسا

میں آنکھیں بند کرتا ہوں تو ہوتا ہوں مدینے میں
کیا کرتا ہوں اکثر مدینے کا سفر ایسا

وہ بے آواز اشکوں کی صدا سرکار کے در پر
وہ کیف آئے نہ شاید پھر کبھی بھی عمر بھر ایسا

وہ جس کی راہبری پہ راہبر بھی ناز کرتے ہیں
خوشا قسمت کہ ہم کو مل گیا ہے راہبر ایسا

ہیں جتنے انبیاء سارے ہی ارفع اور اعلیٰ ہیں
مرے سرکار ہیں جیسے نہیں کوئی مگر ایسا

سلاطین زمانہ پل رہے ہیں جس کے صدقے سے
تمہیں ہو اور کوئی بھی نہیں ہے تاجور ایسا

سرِ محشر وہی تو ہیں جو ہم کو بخشوائیں گے
رکھو کامل یقین تم رحمت سرکار پر ایسا

مدینہ جس کی منزل ہو مدینے میں جو لے جائے
تمنا ہے مجھے مل جائے کوئی ہم سفر ایسا

شرف بخشیں حضوری کا دوبارہ بھی نیازیؔ کو
کرم ہو جائے اے سرکار پھر بار دگر ایسا

# ذکر محمدی

محبتوں کے ہیں یہ تقاضے کہ لو لگاؤ غم نبی سے
صدائیں صلے علیٰ کی گونجیں نگر نگر سے گلی گلی سے
کسی سے شکوہ ہے نہ گلہ ہے میں خوش ہوں آقا نے جو دیا ہے
حضور بھرتے ہیں میرا دامن میں مانگتا ہوں حضور ہی سے
کہا خدا نے حبیب میرے لے اب تو سجدے سے سر اٹھا لے
میں بخش دونگا تمہاری امت کہ ہم تو خوش ہیں تیری خوشی سے
واز اپنے کرم کا صدقہ کہ دل نہ ٹوٹے کسی گدا کا
رہے نہ خالی کسی کی جھولی ہے ہم نے مانگا بڑے سخی سے
محبتوں کے قرینے دیکھے کرم کے منظر مدینے میں
خدا گواہ ہے خدا ملا ہے ہمیں مدینے کی حاضری سے
دھر ادھر نہ پھرو خدا را نہ ڈھونڈو غیروں کا تم سہارا
نبی ملے گا خدا ملے گا خدا کے بندوں کی دوستی سے
نہ سیم وزر سے نہ چشم وجاہ سے نہ بادشاہوں کی بارگاہ سے
سکوں کی دولت ملی نیازی ہمیں تو ذکر محمدی سے

# کہیں نہیں

دنیا میں تیرے جیسا دوسرا کہیں نہیں
چاند تو ہیں لاکھوں لیکن کوئی مہ جبیں نہیں

کون و مکاں میں تورے نام کی دہائیاں ہیں
فرش کیا ہے عرش پہ بھی توری بادشاہیاں ہیں
دیکھی ہے خدائی کوئی تجھ سا حسیں نہیں

چرچا جہان میں ہے تیرے ہی مقام کا
زمیں آسماں پہ باجے ڈنکا تورے نام کا
کسی نام میں بھی ایسی خوبیاں نہیں نہیں

آئی ری تجلی آئی رات معراج کی
عرش پہ سواری پہنچی مورے مہا راج کی
عشق سر عرش پہنچا عقل کی یقیں نہیں

خوبیاں ہی خوبیاں ہیں شہر رسول میں
نقش کفِ پائے آقا رہے اس کی دھول میں
دو جہاں میں کہیں بھی مدینے سی زمیں نہیں

سب پہ مدینے والے کرو مہربانیاں
قسمت میں ہمری ہر دم رتاں ہوں سہانیاں
ترا کہا ٹالے کبھی رب العالمیں نہیں

فرش پہ بھی شہرہ تیرا عرش پہ بھی چرچا ہے
قصرِ دنیٰ میں ایسا عاشقوں نے دیکھا ہے
تو ہی تو ہے اور کوئی دوسرا مکیں نہیں

کہتا ہے نیازی آقا توری بڑی شان ہے
مانے یا نہ مانے کوئی میرا تو ایمان ہے
پیار نہیں جس کو تجھ سے کوئی اس کا دیں نہیں

# غریب نواز

مہا راج غریب نواز کب گھر آؤ گے
اے اجمیری شاہباز کب گھر آؤ گے

مجھ سے مری تقدیر ہے روٹھی خواجہ آیو میں گئی لوٹی
توری ذات پہ مو ہے ناز کی گھر آؤ گے

ارج کرت ہے توری داسی تو بن خواجہ چھائی اداسی
مورے باجیں من کے ساز کب گھر آو گے

بل بل تو پہ واری جاؤں من مندر میں دیپ جلاؤں
دوں پل پل یوں آواز کب گھر آؤ گے

سر سوہت ہے تاج عثمانی    قطب الدین کریں دربانی
ولین میں ممتاز    کب گھر آؤ گے

ہر چشتی کا دین دھرم ہو    سب کے خواجہ لاج بھرم ہو
موری پوری ہوت نماز    کب گھر آؤ گے

رو رو بیتی جاویں رتیاں    کرت نیازیؔ توری بتیاں
تورے چرن پڑوں دمساز    کب گھر آؤ گے

دکھاں تے درداں دے ہتھوں میں تے کدوں دا مر جانا سی
ہن تک مینوں جیوندیاں رکھیا تیرے پیار دیاں خوشبوواں
نیازیؔ

# بھانڈا خالی

اللہ اللہ مرے نبی دی سب توں شان نرالی اے
سب دے عیب چھپاون والی اوس دی کملی کالی اے

میریاں امیداں دا گلشن ہریا بھریا رہندا اے
جس دن توں میں سبز گنبد دی ویکھ لئی ہریالی اے

منہ مدینے ولے کر کے کر فریاداں رو رو کے
اوہ سوہنا لج پال ہے جس نے ہر اک دی لج پالی اے

لکھ روے کوئی کردا بھاویں دل تھیں اللہ اللہ ہو
جے نئیں دل وچہ عشق نبی دا سمجھو بھانڈا خالی اے

نبیاں دے سلطان دے در دا صدقہ جنہوں جڑیا اے
اس خوش بخت گدا دے در دا ویکھیا جگ سوالی اے

مینوں سدھ بدھ ہو نہ کوئی اینی گل سمجھا دیواں
جس تے راضی ہویا سونہاں اوہو کرماں والی اے

اوہدی مثل مثال نہ کوئی اوہدے جیہا لج پال وی نئیں
سوہنیاں دے اوہ سردا سائیں کوجھیاں دادی والی اے

سدا درود و سلام دے تحفے رب بھیجے جس سوہنے نوں
سب کجھ اوہدی خاطر ہویا اوہ کونین دا والی اے

جھولی وچہ خوشبوآں بھر کے سوہنے نبی دے نام دیاں
مرے شعراں دے گلشن دی مہکی ڈالی اے

دل وچہ عشق دا چانن ہووے فیر نیازیؔ ویکھ ذرا
اوہ سرکار دا روضہ دسدا اوہ روضے دی جالی اے



مجبوراں مہجوراں تائیں کیہڑا دیوے آن دلاسے
کاگ نہ بولن بیٹھ ہنیرے میں ویکھاں آسے پاسے
راہ تکدے دیاں اکھیاں تھکیاں میرے مک گئے سارے ہاسے
کول نیازیؔ دے ہن آجا میرے نین چراں سے پیاسے

# نورازل دا

کونین دے مالک تے مختار دیاں گلاں
من ٹھار دیاں سب دامن ٹھار گلاں

بن پیتیاں مستاں دا دل مست کری جاون
اس ساقی کوثر دے میخوار دیاں گلاں

دل کردا اے جا پہنچاں سرکار دی چوکھٹ تے
کردا اے جدوں کوئی سرکار دیاں گلاں

ہر درد دا دارو اے ہر غم دا مداوا اے
اس امت عاصی دے غم خوار دیاں گلاں

پھل بخشش ورحمت دے بن پانی کھڑے رہندے
کی پچھدے او طیبہ دی گلزار دیاں گلاں

جس ویلے مدینے دی مینوں یاد ستاوندی اے
میں چھیڑ کے بہہ جاناں دربار دیاں گلاں

اللہ دی رحمت دے کھل جان گے دروازے
توں پیار تھیں کریا کر سرکار دیاں گلاں

اک شام ابد دی اے اک نور ازل دا اے
محبوب دے گیسو تے رخسار دیاں گلاں

ہے انج تے پتہ سارا سوہنے نوں نیازی دا
دس دیوے کوئی پھر وی لاچار دیاں گلاں



یہ میکدہ ہے نگاہوں کا جام چلتا ہے
تمہارے نام سے منگتوں کا کام چلتا ہے
جہاں نیازؔی سہارا کوئی نہیں دیتا
وہاں بھی سرور عالم کا نام چلتا ہے

# پڑھائیاں تیرے ناں دیاں

ہر پاسے پیاں نے دہائیاں تیرے ناں دیاں
فرش عرش اتے رشنائیاں تیرے ناں دیاں
تیرا نام لیاں ٹل جاندیاں بلاواں نے
تیرے نام وچہ مولا رکھیاں شفاواں نے
شاناں میرے اللہ نے ودھائیاں تیرے ناں دیاں
ہر پاسے پیاں نے دہائیاں تیرے ناں دیاں
کیڈا سوہنا نام تیرا مدنی من موہنیاں
جگ ہویا سونہاں تیرے ناں نال سوہنیاں
عظمتاں نئیں سمجھیاں سودائیاں تیرے ناں دیاں
سہک دے رئے نبی تیری سوہنیاں غلامی نوں
رکھاں سر قدماں اتے رکھیا سلامی نوں

دیتاں نے کنکراں گوائیاں تیرے ناں دیاں
ہر پاسے پیاں نے دہائیاں تیرے ناں دیاں
چانن اونہاں سینیاں چہ رہندے سدا نور دے
بڑے کرم اونہاں اتے دیکھے نے حضور دے
جہناں لوکاں محفلاں سجائیاں تیرے ناں دیاں
ہر پاسے پیاں نے دہائیاں تیرے ناں دیاں
سوہنیاں توں سوہنیاں جگ توں نرالیا
والیا مدینے دیا کالی کملی والیا
شاناں سارے نانواں توں سوائیاں تیرے ناں دیاں
ہر پاسے پیاں نے دہائیاں تیرے ناں دیاں
چھڈ کے جہاں دے میں قصے تے کہانیاں
توڑ تاڑ سٹیاں میں تسبیاں پرانیاں
جدوں توں میں کیتیاں پڑھائیاں تیرے ناں دیاں
ہر پاسے پیاں نے دہائیاں تیرے ناں دیاں
اکو بوہے بیٹھے رہندے پکے جو اصول دے
دنیا دی شاہی نوں اوہ کدی نئیں قبول دے
جہناں نے وی کیتیاں گدائیاں تیرے ناں دیاں
ہر پاسے پیاں نے دہائیں تیرے ناں دیاں

کھا کھا دوائیاں جیہڑے جگ دیاں اَکے نے
جگ دے طبیب جتھے زور لا کے تھکے نے
اوتھے کم آئیاں نے دوائیاں تیرے ناں دیاں
ہر پاسے پیاں نے دہائیاں تیرے ناں دیاں
نظر نیازیؔ کیتی جدوں سرکار نے
پیر پائے ویہڑے میرے مہکدی بہار نے
جنیاں بہاراں آئیاں تیرے ناں دیاں
ہر پاسے پیاں نے دہائیاں تیرے ناں دیاں



بخشا سکوں ہے گنج شکر تیرے جام نے
بے نام کو ہے نام ملا تیرے نام نے
صدقے نیازیؔ شان پہ تیری ہے یا فرید
سہرے تمہارے گائے ہیں خواجہ نظام نے

# لج پال نبی

طٰہٰ دیاں شاناں والا نبی بے مثل نبی بے مثال نبی
جاؤ ساری دنیا ویکھ لوو کتے نہیں ایسا لج پال
میں عقل دانائی نہیں منگدا شاہاں دی گدائی نہیں منگدا
میں ساری خدائی نہیں منگدا تیرا منگناں پاک جمال
نہ شان گھٹاؤ یاراں دا سرکار دے خدمت گاراں دا
اوہ محشر تک وی نہیں بجھنے جیہڑے دیوے دتے بال
میں لکھ لکھ صدمے جھل داہاں لکھ لکھ کے چٹھیاں گھل داہاں
رب جانے اپنے روضے تے سدن گے کیہڑے سال
آساں وچہ عمراں بیت گئیاں ہو آئیاں سیاں نال دیاں
میرا مستقبل دیاں آساں وچہ گیا ماضی روو ے حال
بنے اوکڑ تے میں ڈول دانہیں غیراں دے سہارے ٹولدا نہیں
ہر مشکل دے وچہ ہندے نے ہر ویلے میرے نال
نہ ہو کے ہاواں بھریا کر اوہدا ذکر نیازی کریا کر
پھر ویکھیں ہر ہر غم تائیں کیویں پل وچہ دیندے ٹال نبی

# کملی والا

دو جگ دا سلطان کملی والا
ساڈا دین ایمان کملی والا
میں صدقے میں استوں واری   نال غریباں اوہدی یاری
سب داماں تران کملی والا
اوہدے جیڈ نہ سوہنا کوئی   بن ڈٹھیاں میں اوہدی ہوئی
ہے میری جند جان کملی والا
ہے والشمس نبی دا چہرہ   چہرے تے یٰسین دا سہرہ
نبیاں چوں ذیشان کملی والا
اوہدے دم دے نال بہاراں   کھڑیاں ہر پاسے گلزاراں
وسدا وچہ جہان کملی والا
ڈبے سورج نوں وی موڑے   نال اشارے چن نوں توڑے
ویکھن وچہ انسان کملی والا
کملی والا سب توں بالا   خلق دا پیکر خلق توں اعلیٰ
خالق دی ہے شان کملی والا

دیریاں لئی دی منگدا خیراں عرش دیاں کر دا اے سیراں
بن رب دا مہمان کملی والا
ایسے کریم توں صدقے جاواں پتھر کھائے دیوے دعاواں
صفتاں وچہ رحمان کملی والا
میری حیاتی اوہدیاں یاداں پلے بھردا نال مراداں
کردا کرم دا دان کملی والا
ذرے دی اوقات نہ کوئی ہور نیازیؔ بات نہ کوئی
میری جان پہچان کملی والا

## سہارا یا رسول اللہ

کرو ہن میرے درداں دا وی چارا یا رسول اللہ
بلاؤ مینوں روضے تے خدارا یا رسول اللہ

دلاں تے راج ترا اے ہر اک محتاج تیرا اے
دو عالم دا تیرے در تے گذارا یا رسول اللہ

میری بے چین اکھیاں نوں کدی تے چین آ جاوے
کدی تے خواب وچ ہو وے نظارا یا رسول اللہ

قدم چمے نے چن آ کے تے رکھ آئے سلامی لئی
تساں جد وی کدی کیتا اشارہ یا رسول اللہ

بلا کے عرش تے اللہ نے سارے رسولاں چوں
تیری عظمت دا خود کیتا نتارا یا رسول اللہ

بھر و یاداں دے پھلاں نال دامن دل دے گلشن دا
چمن مہکے میرا سارے دا سارا یا رسول اللہ

کھڑا جبریل وی اے دست بستہ تیری چوکھٹ تے
دو عالم توں تیرا افضل دوارا یا رسول اللہ

تیرے گنبد نوں ساری رات چم چم نال کرناں دے
تیرے پڑھدا قصیدے تارا تارا یا رسول اللہ

تیرے ناں دے سہارے تے نیازیؔ موج کرداۓ
تیرے ٹکڑے تے ہے میرا گذرا یا رسول اللہ

# دن پھر گئے

آگیا آگیا والی کونین دا بیکساں بے قراراں دے دن پھر گئے
میرے لج پال سوہنے دا ہویا کرم میرے ورگے ہزاروں دے دن پھر گئے

پتے پتے اتے حسن سرکار دا ڈالی ڈالی کرے ورد صلّے علےٰ
ایسی چلی نبی دے کرم دی ہوا پھل مہکے بہاراں دے دن پھر گئے

اللہ اللہ نبی دیاں غمخواریاں اوکڑاں دور ہوئیاں سروں ساریاں
نال سوہنے دے لائیاں جدوں یاریاں کملی والے دے یاراں دے دن پھر گئے

بھاگ جاگے حرا ثور دی غار دے لگے جس دم قدم میری سرکار دے
رو رو منگیاں دعاواں جدا مت لئی کلی امت کی غاراں دے دن پھر گئے

گولڑے شرق پور چورے اجمیر وچہ پاکپتن ،علی پور تے ،ہجویر وچہ
اوہدے میخواراں کھولے میخانے جدوں میرے جہے بادہ خواراں دے دن پھر گ

کاسے بھردتے سوہنے نے امید دے آگئے گھر غریباں دے دن عید دے
جام بخشے نبی نے جدوں دید دے مروے جاندے بیماراں دے دن پھر گ

نہ پلاون دیاں تے نہ پینے دیاں گلاں کردا ہاں میں تے مدینے دیاں
ایسی نسبت دی دولت نیازی ملی میریاں سوچاں وچاراں دے دن پھر گئے

# سلاماں کردا

سوہنے نوں عرش جھک کے رہندا سلاماں کردا
جبریل مل کے بیٹھا بوہا نبی دے گھر دا

نام نبی دا صدقہ کھاناں ایں توں وی میں وی
سوہنے دا نام لے کے ہر کوئی موجاں کردا

اللہ کرے مبارک شاہاں نوں بادشاہی
میرے لئی اے کافی ٹکڑا سخی دے در دا

دیکھو کدوں ہے اوندا پیغام حاضری دا
راہ دیکھنے ہاں چرتوں سوہنے دے نامہ بر دا

میں پیر چمدا رہندا محبوب کبریا دے
ذرہ کدی بے ہندا اوہدی میں رہ گذر دا

کملا نہ بن دلا توں بہہ جاتوں آس لا کے
آوے گا سوہنا اک دن ایویں نہ جا تو مردا

نسبت مری لاثانی مرشد مرا لاثانی!
دامن نیازی ہتھ وچہ ہے میرے بختاور دا



کھلا ہوا یہ میخانہ میرے صابر کا
فرید کا ہے یہ پیانہ میرے صابر کا
لیا ہے نام جو میں نے تو رقص میں پایا
بڑا عجیب ہے دیوانہ میرے صابر کا

# اللہ ہو

جدوں کریئے ذکر مدینے دا
جدوں لب تے اللہ ہو آوے
اوہ موتی بن دا رحمت دا !!
اوہدی یاد چہ اتھرو جو آوے
دربار نبی اللہ غنی !
جتھے ہر دکھیے دی بات نبی !
جہیدی گل نہیں بن دی کدھرے دی
اوہ شہر مدینیوں ہوآوے
اوتھے بن دے کم گداواں دے
بوہے کھلے رہن عطاواں دے
جہدے سر تے بھا خطاواں دے
اوہ جالیاں پھڑ کے رو آوے
کی شان سناواں اس دردا !!
اوہدا ذکر کراں تے دل ٹھردا

اوہدے پیر چمن نوں جی کر دا
سرکار دے دیسوں جو آوے
اوہ موت دے ہتھوں مردا نئیں!
کسے میدانے وی ہردا نئیں
دو گھڑیاں اوہدیاں قدماں وچہ
ہتھ بنھ کے جیہڑا کھلو آوے!
چن مدنی دے دیوانے آں
اوہدے نام دا ورد کمانے آں
تاں ولیاں دے در جانے آں!
ایتھوں نور نبی دی لو آوے!
کدی قول قراراں ڈولے ناں!
جو ویکھے ویکھ کے بولے ناں!
پچھوں عشق دے دیہڑے پیر رکھے
پہلواں عقل دے بوہے ڈھو آوے
سوہنے توں مولا وکھ ناہیں!!
تیری ویکھن والی اکھ ناہیں!
ویکھن وچہ عاشقاں اک تکیا!!
تحریراں دے وچہ دو آوے

کہنے قبر چہ پاونیاں جھاتاں نے
کہنے سنیاں تیریاں باتاں نے
اوتھے کملی والے دے باجھوں !
نہ کم نیازؔی کو آوے ! !




من گھن من گھن نازاں والیا اساں مجبوراں دیاں عرضاں
دے جا آن شفا دیاں پڑیاں شالا مکن ہجر دیاں مرضاں
غم بوہے چوں جھاتیاں مارن جنیاں عشق نے پایاں درزاں
غیر دے نال نئیں غرض نیازؔی تیرے نال اساڈیاں غرضاں

# سرکاراں دی

کیا بات مری سرکاراں دی　　محبوب مٹھل من ٹھاراں دی

بھلیاں توں چار ستے پایا　　ویریاں تائیں یار بنایا
گل کر کے خلق پیاراں دی　　کیا بات مری سرکاراں دی
بیٹھ گیا جتھے دو گھڑیاں　　اوس جگہ نوں رنگناں چڑھیاں
پئی آوے مہک بہاراں دی　　کی بات مری سرکاراں دی

خلق خلوص نبی سرور دا　　ماڑیاں دے ہتھ سر تے دھردا
پکھ کردا اوگہناراں دی　　کیا بات مری سرکاراں دی

موہڑے تے رکھ کمبل کالا　　اوتھے اوندا کملی والا
جتھے محفل سجدی یاراں دی　　کیا بات مری سرکاراں دی

دتا سوہنے سوہنا مرشد پیار اتے من موہناں مرشد
گل بن گئی اے لاچاراں دی کیا بات مری سرکاراں دی

کی منگناں میں ہور نیازیؔ سوہنا رہے میرے تے راضی
میں نوکر ہاں دلداراں دی کیا بات میری سرکاراں دی



بات بگڑی تیری چوکھٹ پہ بنی دیکھی ہے
جھولی منگتوں کی اسی در سے بھری دیکھی ہے
میری آنکھوں میں نیازیؔ کوئی جچتا ہی نہیں
جب سے سرکار مدینہ کی گلی دیکھی ہے

# کھڑے ویکھے

اوس در دے سوالی وی ویکھے تے بڑے ویکھے
جبریل جئے جتھے ہتھ بن کے کھڑے ویکھے

کردے نے سدا گلاں اوہ عرش توں پار دیاں
محبوب دے مکتب دے جھنے وی پڑھے ویکھے

سوہنے دی محبت نے رنگ جنہوں چڑھایا اے
اوہدے روپ تے قدرت دے سب رنگ چڑھے ویکھے

اوہ وانگ بلال ہوئے اوہ وانگ اویس ہوئے
تیرے عشق دی اگ اندر جیہڑے دی سڑے ویکھے

جہناں مان تڑیاں دا توں مان تران ہوویں
اوہ غم دیاں چھلاں وچ کدرے نہ اڑے ویکھے

اوہ محرم راز ہوئے گجھیاں اسراراں دے
سرکار مدینہ تھیں جیہڑے نین لڑے ویکھے

وحدت دے سمندر وچ نت تاریاں لوندے نیں
تیرے عشق دی بحر اندر جیہڑے دی وڑے ویکھے

دنیا دے سہارے توں منہ موڑ کے بیٹھے نیں
ہتھ آپ دی رحمت نے جہناں دے پھڑے ویکھے

لج پال کریماں دی قربان کریمی توں
گلزار بنا آئے جیہڑے لیکھ سڑے ویکھے

دربار نبی ورگی نئیں شان کسے در دی
دنیا چہ نیازی میں دربار بڑے ویکھے



بخشش کا میرے مولا نے سامان کر دیا
اپنے نبی کا مجھ کو ثنا خوان کر دیا،
بتلا کے مصطفیٰ نے سوالات کے جواب
پرچہ حساب کا بڑا آسان کر دیا

# کھری ہووے

اک آس میری مولا پوری تے کدی ہو وے
میراں دی صدا دیواں میراں دی گلی ہو وے

میراں تیری محفل چوں خالی نہ کوئی جا وے
جوآیا اے ہر اک دی اج جھولی بھری ہو وے

اوہدی شان تے عظمت دا کی پچھدا ایں میرے توں
گن گاوندا اے میراں دے بھاویں کوئی ولی ہووے

اک وار بے ویکھ لواں بغداد دے والی نوں
چا چانواں نوں چڑھ جاون قسمت وی کھری ہووے

میراں تیرے بوہے توں جاواں تے کتھے جاواں
گھر غیر داتاں ویکھاں تیرے گھر جے کمی ہووے

بندہ ہاں میں مولا دا منگتا ہاں میں میراں دا
سوہنے دا میں امتی ہاں مینوں کیوں نہ خوشی ہووے

بغداد دیا شاہا پا جایا کریں پھیرا
جتھے وی تیری محفل یا میراں سجی ہو وے

اس گھر چہ بلاواں دا کدی پیر نہیں پے سکدا
رکھوالا جیہدے گھر دا خود غوث جلی ہو وے

ہتھ جوڑ نیازی میں میراں نوں کراں عرضاں
منگتا تیری چوکھٹ دا دنیا دا سخی ہو وے

# یار بڑے

میں مرشد دا پلا پھڑیا سرتوں لہہ گئے میرے بھار بڑے
اک میرے اس یار دے صدقے بن گئے میرے یار بڑے

کسے نئیں تیرے درد ونڈا نے کسے نئیں پچھنا حال تیرا
یار دے غم نوں سینے لالے پھیر تیرے غم خوار بڑے

میں مانگت ہاں تیرے کرم دا میں نئیں ہور کسے وی کم دا
تیری ذات تے اللہ جانے مان مینوں سرکار بڑے

ساڈیاں عیباں ول نہ جاویں اپنے کرم دا خیر چا پاویں
تیری آس تے ٹردے پھردے میں جئے اوگنہگار بڑے

جے سرکار دی ہووے مرضی پھیر مدینے جاواں میں وی
ہو جاوے جے نظر کرم دی جا پہنچاں دربار بڑے

ویکھیں اپنا آپ بچاویں سنبھل سنبھل کے قدم ٹکاویں
عشق دی راہ وچہ قدم قدم تے ہو جاندے نے وار بڑے

خبرے نظراں نال پلا کے کی کر چھڈیا ساقی نے
چار چو فیرے ہو حق کردے پھردے نے میخوار بڑے

بھر لئو جھولیاں او گنہارو رب دی رحمت نال تسیں
پچھلی راتیں کھل جاندے نے رحمت دے بازار بڑے

بن گئی مری بات نیازؔی ہو گیا میرا مرشد راضی
پالیا یار تھیں پیار جدوں وایں سنگ کردے پیار بڑے



دنیا بھی ملی دیں بھی ملا ہے تیرے در سے
بخشش کی سند پائی تو پائی تیرے گھر سے
اے باد صبا والئ کونین سے کہنا
ہے عرض نیازؔی کی گذر جاؤ ادھر سے

# اکسیر ہو جاواں

میں لج پالاں کریماں دے دوارے تے صدا کرنا
سخی دربار دا صدقہ کرم نام خدا کرنا

سخی نئیں موڑ دے خالی کدی در توں سوالی نوں
کریماں دی ایہہ عادت ہے صدا سنناں عطا کرنا

میں گندہ مندہ جو وی ہاں سخی دا نام لیوا ہاں
تسیں لج پال ہو میرے کرم دی انتہا کرنا

مرا مرشد ہے لاثانی مری قسمت ہے لاثانی
میں رکھ سجدے چہ پیشانی سدا شکر خدا کرنا

ایہہ میرا مان رکھ لیندے مری جھولی نوں بھر دیندے
ایناں پاکاں دے در اتے جدوں میں التجا کرنا

مرے دکھ درد تے غم نے مری قسمت دی کھیڑی وچہ
مسیحا ہو تُسیں مرے مرے غم دی دوا کرنا

اسیں منگدے کیویں تھکئے تُسیں ونڈ دے نہ تھکدے او
شہنشاہاں نوں سجدا اے عطاواں تے عطا کرنا

تیری نظر کرم ہو وے تے میں اکسیر ہو جاواں
تُسیں ایہہ جان دے ہو کس طراں کھوٹا کھرا کرنا

نیازؔی میری بخشش لئی قسم ربدی ایہہ کافی اے
قصیدے پڑھناں ولیاں دے ثنائے مصطفیٰ کرنا



اغیار کریں گے نہ کبھی یار کریں گے
جو لطف و کرم سید ابرار کریں گے
جھکتا ہے تیرے نام مقدس پہ مرا سر
یہ جرم نیازؔی ہے تو سو بار کریں گے

اپنے مخلص دوست محمد امین اعوان صبور شریف کی فرمائش پر لکھی

## منقبت

درشان پیر طریقت ارشاد حسین صاحب چوراہی'

لج پال سخی ارشاد پیا جند ہر دم تینوں یاد کرے
کدی موڑ مہاراں لے ساراں اکھ رووے دل فریاد کرے
سن عرضاں اوگنہار دیاں آ خبراں لے بیمار دیاں
مینوں تاہنگاں نے دیدار دیاں لوں لوں ارشاد ارشاد کرے
دل چورہ چورہ ہوئے نے بڑا نین نمانے روئے نے
بناں وارثاں کوئی وارث نئیں جیہڑا دکھیاں دا دل شاد کرے
جیویں سنیاں نعتاں یار دیاں محبوب مٹھل من ٹھار دیاں
اوہ اج وی چیتے اوندا اے کوئی جد محفل میلاد کرے
نت لگن میلے یاراں دے پھل مہکن تیرے پیاراں دے
سدا موسم رہن بہاراں دے تیرا چمن خدا آباد کرے
وچہ قبر حشر دے ڈولن ناں اعمال میرے مینوں رولن ناں
تیرے سنگیاں ساتھیاں یاراں دی اللہ ہر تھاں تے امداد کرے
ایمان ہے ایہو نیازی دا اس دل دی مہکی رہندی فضا
جتھے ڈیرا تیریاں یاداں دا اوہنوں کیویں خزاں برباد کرے

# پڑھیاں نے

کھلا اے در میخانے دا رحمت دیاں لگیاں جھڑیاں نے
کئی پی پی ایتھوں ٹر گئیاں کئی وچہ اڈیکاں کھڑیاں نے

تینوں واعظ قصے جنت دے ساڈی جنت یار دے قدماں وچہ
توں ہور کتاباں پڑھیاں نے اسیں ہور کتاباں پڑھیاں نے

تک تک کے چہرہ مرشد دا اج رنجھاں لاہ لو خوش بختو
مڑ آون آون نہ آون ایہہ کرماں والیاں گھڑیاں نے

عقلاں دیاں سوچاں کچیاں نے گلاں عاشقاں کیتیاں سچیاں نے
جے نچناں پیا تے نچیاں نے جو عشق دے ویڑے وڑیاں نے

جے یار دی لوڑ تے لوڑ ہووے گل ہور دی ہور دی ہور ہووے
جہدی مرشد دے ہتھ ڈور ہووے اوہو گڈیاں اچیاں چڑھیاں نے

ٹھنڈ پئے جائے میرے سینے نوں جاواں مڑ کے شہر مدینے نوں
چماں جا کے عرش دے زینے نوں میرے دل وچہ آساں بڑیاں نے

کوئی ہور نگاہواں وچہ میری بچیا نہیں ہن تک رب جانے
جس دن توں نیازی ایہہ اکھیاں اس سوہنے دے نال لڑیاں نے

O

کملی والیا ہجر تیرے وچہ اساں رو رو کملے ہوئے
اشکاں دے لے ہیرے موتی اٹھ پشلی رات پروئے
تیری وچہ اڈیک میں دل دے نئیں حالی بوہے ڈھوئے
من گھن عرض نیازیؔ دی وی کدی آجا لوئے لوئے

O

محبوباں دے ہو کے رہیئے کدی غیراں کول نہ بہیئے
سن دے رہیئے بات سجن دی کدی اپنی بات نہ کہیئے
جے نچیاں گل بن دی ہووے پیریں گھنگھرو وی پا لیئے
یار دا در نہ چھڈیئے نیازیؔ سدا اوندے جاندے رہیئے

O

جے چاہوے کوئی قرب سجن دا اٹھ پشلی راتیں رووے
رو رو یاد سجن وچہ ہر دم داغ ہجر دے دھووے
خبرے ماہی کدھر آجائے بوہے دل دے کدی نہ ڈھووے
میرا کی اے یار نیازیؔ اوہدا وال ونگا نہ ہووے

○

یاریاں لا کے توڑ نبھائیے نہ بنیئے جگ دا ہاسہ
اکو در تے بیٹھے رہیئے نہ در در پھڑیئے کاسہ
کھیڑیاں دا نہ کریئے کھیڑا چنگا رانجن یار دا پاسہ
ساتھ نیازؔی اوس دا چنگا جیہڑا دھوکا دیوے نہ ماسہ

○

اوہناں کولوں نئیں فیض کسے نوں جیہڑے ہوون لوک کمینے
مونہوں مٹھا مٹھا بولن وچہ دل دے رکھدے کینے
مل جاون تے جھک جھک ملدے نئیں صاف نیازؔی سینے
اونہاں دا دل نئیں کعبہ بن دا بھاویں لے جاؤ توڑ مدینے

○

جا آکھو محبوب میرے نوں کدی لے تتڑی دیاں ساراں
کتھے ٹرجاں کہنوں آکھاں کلی جند نوں دکھ ہزاراں
واسطہ رب دا من دا سجناں ہن چھیتی موڑ مہاراں
جے توں آویں یار نیازؔی میرے گھر وچ اون بہاراں

○

مالی جناں دا سرتے ہو وے اوہ گلشن رہندے ساوے
مہکاں ونڈے پھلاں دا نگر جد ہتھ کنڈیاں نوں لاوے
اوتھے رہن بہاراں کھڑیاں جتھے اپنا قدم ٹکاوے
قدم خزاں ئمیں پاؤندی اوتھے جتھے سوہنا جھات چا پاوے
ویکھ سوہنے نوں چمن دے اندر ہوا مستیاں ونڈ دی آوے
اوہ گلشن کس کار نیازیؔ جتھے یار نہ آوے جاوے

○

واہ لج پال مدینے والا اوہدے ورگا ہور نہ کوئی
شان نبی وچہ فرق جو پاوے اوہدے ورگا چور نہ کوئی
من ماہی میں کیویں بھاواں میری چنگی ٹور نہ کوئی
اوہدے کرم دی بات نیازیؔ میرا اپنا زور نہ کوئی

○

اوہدے حسن دی بات کی پچھناں اوہدے سوہنے سوہنے گولے
اوہدی صورت تے سورتاں بنیاں سوہنا بولے یا نہ بولے
تو تنقیداں اوس تے کرناں جیہڑا تیرے عیب نہ پھولے
پھل کھڑدے نیں اودوں نیازیؔ سوہنا جدوں زبان نوں کھولے

O

اوہ نمیں لگدا عقل دے آکھے جنہوں عشق پڑھائیاں پٹیاں
بن کے گاہک دیوانے آ گئے جتھے عشق نے کھولیاں ہٹیاں
لکھ لکھ نام سجن دا دل تے سب زیراں زبراں رٹیاں
راضی کیتا یار نیازیؔ اساں ایہو کھٹیاں کھٹیاں

O

واردے ہر شے یار اپنے جے جتنی عشق دی بازی
یار دے ناں دی نیت کھلو جا تینوں آکھن عشق نمازی
یار کہوے تے گھنگرو پا لے پاویں فتوے لاون قاضی
لوک نیازیؔ رس جان بھانویں اساں یار نوں رکھنا راضی

# حرفِ خوشبو

عبدالستار نیازی

نوریہ رضویہ پبلی کیشنز
۱۱۔ گنج بخش روڈ۔ لاہور

تزئین و اہتمام

سید شجاعت رسول شاہ قادری



نام کتاب —— حرف حرف خوشبو

شاعر —— عبدالستار نیازی

بار اول —— جولائی 1997ء

بار دوم —— اپریل 1999ء

بار سوم —— مارچ 2004ء

تعداد —— 1100

مطبع —— اشتیاق اے مشتاق پرنٹرز لاہور

کمپیوٹر کوڈ —— 1N-39

قیمت ——

ملنے کے پتے

نوریہ رضویہ پبلیکیشنز

11 گنج بخش روڈ لاہور فون 7313885

مکتبہ نوریہ رضویہ

گلبرگ اے فیصل آباد فون 626046

# "حرف حرف خوشبو"

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رحمتہ اللعالمین ﷺ کی ذات گرامی وہ مرکز محبت ہے، جس کی طرف ہر دور اور ہر علاقے کا سلیم الفطرت انسان کھنچا چلا آتا ہے' ایمان کی اساس کا حوالہ ہو یا اسوہ کامل سے عقیدت کا' دینی تقاضا ہو یا انسانی' روحانی سربلندی کا مرحلہ ہو یا مادی آسودگی کا' ہر انسان اسم قاسم نعمت وجود کا ژلہ رہا ہے' محبت کی یہ مرکزیت بسا اوقات ان کو بھی تحریک دیتی ہے جو بظاہر دامن رحمت میں نہیں ہیں کہ ہر وجود ہر حوالے سے مرکز نگاہ ہے' کوئی عقبیٰ کی کامرانیوں کا طلب گار ہے تو کوئی دنیاوی عزت و وقار کا' نگاہیں اسی کی جستجو میں ترسی ترسی ہیں تو دل اس حریم عقیدت کے طواف میں جھکا جھکا ہے' ایک محبت کا جہاں ہے اور ایک ارادت کی دنیا' سب ایک ذات کے گرد پروانہ وار سرگرداں ہیں کہ سکون قلب و نظر اسی کو دیکھنے' جاننے اور تسلیم کرنے میں ہے' جذبوں کا سماں ایک سا ہے تفاوت تو قوت اظہار کی صلاحیت کا ہے' کوئی عربی میں محو ثنا ہے تو کوئی فارسی میں کسی نے نثر کو وسیلہ بنایا ہے تو کسی نے شعری کو' ممدوح ایک ہے مداحین کا شمار نہیں' ہر مدح نگار اپنے جذبات' خیالات' الفاظ اور اسلوب کی دنیا مہکا رہا ہے' کوئی حرفوں کا نذرانہ لئے ہوئے ہے تو کوئی صورت کا' لفظ باادب ہیں' لہجہ پروقار ہے' جبین عقیدت عطر بیز ہے اور آہنگ و صوت میں تمکنت ہے' یہ سلسلہ صدیوں سے جاری ہے اور ابد تک کو محیط ہے' خوش قسمت ہیں وہ افراد جو مرکز محبت کی شناخت میں دیر نہیں کرتے اور لائق اکرام ہیں وہ مدح جو اس بارگاہ جمال کو ہم وقت نظروں میں سمائے ہیں' ان کی سوچ کا ہر ثانیہ باج گزار ہے اور ان کے نطق کی ہر لرزش پابند آداب ہے'  وطن عزیز کا ہر شہر نعت کی زمزمہ پیمائیوں سے مہک رہا ہے کہ سب کے دل ایک جانب جھکے ہیں۔ ایک کشش' ایک تڑپ اور ایک ولولہ سب کو مخمور کئے ہوئے ہے' شیخ اکبر علیہ الرحمتہ نے سچ کہا تھا:

یا من ھو للقلوب مقناطیس

لاہور کو اعظم چشتی مرحوم کی ذات کا حوالہ ملا کہ ان کی آواز فاصلوں کو عبور کرتی دور دو
تک پیغام محبت بنی رہی' آواز کا سوز لفظوں کے تقدس میں شامل ہوا تو دلوں پر دستک دیے گ
اعظم چشتی نعت گو بھی تھے اور نعت خوان بھی' سچ روایت حسیں شہر شہر پھیلی اگرچہ بعض
اوقات تکلف کے زمرے میں آئی بایں ہم آواز کا حسن اپنی سطوت منوا تا رہا۔ منظور الکونین
کے ذوق رسا نے ایک دبستان پیدا کر دیا' ظہوری قصوری' راقب قصوری کا تسلسل قائم رکھ
میں کامیاب رہے' نعت کی فنی عظمتوں کا اظہار تو ان شعراء کی محبتوں میں ہوا جو غزل سے
لوٹے تھے' تشبیب کے روایتی سلسلے اپنی مراد کو پہنچ گئے تھے' یہ ایک الگ جہان ہے جہاں حفی
تائب کا نام ایک متانت کا حوالہ بنا اور نعتیہ شاعری کو صنف شریف کا درجہ حاصل ہوا' یہ گر
عقیدت منداں خواص و عوام کے دلوں کی دھڑکن بنا' مگر ہمیں تو آج ان کا ذکر کرنا ہے جو عوا
کی مجالس کی رونق بنے' جنہوں نے محافل کو حرف و صوت کے جمال سے پر فضا بنایا' فیصل آبا
کو نعت کے حوالے سے یہ اعزاز حاصل رہا کہ اس میں نعت گو شعراء کی کثیر تعداد موجود رہی
ہے' یہ بلا شبہ شہر نعت ہے جس کی عظمت کا ہر کہیں اعتراف ہوا ہے' نعت خوانی ایک الگ
حوالہ ہے کہ اس میں عوامی ذوق کی تسکین بھی ہے اور جذبات کی تسکین بھی ہے اور جذبات
محبت کی کار فرمائی بھی' الحاج عبد الستار نیازی نعت خوانی میں فیصل آباد کی شناخت ہی نہیں اس
کے افتخار کا بھی حوالہ ہیں' وطن عزیز میں نعت کی محافل کا معتبر نام ہے۔ جس کے لہجہ کا سوز' آواز
کی حلاوت اور طرز ادا کا وقار ہر محفل میں خراج محبت وصول کرتا ہے۔

عبد الستار نیازی کا پہلی بار تذکرہ تب ہوا جب ان کی مدھر' شیریں اور جذاب آواز میں
احسان دانش کی نعت سننے کا اتفاق ہوا ریڈیائی لہروں نے یہ آواز بار بار دوہرائی' ہر سماعت
دوسری سماعت کی خواہش لیے رہی' جب یہ آواز گونجی

کچھ اس طرح سے بزم تمنا سجائی جائے
پلکوں پہ آنسوؤں کی کناری لگائی جائے

تو جذبات مچلنے لگتے اور جب یہ صدا بلند ہوتی کہ

جب میں بجز حضور ﷺ کسی کا نہیں غلام
پھر کیوں کسی کی نازش بے جا اٹھائی جائے

تو پیوستگی کی حرمت یک گیرو محکم گیر کی یکتائی عطا کرتی محسوس ہوتی' اس تعارف کے بعد نعت خوانی کی ہر محفل میں نیازی صاحب سے رشتہ محبت مضبوط تر ہوتا گیا' میں انہیں نعت خوان کی حیثیت سے ہی جانتا تھا کہ ایک مجلس نعت میں ایک طالب علم نے ایک خوبصورت نعت پڑھی' آخر جب نیازی کا تخلص سنا تو خوشگوار حیرت ہوئی' پھر یہ سلسلہ چل نکلا' محافل نعت کے بیشتر نعت خوان انہی کی نعتیں پڑھنے لگے' خود نیازی صاحب کو سنا تو ان کی نعت گوئی کے بھی قائل ہوئے' اب تو اثر آفرینی دو آتشہ تھی' کلام شاعر بزبان شاعر' کا لطف بھی تھا اور لہجے کی رنگینی کا حسن بھی' یہ سماعت نوازی کا سلسلہ کئی سالوں پر محیط ہے' کئی نعتیں سننے کی سعادت حاصل ہوتی رہی' چند روز قبل جب یہ انکشاف ہوا کہ حرف حرف خوشبو' کے نام سے ایک مجموعہ نعت اشاعت پذیر ہے تو گونہ مسرت ہوئی'

"عبدالستار نیازی" کا اسلوب شعر روایتی شاعری سے ہم آہنگ ہے' عقیدت و محبت کا وہی رنگ ہے' جو نعت کی محافل کا امتیازی وصف ہے' رواں دواں بحر' دلکش اسلوب' سامعین کے جوش عقیدت کی رعائت' مترنم لہجہ اور سماعتوں کی حلاوت' مضامین شعر' منصب رسالت کے خصائص و شمائل کا حوالہ لئے ہوئے' خیالوں پر معجزانہ وجود کا پرتو اور اظہار میں حسن ارادت کی مہک' کہا جا سکتا ہے نیازی صاحب کے شعروں میں فراق کی چبھن بھی ہے اور حاضری دربار کی سرخوشی بھی' ان کے خیالوں پر گنبد خضرا کا سایہ فگن ہے اس لئے ان کی خواہشوں کا محور شہر محبت ہے۔

ہجر کے ماروں کو کب کوئی دوا اچھی لگی
ہاں مگر شہر محبت کی ہوا اچھی لگی

اسی لئے ان کو در اقدس' کی تمنا اور حاضری کی عظمت کا احساس ہے۔

جب بھی حصار غم کا مجھے توڑنا پڑا
مجھ کو در نبی ﷺ کی طرف دیکھنا پڑا

کہ یہ رحمتوں کا خزینہ ہے جس پر سب کی نظریں لگی ہیں

مواجہ پر لگی ہیں مری نظریں
تصور آپ کا ہے اور میں ہوں

قلب و نظر کی تمنا یہی ہے

آنکھیں ہوں تیری یاد میں نم اور زیادہ
جھک جائے یہ دل سوئے حرم اور زیادہ
تکتا ہی رہوں گنبد خضری کے میں جلوے
ہو جائے جو تھوڑا سا کرم اور زیادہ

شاعر کو یقین ہے کہ

محبوب خدا سید و سرور کے برابر
لاؤ تو کوئی میرے پیمبر کے برابر
تابانی خورشید فلک خوب ہے لیکن
کیا تاب کہ ہو روئے پیمبر کے برابر

اسی حسرت دیدار کے کئی روپ ہیں، کبھی مواجہ شریف کی جالیاں یاد آتی ہیں، کبھی ک
بخشیوں کا خیال آتا ہے اور کبھی توصیف و ثناء کے جذبے سرمستی عطا کرتے ہیں، کبھی ا
سوال کے پر کیف لمحے مخمور کرتے ہیں تو وہ پکارتے ہیں

جب وہ اذن سوال دیتے ہیں
دل کی حسرت نکال دیتے ہیں
آپ بھی بے مثال ہیں آقا
بھیک بھی بے مثال دیتے ہیں
اپنی توصیف کے لئے آقا
کیسے کیسے خیال دیتے ہیں

نیازی صاحب کے ہاں جذبوں کی شدت میں احترام کی حد بندی بڑی نمایاں ہے اور یہی شاعر کا
امتحان ہوتا ہے ان کا ہر شعر محبت کے جذبوں کا امین ہے، دیار نبی ﷺ ہر لمحہ پیش نظر ہے

میں شوق زیارت میں سدا گرم سفر ہوں
یہ شوق کہیں مجھ کو ٹھہرنے نہیں دیتا
بے مانگے ہر ایک کی بھر دیتا ہے جھولی
وہ کوشش اظہار بھی کرنے نہیں دیتا

اور یہ اطمینان انہیں حاصل ہے کہ

ان کی یادوں کے دیپ روشن ہیں
تیرگی مرے گھر نہیں آتی

اور یہ بھی کہ

میں چلا در نبی ﷺ پر جہاں کوئی غم نہیں ہے
جسے دیکھنی ہو جنت مرے ساتھ ساتھ آئے

ور آخر پر یہ افتخار کہ

اس در کی حاضری کو زمانہ گزر گیا
وہ منظر حسیں مگر اب بھی نظر میں ہے
سمجھانہ کوئی رفعت معراج مصطفیٰ
انسان حیرتوں کے ابھی تک سفر میں ہے

اعر کو بہر طور ور حبیب ﷺ سے نسبت ہے اور اس کے ہاں وہی ذات تمام رفعتوں، منزلتوں ور عظمتوں کی مرکز ہے کہ ان کے قدموں پر فلک کی رفعتیں نچھاور ہیں، ان کے خدام سکندر سا منزلتوں کے حامل ہیں اور ان کی تعلیمات قرآن حکیم کی شکل میں زندہ و تابندہ ہے۔

لب وا ہوئے نبی کے تو محسوس یوں ہوا
اوراق بولنے لگے ام الکتاب کے

آخر پر نعت گوئی کے حوالے سے مشورہ نہیں ایک خواہش کا اظہار کروں گا کہ فن نعت مسلسل ریاض اور ادبی کاوش کا تقاضا کرتا ہے اس لئے جذبوں کے ساتھ فنی لوازم کی پاسداری کا مزید اہتمام ہونا چاہئے۔

پروفیسر ڈاکٹر محمد اسحاق قریشی
صدر شعبہ عربی گورنمنٹ کالج فیصل آباد

# تقدیس نعت اور عرض تمنا

الحمد للہ نواں مجموعہ نعت پیش کرنے کی سعادت پا رہا ہوں یہ فضل خدا اور محبوب خدا ﷺ کے فیض کا صدقہ ہے توصیف مصطفیٰ ﷺ کا حق ادا نہیں ہو سکتا کہ خود خالق کائنات نے ورفعنالک ذکرک کہہ کر نعت کی عظمتوں کا تعین کر دیا ہے اور کائنات تقدیس نعت واضح کر دی ہے شاعر دربار رسالت حضرت حسان ؓ سے لے کر قیامت تک آنے والے نعت گو شعرا جس قدر بھی لکھ پائیں گے وہ سب اس ورفعنا ذکرک کے فرمان کی تعمیل ہو گی۔

اللہ تعالیٰ کا کرم ہے اب نعت گوئی کا ذوق عام ہو رہا ہے نعت ہائے رسول ﷺ بڑی تیزی سے لکھی جا رہی ہے نعت گوئی کی اس تیزی کے ساتھ نعت خوانی کا سلسلہ بھی وسیع سے وسیع تر ہوتا جا رہا ہے انشاء اللہ آنے والی اکیسویں صدی نعت کی صدی ہو گی لیکن اس ارتقائی عمل کے ساتھ بعض امور ایسے بھی ہیں جس کی طرف خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے اور وہ یہ کہ عظمت نعت کے پرچم کو بہرصورت بلند رکھا جائے اور تقدیس نعت کے تقاضے بہر طور پورے کئے جائیں نعت کو توصیف مصطفیٰ ﷺ کے دائرے میں رکھا جائے نعت خواں کو اتنا باشعور ضرور ہونا چاہئے کہ وہ تقدیس نعت کی روح سے آشنا ہو نعت خوانی اور نعت گوئی کو منقبت ہرگز نہ بنایا جائے۔

نعت خوانی اب نمود و نمائش کا ذریعہ بنتی جا رہی ہے محافل نعت منعقد کروانے والے مختلف طبقوں میں بٹ رہے ہیں محافل نعت سننے والوں نے اپنی اپنی پسند کے زاویئے قائم کر رکھے ہیں اور وہ اپنی پسند کے نعت خواں کو نوازتے ہیں اور نہیں دیکھتے کہ کیا پڑھا جا رہا

ے کچھ میرے دوست بھی اس محاذ آرائی کے سلسلہ میں کسی سے پیچھے نہیں ہیں ان کی
افل میں مجھے بھی اس بے اعتنائی کا سامنا کرنا پڑا میں سرکار کے دیوانوں سے استفسار کرتا
وں کہ کیا یہی نعت خوانی ہے محافل نعت میں ایسی محاذ آرائی کی حوصلہ شکنی ہونی چاہئے تا
ہ محافل نعت کے تقاضے پورے ہوں نعت سننے سے عشق مصطفیٰ ﷺ کا جذبہ دلوں میں
یدا ہو مدحت مصطفیٰ ﷺ سن کر آنکھوں کا آنسوؤں سے وضو ہو کہ یہی حاصل نعت
صطفیٰ ﷺ ہے محافل نعت کو بخشش کا ذریعہ بنایا جائے اسے ذاتی تشہیر کا ذریعہ ہرگز نہ بنایا
ئے ایک امر یہ بھی قابل توجہ ہے بعض محفلوں میں اہل محفل نعت مصطفیٰ ﷺ سن کر
کت و جامد رہتے ہیں۔ لیکن جب ان کے کسی بزرگ یا پیر کی تعریف بصورت منقبت
وع ہوتی ہے تو ان کے تمام پیکر حرکت میں آجاتے ہیں اور خود پیر صاحب جن کی
یف ہو رہی ہوتی ہے وہ سامنے موجود ہوتے ہیں میں اس سلسلہ میں بھی کوئی عالمانہ یا
یمانہ بات کہنے سے قاصر ہوں اس طرف بھی عالمان حق کو پوری سنجیدگی کے ساتھ توجہ
ی چاہئے ہمیں بہر صورت بہر منزل تقدیس نعت اور عظمت نعت مصطفیٰ ﷺ کے تقاضے
رے کرنے چاہئیں۔

ان معروضات کے ساتھ میں اپنا تازہ نعتیہ مجموعہ "حرف حرف خوشبو" پیش خدمت کرتا
وں میرا عقیدہ ہے کہ نعت مصطفیٰ ﷺ میں میرا قلم لغزش کا شکار نہیں ہو سکتا اس لئے کہ
ب میں نعت لکھتا ہوں تو میرے پیش نظر گنبد خضریٰ ہوتا ہے بس قلم اٹھاتا ہوں اور قرطاس
بعد عقیدت رکھتا ہوں اور پھر بفیض مصطفیٰ ﷺ نعت مکمل ہو جاتی ہے مجھے اپنی عقیدت
ناز ہے خدا کرے یہ ناز ہمیشہ قائم رہے۔

آمین ثم آمین

نیاز مند

الحاج عبدالستار نیازی

# انتساب

عاشق رسول صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم

باؤ عبدالرزاق

الرحمت انٹرپرائزز کے نام

ان کی زندگی خوشبوئے پسینہ رسول صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم

سے معطر ہے

## حمد

سب پہ فضل و کرم ترا اللہ
ذرے ذرے کا تو خدا اللہ

انبیاء اولیاء ترے چاکر
دو جہاں کا تو آسرا اللہ

سب پہ تیرے کرم کے باب کھلے
کس پہ تیری نہیں عطا اللہ

تجھ سے قائم ہے گلشنِ ہستی
پتہ پتہ ترا پتہ اللہ

تو ہی عزت سے سرفراز کرے
ہے کہاں تجھ سا دوسرا اللہ

صدقہ محبوب کا تو سنتا ہے
اپنے بندوں کی التجا اللہ

دل دھڑکتا ہے ذکر سے تیرے
تو ہے ہر سانس میں چھپا اللہ

ترے محبوب کی ثنا خوانی
ہے یہی دین دھرم مرا اللہ

سانس جب تک چلے نیازی کی
دم بدم ہو زباں پہ یا اللہ



کیسے بتلاؤں تم کو کہ میرا ہے مقدر جگایا خدا نے
اپنے محبوب پیارے نبی کا امتی ہے بنایا خدا نے

غم کی تاریکیاں تھیں مقدر در بدر جھک رہا تھا میرا سر
غیر کے در سے مجھ کو ہٹا کر اپنے در پہ جھکایا خدا نے

ان گنت ہو رہی ہیں عطائیں، مہکی مہکی ہیں دل کی فضائیں
اپنی یادوں کے پھولوں سے میرے دل کا گلشن سجایا خدا نے

مہرباں ہو گئی رب کی رحمت خوب مجھ پر ہوئی ہے عنایت
سبز گنبد کی بخشی زیارت اپنا گھر بھی دکھایا خدا نے

بحرِ عصیاں میں ڈوبا ہوا تھا اپنی منزل کو بھولا ہوا تھا
صدقہ معراج والے پیا کا سیدھا رستہ دکھایا خدا نے

چاہتوں کے ہیں بخشے خزینے مانگنے کے دیے ہیں قرینے
میرا رخ جس نے موڑا مدینے ایسا مرشد ملایا خدا نے

بخت دیکھے ذرا کوئی میرے میرا دامن بھرا نیکیوں سے
شکر ہے غیر کی مجلسوں سے میرا دامن بچایا خدا نے

نام کیوں کر نہ لوں مصطفیٰ کا جانِ حسنین خیر الوریٰ کا
صدقہ یادِ نبی کی عطا کا دل میرا جگ مگایا خدا نے

یہ نیازی نہیں کوئی سپنا آ گیا کام نام ان کا جپنا
اپنے محبوب کا اور اپنا نام لیوا بنایا خدا نے



آج کی شب بڑی سہانی ہے
میں نے نعت نبی سنائی ہے

ساری دنیا میں یا نبی اللہ
کوئی ہمسر تیرا نہ ثانی ہے

آنا جانا رہے مدینے میں
دل کی حسرت بڑی پرانی ہے

فرش کیا عرش پر خدا کی قسم
کملی والے کی حکمرانی ہے

قرب قوسین میں خدا نے شہا
تیری ہر ایک بات مانی ہے

ذات سرکار کی جو شیدا نہیں
وہ جوانی بھی کیا جوانی ہے

چشم گریاں نے کہہ دیا سب کچھ
کتنی اچھی یہ بے زبانی ہے

لوگ کرتے ہیں پیار جو مجھ سے
کملی والے کی مہربانی ہے

جس میں یاد نبی نہ ہو شامل
کتنی بے کیف زندگانی ہے

ادن منی ہے مصطفیٰ کے لیے
طور پر حکم لن ترانی ہے

ہوں نیازی میں ان کا دیوانہ
ساری دنیا میری دیوانی ہے



بات بنتی نظر نہیں آتی
کوئی ان کی خبر نہیں آتی

جیسی صورت ہے مرے آقا کی
ایسی صورت نظر نہیں آتی

جو سجائیں درود کی محفل
مفلسی ان کے گھر نہیں آتی

وقت ہے اب نثار ہونے کا
زندگی لوٹ کر نہیں آتی

پہلے ان کی گلی کا بن منگتا
پھر کمی عمر بھی نہیں آتی

ان کی یادوں کے دیپ روشن ہیں
تیرگی مرے گھر نہیں آتی

ایسی خیرات میں نہ لوں آقا
جو ترے نام پر نہیں آتی

اے شبِ ہجر تو ہی بتلا دے
کیوں نویدِ سحر نہیں آتی

ہے عبادت فضول سب تیری
یاد ان کی اگر نہیں آتی

کب نیازؔی بلائیں گے در پر
ایسی کوئی خبر نہیں آتی



خوب انداز ہیں طیبہ کے بیابانوں کے
ان کے کانٹوں پر فدا پھول گلستانوں کے

جو بھی ہیں سرورِ کونین کے در کے منگتے
در نہیں دیکھتے جا کر کبھی سلطانوں کے

بادۂ عشق محمد سے جو سرشار ہوئے
رخ نہیں کرتے کبھی بھول کے مے خانوں کے

ان کے قدموں پہ نچھاور رہے فلک کی رفعت
مرتبے اونچے ہیں سرکار کے دیوانوں کے

ذکرِ سرکار کی محفل ہیں سجاتے رہتے
بخت اچھے ہیں محمد کے ثنا خوانوں کے



مرے لج پال کے جو چاہنے والے ہوں گے
ان کی قبروں میں اجالے ہی اجالے ہوں گے

روضۂ سرورِ عالم پہ کریں گے جو سوال
ان گداؤں پہ کرم حق کے نرالے ہوں گے

جو گناہ گار سجائیں گے نبی کی محفل
ان پہ سرکار کی رحمت کے دوشالے ہوں گے

کوئی زحمت بھی قریب ان کے نہ آئے گی کبھی
جن کے لب پر تری رحمت کے حوالے ہوں گے

رحمت حق ہمیں دوزخ میں نہ گرنے دے گی
ہم گنہ گاروں کو سرکار سنبھالے ہوں گے

ترے دربار سے خالی نہ کبھی لوٹیں گے
جن کے ہاتھوں میں ترے نام کے پیالے ہوں گے

مئے توحید کے مستوں کا نیازی ہے ہجوم
مرے ساقی نے یہاں جام اچھالے ہوں گے



دلوں کے انگناں چڑھی ہے رنگناں ہیں پھول مہکے بہار کے
سجی ہوئی ہے نبی کی محفل کرم ہیں پروردگار کے

کرم کرم تاجدارِ بطحیٰ ہماری جھولی بھرو شہا
تمہارے در پر تمہارے منگتے کھڑے ہیں دامن پسار کے

میں برہا ماری پڑی لحد میں حضور سے التجا کروں
جو آپ آئیں تو جاگ جائیں نصیب مرے مزار کے

غریب پرور مدینے والے ادھر بھی رحمت کی اک نظر
تمہاری محفل سے جائیں آقا نصیب اپنے سنوار کے

جو خاکِ طیبہ کے مرتبے ہیں وہ ماورائے خیال ہیں
شفا سے دامن بھرے ہوئے ہیں درِ نبی کے غبار کے

وہ سبز گنبد کی پیاری چھیاں وہ حاضری کے حسیں مزے
کبھی نہ بھولیں گے دن جو دن ہم مدینے آئے گزار کے

نیازی آوے نہ موہے چیناں ہیں روویں نیناں گھڑی گھڑی
صبا تو جا کے نبی سے کہنا کب آئیں گے دن قرار کے



آئے نبی بہت مگر ان سا کوئی نبی نہیں
جیسے سخی ہیں مصطفیٰ ایسا کوئی سخی نہیں

سب کی خبر ہے آپ کو سب پر نظر ہے آپ کی
جس کو نہ ہو کوئی خبر ایسا مرا نبی نہیں

غیر کی سمت کیوں تکوں دنیا کا کیوں گدا بنوں
اس کا گدا ہوں جس کے گھر دیکھی کوئی کمی نہیں

میری ہر اک خوشی کا راز تیری خوشی میں ہے نہاں
جس میں نہ ہو تری خوشی ایسی خوشی خوشی نہیں

وجہِ قیامِ دو جہاں رونقِ بزمِ کن فکاں
تو ہے مکینِ لامکاں تری مثال ہی نہیں

نورِ مہ و نجوم میں لالہ و گل کے رنگ میں
کونسی ہے جگہ جہاں جلوہ گری تری نہیں

خواب میں آ گئے کبھی در پہ کبھی بلا لیا
مجھ کو نوازتے نہ ہوں ایسا ہوا کبھی نہیں

زاہدِ خشک کو کہاں اس کی خبر اے دوستو
جس میں نہ ہو خیال یار بندگی نہیں

جب سے درِ حضور کی مجھ کو ہوئی ہے حاضری
مجھ پر کرم ہیں آپ کے مجھ کو کوئی کمی نہیں

مری نیازی زندگی ہے یہ عطائے مصطفیٰ
ان کا کرم نہ ہو اگر زندگی زندگی نہیں



دامن طلب اس لئے پھیلائے ہوئے ہیں
محفل میں عطا بن کے حضور آئے ہوئے ہیں

گیسو تیری رحمت کے جو لہرائے ہوئے ہیں
لگتا ہے مجھے ابر کرم چھائے ہوئے ہیں

اللہ و غنی شہر محبت کی ہوائیں
زخم دل محزوں کی دوا پائے ہوئے ہیں

ہے ان کا خدا ساری خدائی بھی انہی کی
جو سیرت سرکار کو اپنائے ہوئے ہیں

دیکھا تو نہیں ہے انہیں محسوس کیا ہے
اللہ کے محبوب یہاں آئے ہوئے ہیں

اے چشم بہاراں کبھی ان پر بھی توجہ
وہ پھول محبت کے جو مرجھائے ہوئے ہیں

کنعان کا ہو چاند یا ہو چاند فلک کا
سرکار کے آگے سبھی گہنائے ہوئے ہیں

دنیا کے سوا ان سے نہ کچھ مانگ سکے ہم
اب تک اسی اک بات پہ شرمائے ہوئے ہیں

اب جا کے اٹھائیں گے حضوری کے مزے وہ
پیغام مدینے سے جنہیں آئے ہوئے ہیں

بگڑی نہیں پھر ان کے مقدر کی ہوائیں
جو دامن رحمت کی ہوا کھائے ہوئے ہیں

اس بزم میں انوار محمد کی ہے بارش
صد شکر کہ اس بزم میں ہم آئے ہوئے ہیں

اب ہاتھ سے چھوٹے نہ کہیں ہوش کا دامن
ہم سرحد طیبہ کے قریں آئے ہوئے ہیں

لو گنبد خضریٰ بھی لگا دینے دکھائی
ارمان میری روح کو مہکائے ہوئے ہیں

مجھ سے تو نیازی نہ رقم ہوں گے کبھی بھی
جو مجھ پہ کرم آپ نے فرمائے ہوئے ہیں



جب بھی حصار غم کا مجھے توڑنا پڑا
مجھ کو درِ نبی کی طرف دیکھنا پڑا

قسمت سے آ گیا ہوں دیارِ رسول میں
اوجِ فلک کو میرا قدم چومنا پڑا

جس کو بھی مل سکا نہ قیامت میں آسرا
آخر اسے حضور ہی کو ڈھونڈنا پڑا

امکان کی حدوں سے میں آگے نکل گیا
جب نعت مصطفیٰ کے لئے سوچنا پڑا

یہ معجزہ ہے آپ کے خلق عظیم کا
جو مانتے نہیں تھے انہیں ماننا پڑا

طوفاں کا زور ٹوٹ گیا ان کے فیض سے
خود حادثوں کو پیچھا مرا چھوڑنا پڑا

گم تھا میں ان کے شہر کے حسن و جمال میں
یہ کون درمیان میں اس وقت آ پڑا

جب کنکروں کو آپ نے اذن سخن دیا
مٹھی میں بوجہل کی انہیں بولنا پڑا

اتنا بھرا نبی نے مرا دامن مراد
غیروں کی سمت پھر نہ کبھی دیکھنا پڑا

آؤ کہ کوئی بزم سجائیں حضور کی
دنیا کی محفلوں میں نیازی ہے کیا پڑا



مرتبے جو بھی ترے سرور دیں جان گیا
ترے قدموں پہ وہ سو جان سے قربان گیا

دولتِ راحتِ دارین وہ آیا لے کر
جو درِ رحمتِ عالم پہ پریشان گیا

عقلِ انساں کی رسائی ہے جہاں ناممکن
اس سے بھی آگے مدینے کا وہ سلطان گیا

سر پر آئی ہوئی اک پل میں ٹلی ہے مشکل
میرا جس وقت شہ دیں کی طرف دھیان گیا

جس نے سرکار کی ادنیٰ سی بھی کی بے ادبی
وہ مسلماں ہے کہاں اس کا تو ایمان گیا

اس پہ قربان ہوئی کون و مکاں کی عظمت
سر کفِ پائے محمد پہ جو قربان گیا

جس کے سینے میں رہی عشقِ نبی کی دولت
لے کے دنیا سے وہی دولتِ ایمان گیا

ہو سکا چارہ گروں سے نہ مداوا جس کا
لے کے در سے ترے ہر غم کا وہ درمان گیا

رشک آتا ہے مقدر پہ نیازی اس کے
بن کے سرکارِ دو عالم کا جو مہمان گیا



نہ اس جانب نظر رکھنا نہ اس جانب نظر رکھنا
کوئی مشکل پڑے تو تم نظر سرکار پر رکھنا

جو بچنا چاہتے ہو تم غم دنیا و عقبیٰ سے
تو ان کی یاد کو دل میں بسا کر عمر بھر رکھنا

خزانے رحمت حق کے جہاں کو بانٹنے والے
طلب گار کرم ہوں مجھ پہ بھی آقا نظر رکھنا

خدا کے قرب کی منزل پہ پہنچو گے بآسانی
نبی کا عشق تم اپنے ہمیشہ ہم سفر رکھنا

تری یادوں کی مشعل سے ہے میرے دل کا گھر روشن
ہوائے غیر سے آقا بچا کر میرا گھر رکھنا

نبی کے آستاں کی حاضری کا تھا عجب عالم
زباں سے کچھ نہ کہنا اور وہ آنکھوں کا تر رکھنا

ادھر رکھنا ادھر رکھنا جہاں سرکار کی مرضی
مگر اک عرض ہے میری جدھر رکھنا خبر رکھنا

تری نعتوں نے بخشی ہے نیازی کو بڑی عزت
مرے آقا سر محشر بھی اس کو معتبر رکھنا



بڑی کریم تری ذات یا رسول اللہ
ترے کرم کی ہے کیا بات یا رسول اللہ

تری صفات حمیدہ بیاں کروں کیسے
تو ہے سراپا کمالات یا رسول اللہ

زمانے بھر کے مقدر سنوارنے والے
ادھر بھی چشم عنایات یا رسول اللہ

مری امید کا گلشن سدا بہار رہے
ترے کرم کی ہو برسات یا رسول اللہ

خدائی اس کے مقدر پہ رشک کرتی ہے
جسے ملا ہے ترا ساتھ یا رسول اللہ

ترس گیا ہوں ترے در کی حاضری کے لئے
مچلتے رہتے ہیں جذبات یا رسول اللہ

نظر کے سامنے جلوے ہوں سبز گنبد کے
کبھی تو آئیں وہ لمحات یا رسول اللہ

تمام عمر کے سجدوں سے بھی وہ افضل ہے
ترے مدینے کی اک رات یا رسول اللہ

گدا نواز غریبوں کے حامی و ناصر
کرم ہو صدقۂ سادات یا رسول اللہ

کسے کہوں میں کہاں جاؤں آپ کے ہوتے
بدل دو میرے بھی حالات یا رسول اللہ

ہے ترے در کے گداؤں میں اک نیازؔی بھی
اسے بھی دید کی خیرات یارسول اللہ



یا محمد میرے مولا آپ ہیں
میرا قبلہ میرا کعبہ آپ ہیں

مجھ کو جنت کی نہ دنیا کی طلب
میری جنت مری دنیا آپ ہیں

بے نواؤں بے سہاروں کو حضور
جس نے سینے سے لگایا آپ ہیں

داغِ عصیاں دھل گئے جس کے سبب
رحمتِ باری کا دریا آپ ہیں

سب کے دامن میں ہے صدقہ آپ کا
سارے داتاؤں کے داتا آپ ہیں

ہم کسی کے در پہ کیوں جائیں شہا
ہم فقیروں کا سہارا آپ ہیں

مرے مولا نے شب معراج میں
عرش پر جس کو بلایا آپ نے

ہم گدا ہیں آپ ہیں مولائے کل
ہم ہیں ادنیٰ اور اعلیٰ آپ ہیں

کس کے در پر ہاتھ پھیلاؤں شہا
میرے والی میرے آقا آپ ہیں

کس کا منہ دیکھوں کہاں جاؤں حضور
میرے ملجا میرے ماویٰ آپ ہیں

اپنی منزل سے بھٹک جائے وہ کیوں
جس کی منزل جس کا رستہ آپ ہیں

در نیازی چھوڑے کیسے آپ کا
بے وسیلوں کا وسیلہ آپ ہیں



اے وارثِ دنیا و دیں صد شکر ہوں منگتا ترا
دیکھوں میں کیوں درِ غیر کا دامن میں ہے صدقہ ترا

دم میں ہے جب تک دم مرے کرتا رہوں چرچا ترا
جانے نہ کچھ اس کے سوا عاشق ترا شیدا ترا

محشر میں تھا محشر بپا کوئی نہ تھا حامی مرا
کام آ گئی میرے شہا نسبت تری ناطہ ترا

دن رات تیرا نام لوں ہر دم تجھے دیکھا کروں
جب تک جیوں جس دن مروں ہو سامنے جلوہ ترا

ترا ہو درِ مرا ہو سر یا سیدی خیر البشر
بارِ دگر دیکھے نظر وہ گنبد خضریٰ ترا

ترے سوا کس سے کہوں مجھ کو بھی مل جائے سکوں
یا مصطفیٰ میں دیکھ لوں شمس الضحیٰ چہرہ ترا

تجھ پر فدا شمس و قمر تیری گواہی دیں حجر
سر خم کریں آکر شجر کنکر پڑھیں کلمہ ترا

ادنیٰ ہوں میں اعلیٰ ہے تو ہوں پست میں بالا ہے تو
بردہ ہوں میں آقا ہے تو جانے خدا رتبہ ترا

کیا کیا کرم تو نے کئے دل دشمنوں کے موہ لئے
جو غیر تھے اپنے ہوئے کیا خلق تھا آقا ترا

میں ہوں ترے در کا گدا مانگوں میں کیا اس کے سوا
مرے لئے کافی شہا بطحا ترا طیبہ ترا

تجھ کو نیازی کیا خطر دل میں نہ رکھ محشر کا ڈر
ہر حال میں لے گا خبر مشکل کشا آقا ترا



مہربانی آپ کی ہونے لگی
آبرو ہر سو مری ہونے لگی

میرا دامن بھر دیا سرکار نے
حاسدوں کو کیوں غمی ہونے لگی

میری قسمت ان کی رحمت دیکھئے
بات جو کہہ دی وہی ہونے لگی

چھڑ گیا جب ذکر ان کے نور کا
میرے گھر میں روشنی ہونے لگی

اب تو رخ سے ساقیا پردہ اٹھا
مے کدے میں شام سی ہونے لگی

آ گئے محفل میں جب وہ بے نقاب
ان پہ صدقے چاندنی ہونے لگی

روز ان پہ بھیجتا ہوں میں درود
خوب میری بندگی ہونے لگی

اس سے بڑھ کر اور کیا ہو گی خوشی
ان کے غم سے دوستی ہونے لگی

یہ نیازؔی نعت کا فیضان ہے
ان کے در پر حاضری ہونے لگی



جو میرے لجپال نبی کی دیوانی متوالی ہے
سچ کہتا ہوں دنیا والو وہی نصیبوں والی ہے

اس سے بحث نہیں ہے کوئی گوری ہے یا کالی ہے
اچھی وہ ہے جس پہ نبی نے نظر کرم کی ڈالی ہے

عشق شہ بطحا کی دولت جس کے نہیں ہے دامن میں
دنیا میں بھی خالی ہے وہ عقبیٰ میں بھی خالی ہے

یوں تو سارا شہر مدینہ دیتا ہے تسکین بڑی
دیکھ کے جس کو کیف آتا ہے وہ روضے کی جالی ہے

جس جنت میں جلوہ گری ہے میرے کملی والے کی
الحمد للہ وہ جنت میری دیکھی بھالی ہے

پینے سے کب روکا میں نے خوب پیو پر یاد رہے
جس کو پی کر پی مل جائے وہ مے پینے والی ہے

میں جو کچھ ہوں مجھ کو خبر ہے اپنی اپنی فکر کرو
گیت نبی کے گاتا ہوں جس میرا اللہ والی ہے

پڑھنے لگا ہوں نعت نیازی جب سے اپنے آقا کی
میں نے دیوانوں کے دل میں اپنی جگہ بنا لی ہے



جن کو ان سے پیار ہو گیا
ان کا بیڑا پار ہو گیا

یار بن گیا جو آپ کا
وہ خدا کا یار ہو گیا

اس کو مل گئی ہے زندگی
ان پہ جو نثار ہو گیا

ہو رہا تھا ذکر مے کدہ
بن پئے خمار ہو گیا

بھیجتا تھا ان پہ میں درود
فضل کردگار ہو گیا

آپ کے کرم سے دشت دل
نازش بہار ہو گیا

سن کے ذکر شہر مصطفیٰ
شوق بے قرار ہو گیا

اللہ اللہ ان کی شفقتیں
زندگی سے پیار ہو گیا

ہے نیازؔی دل وہی جو دل
آپ پر نثار ہو گیا



ہم نہ چھوڑیں گے تیرا در داتا
ہم پہ رکھنا سدا نظر داتا

فیض عالم کا بول بالا ہو
جائے قسمت میری سنور داتا

تیرا دادا علی نبی نانا
کتنا اچھا ہے تیرا گھر داتا

ہم فقیروں کی لاج بھی رکھنا
ناز ہے ہم کو آپ پر داتا

صدقہ ہجویر کی فضاؤں کا
دل کا مہکا رہے نگر داتا

اس تیرے دیس کی بہاروں کو
نہ کسی کی لگے نظر داتا

ہے یہی آرزو نیازی کی
تیرے در پر ہو میرا سر داتا



دربار رسالت کی کیا شان نرالی ہے
اس در کا ہر اک منگتا بھی سخی بھی ہے

تسکین دل و جاں کا باعث ہے جو دنیا میں
اللہ کا وہ گھر ہے یا آقا کی بستی ہے

میرا بھی مدینے میں چھوٹا سا ہو گھر آقا
للہ کرم کر دو بس عرض یہ میری ہے

آنکھوں پہ بٹھاتی ہوے دنیا مجھے عزت سے
یہ جتنی عنایت ہے وہ میرے نبی کی ہے

ہیں میرے نبی قاسم مولا کے خزانوں کے
دنیا کی ہر اک نعمت سرکار سے ملتی ہے

گھر اس کا سجا ہو گا خوشیوں کی عبارت ہے
سرکار کے آنے کی جس نے بھی خوشی کی ہے

نظروں میں کوئی صورت جچتی ہی نہیں میرے
جب سے مری آنکھوں نے صورت تیری دیکھی ہے

اے داور محشر تو محشر میں بھرم رکھنا
ہر حسن عمل سے یہ دامن مرا خالی ہے

للہ کرم کر دو دامان طلب بھر دو
منگتے نے تیرے در پر رو رو کے صدا دی ہے

جس گھر میں پڑھے جائیں نغمات درودوں کے
رحمت مرے مولا کی اس گھر پہ برستی ہے

قبلہ کے بدلنے سے معلوم ہوا ہم کو
مرضی وہ خدا کی ہے جو آقا کی مرضی ہے

یاد شہ بطحا کی دولت ہے بڑی نعمت
جو دولت دنیا ہے تیری ہے نہ میری ہے

اترا ہے نہ اترے گا ترشی سے نشہ اس کا
مے خانہ بطحا سے جس شخص نے بھی پی ہے

اے باد صبا جا کر کہنا مرے آقا سے
طالب تری رحمت کا ہر وقت نیازی ہے



دامن درِ نبی پہ بیٹھا ہوں میں بچھائے
للہ کوئی مجھ کو اس در سے نہ اٹھائے

ہو سامنے مدینہ مجھے جب خیال آئے
انہی چاہتوں میں آقا میری عمر بیت جائے

ترا جب خیال آئے خوشبو میں بس کے آئے
رہیں ساتھ ساتھ میرے تری رحمتوں کے سائے

یہی آرزو ہے میری یہی دل کی ہے تمنا
ترا ذکر کرتے کرتے میری عمر بیت جائے

ہو جس کے دل میں الفت محبوب کبریا کی
دوزخ کی آگ کیسے اس شخص کو جلائے

سر بزم کہہ رہا تھا درویش اک خدا کا
اسے کیوں نہ گائے دنیا جو نبی کے گیت گائے

طوفان غم کی زد میں جو شخص آ گیا ہو
نعتوں کی ایک محفل وہ اپنے گھر سجائے

میں چلا در نبی پر جہاں کوئی غم نہیں ہے
جسے دیکھنی ہو جنت مرے ساتھ ساتھ آئے

ان مے کشوں پہ مجھ کو آئے نہ رشک کیسے
جس جس کو مرا ساقی نظروں سے مے پلائے

ہے دعا میری نیازی ہو وقت چاہے کیسا
ناطہ مرا نبی سے کبھی ٹوٹنے نہ پائے



مرے نبی جس پر بھی کرم فرماتے ہیں
فضلِ خدا سے اس کے دن پھر جاتے ہیں

فرشی فرش پہ بزمِ نعت سجاتے ہیں
عرشی عرش پہ گیت نبی کے گاتے ہیں

وہ مے خوار نہیں جاتے میخانے میں
دید کے جام جنہیں سرکار پلاتے ہیں

وہ لمحات جو گذرے ان کی چوکھٹ پر
جب بھی کبھی یاد آتے ہیں تڑپاتے ہیں

ان لوگوںؑ میں میرا نام بھی لکھ لیجئے
جو خوش بخت مدینے آتے جاتے ہیں

دنیا اس کے آگے پیچھے پھرتی ہے
جس کو بھی اپنا سرکار بناتے ہیں

میں نے سنا ہے اکثر اللہ والوں سے
مشکل میں جب یاد کرو وہ آتے ہیں

جو بھی سجائیں بزم درود سلاموں کی
میرے نبی ان کے خوابوں میں آتے ہیں

کرتے ہیں تسلیم یہ اپنے بیگانے
تیرے یہ اشعار بڑے من بھاتے ہیں

حُبِ نبی ہے جن لوگوں کا سرمایہ
دنیا کو کب خاطر میں وہ لاتے ہیں

یہ بھی نیازی رب کی کرم نوازی
ہم ان کی آمد کا جشن مناتے ہیں



چشم رحمت حضور فرمانا
آپ کی شان ہے کریمانہ

صرف میں ہی نہیں فدا تجھ پر
سارا عالم ہے تیرا دیوانہ

آپ آئیں غریب خانے پر
اک یہی عرض ہے گدایانہ

کیف و مستی سکون دیتا ہے
میرے ساقی تمہارا مے خانہ

چشم ساقی نے جس طرف دیکھا
کھل گیا اس طرف ہی مے خانہ

آپ کے ہاں پتہ نہیں چلتا
کون اپنا ہے کون بیگانہ

اس کی جھولی بھری ہے آقا نے
در پہ آیا ہے جو فقیرانہ

سب مریضوں کو فیض دیتا ہے
ہے مدینے میں جو شفا خانہ

میں نیازی نظر سے پیتا ہوں
میں نے دیکھی ہے مے نہ میخانہ



سرکارﷺ کی محفل کا عالم ہی نرالا ہے
جھرمٹ ہے غلاموں کا دیوانوں کا میلہ ہے

لولاک کا مالک ہے منگتوں کا سہارا ہے
اللہ کا پیارا ہے محبوب ہمارا ہے

تیری تو حقیقت کو سمجھا ہی نہیں کوئی
وہ صرف تیرا رب ہے جس نے تجھے جانا ہے

تو فرش کی زینت ہے تو عرش کی عظمت ہے
گھر گھر تیرا جلوہ ہے گھر گھر تیرا چرچا ہے

اس آنکھ کی قسمت پہ کونین کروں صدقے
کونین کے والی کو جس آنکھ نے دیکھا ہے

منگتوں کے بھی دامن میں داتا کی ہیں خیراتیں
شاہوں کی بھی جھولی میں سرکار کا صدقہ ہے

جب نعت میں پڑھتا ہوں محسوس یہ ہوتا ہے
وہ شہر مدینہ ہے وہ گنبد خضرا ہے

جائیں گے نیازی ہم پھر شہر مدینہ میں
پیغام مدینے سے بس آنے ہی والا ہے



بن گئی بات میرے عالم تنہائی کی
ان کی یادوں نے میری خوب پذیرائی کی

رکھ ہی لیتے ہیں بھرم مجھ سے گنہگاروں کا
نوبت آنے نہیں دیتے کبھی رسوائی کی

خانۂ دل میں کوئی غیر نہ آنے پائے
جان جاناں ہے یہ خواہش تیرے سودائی کی

اک تیری یاد ہے میں ہوں شب تنہائی ہے
خیر ہو آقا میری انجمن آرائی کی

لوگ دیتے ہیں مدینے کی دعائیں مجھ کو
کیسی قسمت ہے تیرے شہر کے شیدائی کی

میں کہ بیمار محبت تھا مگر اے ہمدم
میرے محبوب نے ہر طور مسیحائی کی

بن کے ہمدرد تیرے درد چلے آتے ہیں
لاج رکھنے کو شہا تیری شناسائی کی

صرف اور صرف تیرے در پہ ہی وہ جھکتا ہے
کتنی اچھی ہے یہ عادت تیرے سودائی کی

اپنے قدموں کی اسے تھوڑی سی مٹی دے دی
بھیک مانگی جو کسی شخص نے بینائی کی

ہاتھ پھیلائے نہیں غیر کے دروازے پر
عمر بھر میں نے نیازی یہی دانائی کی



دریائے فنا سے ہے اک روز گذر جانا
اچھا ہے تیرا یاد سرکار میں مر جانا

یہ عین حقیقت ہے کعبہ ہے بڑا افضل
عشاق نے کعبے کا کعبہ تیرا در جانا

اس خلق معلیٰ کی تمثیل نہیں ملتی
خوشبوئے وفا بن کر ہر دل میں اتر جانا

یہ شمس و قمر ان کے چلتے ہیں اشارے پر
پھر تو نے انہیں کیونکر اپنا سا بشر جانا

آقا کو سنا دینا سب حال دل مضطر
اے باد صبا تیرا طیبہ ہو اگر جانا

آقا کی عنایت کے انداز حسیں دیکھے
بن مانگے ہی منگتوں کی جھولی کا وہ بھر جانا

جبریل سے پوچھو تو کہتے ہیں ادب کس کو
چپ چاپ بندھے ہاتھوں سرکار کے در جانا

پلکوں پہ سجا لینا اشکوں کے حسیں موتی
محبوب کی گلیوں سے چپ چاپ گذر جانا

جی چاہتا ہے دیکھوں پھر جلوے مدینے کے
اے کاش مدینے میں ہو بار دگر جانا

دنیا کی مسافت سے تھک ہار گیا ہوں اب
قسمت میں نیازی ہو طیبہ میں ٹھہر جانا



ہو مدینے کی راہ گزر آقا
عشق تیرا ہو ہم سفر آقا

روٹھتا ہے تو روٹھ جائے جہاں
ہم نے چھوڑیں گے تیرا در آقا

اور تجھ سے بھلا میں کیا مانگوں
میرے دل میں ہو تیرا گھر آقا

تیری چاہت میں میں جہاں بھی رہوں
دل مدینے میں ہو مگر آقا

میں تو خود سے ہوں بے خبر اب تک
تجھ کو کس کی نہیں خبر آقا

میں تھا اور حاضری مدینے کی
ہائے وہ دن گئے کدھر آقا

سبز گنبد کے ہوں حسیں جلوے
یہ عنایت ہو عمر بھر آقا

غم کے ماروں کی آپ سنتے ہیں
ہو کرم میرے حال پر آقا

سرفرازی ہے یہ نیازی کی
تیرے در پہ ہو میرا سر آقا

آنکھیں ہوں تیری یاد میں نم اور زیادہ
جھک جائے یہ دل سوئے حرم اور زیادہ

تکتا ہی رہوں گنبد خضریٰ کے میں جلوے
ہو جائے جو تھوڑا سا کرم اور زیادہ

ہر وقت سجاؤ گے درودوں کی جو محفل
سرکار کے پھر ہوں گے کرم اور زیادہ

بس آیا ہی جاتا ہے کوئی دم میں مدینہ
اے شوق اٹھا اپنے قدم اور زیادہ

جب بھیڑ بنے کوئی تو کر یاد نبی کو
رکھے گا خدا تیرا بھرم اور زیادہ

قرآں سے ہے ملتا لک ذکرک کا اشارہ
لہرائے گا آقا کا علم اور زیادہ

لکھتا ہی رہے نعت نیازیؔ تو نبی کی
اللہ کرم زور قلم اور زیادہ



ہجر کے ماروں کو کب کوئی دوا اچھی لگی
ہاں مگر شہر محبت کی ہوا اچھی لگی

ہیں جہاں کی رونقیں رعنائیاں اپنی جگہ
عاشقوں کو تو مدینے کی فضا اچھی لگی

چاند تارے بھی حسیں ہیں خوب ہے خورشید بھی
پر نظر کو سبز گنبد کی ضیا اچھی لگی

یوں تو دینے والوں نے دی ہیں دعائیں ان گنت
ان دعاؤں میں مدینے کی دعا اچھی لگی

مانگتے ہیں جو محمد مصطفیٰ کے نام پر
ایسے منگتوں کی خدا کو بھی ادا اچھی لگی

قبلہ رخ بھی پھیر ڈالا چاند بھی دو کر دیا
میرے رب کو کملی والے کی رضا اچھی لگی

ان کے منہ سے جو بھی نکلی خالق کونین کو
رب ھب لی امتی کی وہ صدا اچھی لگی

ان کے در کی حاضری کا لے کے آتی ہے پیام
کیا کہوں مجھ کو تو کتنی اے صبا اچھی لگی

اے نیازی عاشقان مصطفیٰ کو دم بدم
گر لگی اچھی تو نعت مصطفیٰ اچھی لگی



کرم کیجئے تاجدار مدینہ
بنا لیں مجھے خاکسار مدینہ

انہیں بھی بلا لیجئے پاس اپنے
جنہیں ہے ابھی انتظار مدینہ

مرے لب پہ ہیں شہر طیبہ کی باتیں
مرا دل مری جاں نثار مدینہ

یہ کہہ کر مرے چارہ گر چل دیئے ہیں
ارے یہ تو ہے بے قرار مدینہ

فضیلت ہے کعبے کی اپنی جگہ پر
تیری شان اپنی ہے پیار مدینہ

نہ جبریل پہنچا نہ کوئی پیمبر
جہاں تک گئے شہسوار مدینہ

ہر اک روز مجھ پر عیاں ہو رہا ہے
ہے آنکھوں میں میری غبار مدینہ

دو عالم کی مہکی ہوئی ہیں فضائیں
میں قربان تجھ پر بہار مدینہ

نیازی کیا ہے یہ محسوس جا کر
سکون دل و جاں دیار مدینہ



نظر کرم ہو شاہ مدینہ
جھولی ہے خالی بخشو خزینہ

میں بھی مرادیں من کی پاؤں
میں بھی آپ کے در پر آؤں
پہنچے مدینے میرا سفینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

میرے دن اور میری راتیں
آپ کی یادیں آپ کی باتیں
اس کے علاوہ سوچا کبھی نہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

آوے ناہیں دل کو چیناں
پل پل روویں میرے نیناں
جب آوے ہے حج کا مہینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

سبز گنبد کی پیاری چھیاں
دیکھو میں اور میریاں سیاں
در پہ بلا لو شاہ مدینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

جالی روضے کی میں چوموں
طیبہ کی گلیوں میں گھوموں
چمکے میرے دل کا نگینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

رحمت کی برسات کا صدقہ
طیبہ کے دن رات کا صدقہ
جب چاہوں دیکھوں میں مدینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

مرے والی وارث مولا
در پہ بلا لو میرے آقا
یاد میں جلتا ہے یہ سینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

کستوری ہو چاہے عنبر
اس کے من کو بھائے کیونکر
آپ کا جس نے پایا پسینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

ترے کرم کی بھیک بھلی ہے
مرا تو ایمان یہی ہے
نام پہ تیرے مرنا جینا
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

شبیر و شبر کے نانا
خاتون جنت کے بابا
مجھ کو بنا دے خاک مدینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

رحمت کی برسیں برساتیں
ان تک پہنچیں تیری باتیں
سیکھ لے کوئی ایسا قرینہ
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

آپ کے گیت نیازی گائے
اور خیال کبھی نہ آئے
جب تک باجے من کی بینا
شاہ مدینہ شاہ مدینہ

○

خدا نوازے گا تم کو بس ایک کام کرو
نبی کے چاہنے والوں کا احترام کرو

تمہارا نام بھی روشن رہے گا بعد فنا
بلند سرور کون و مکاں کا نام کرو

ادب کا ہے یہ تقاضا کہ اپنے آقا سے
زبانِ اشک عطا ہو تو پھر کلام کرو

در حضور پہ آنے کی پھر تمنا ہے
حضور غیب سے اتنا تو انتظام کرو

اس انتظار میں ہوں لوٹ آئے صبح کرم
جو سر پہ آن پڑی ہے وہ دور شام کرو

یہ اللہ والوں سے اک عرض دست بستہ ہے
حضور سے جو ملا ہے وہ فیض عام کرو

حضور آئیں گے میرے حضور آئیں گے
درود پاک کی محفل کا اہتمام کرو

جو چاہتے ہو کہ پھر جائیں دن مقدر کے
فقیرِ کوئے نبی کو سدا سلام کرو

ہر ایک سانس سے آئے صدا درودوں کی
نبی کی یاد میں یوں زندگی تمام کرو

حضور بعد فنا بھی کرم کا ہوں محتاج
گنہگار پہ اپنا کرم مدام کرو

کھڑا ہے در پہ نیازی بھی ایک آس لئے
عطا اسے بھی نگاہوں کا ایک جام کرو



مجھ پہ چشم عطا کیجیے
قید غم سے رہا کیجیے

میں بھی ہوں کب سے در پر پڑا
اب نہ در سے جدا کیجیے

آپ مالک ہیں ہر چیز کے
جس کو چاہیں عطا کیجیے

در بدر میں نہ جاؤں شہا
مجھ کو اپنا گدا کیجیے

یا نبی اپنا لطف و کرم
ہم پہ نام خدا کیجیے

دم میں جب تک ہے دم دوستو
ذکر صلِ علیٰ کیجیے

ان کے دربارِ دُربار میں
پھر بھی جاؤں دعا کیجیے

مشکلیں دور ہو جائیں گی
مصطفیٰ مصطفیٰ کیجیے

یہ نیازی بھی ہے آپ کا
اس پہ چشمِ عطا کیجیے

○

کوئی مثل نہیں اس ڈھولن کی جگ سارا جس کا شیدائی
قرآں میں اس کی شانن کے کیا شان ہے شان زیبائی

ہر ایک پہ ہے آقا کی نظر سرکار کو ہے ہم سب کی خبر
وہ سب کو دیکھتے ہیں ایسے جیسے ہو ہتھیلی پر رائی

لج پال نبی مکی مدنی تیرے در کا منگت ہوں میں بھی
بھر دو بھر دو جھولی میری ہو جائے نہ آقا رسوائی

سرکار مدینہ کی الفت بخشش کی ضمانت ہے واللہ
میں صدقے اپنے مرشد کے جس نے یہ بات ہے سمجھائی

ہر وقت مدینے کی باتیں کٹتی ہیں رو رو کر راتیں
لاگے ہے جیا پھر کب اس کا جو ہو کہ مدینے سے آئی

کوئی یاد نبی کو کرتا ہے کوئی ٹھنڈی آہیں بھرتا ہے
تیرے در کے منگتوں کو تیرے در کی نہ جدائی راس آئی

جو ان کے دل میں نہ اترے وہ ہر اک دل سے اتر گئی
وہ سب کے من کو بھاوت ہے جو میرے نبی کے من بھائی

تو بھی سرکار کے در پر جا مایوس نہ ہو دکھ درد سنا
وہ در ہے نبی کا جس در پر ہوتی ہے ہر اک کی شنوائی

میں تو ہوں نیازی دیوانہ کچ پالوں کے کچ پالن کا
جپتا رہتا ہوں نام ان کا نہ پاگل ہوں نہ سودائی



مجھے یاد آ رہی ہیں ترے شہر کی فضائیں
وہ سکوں نواز لمحے وہ خنک خنک ہوائیں

تھا جو کیف حاضری کا جو کرم ہوا نبی کا
جو ملا سرور دل کو تمہیں کیسے وہ بتائیں

ہے دعا خدا سے ہردم کہ مدینے ہم بھی جائیں
وہیں موت آئے ہم کو کبھی لوٹ کر نہ آئیں

ہو ستون عائشہ پر وہی میری اشک باری
کبھی کاش زندگی میں وہی لمحے لوٹ آئیں

ہے دیار مصطفٰی کی بخدا حسین ہر شے
جو بسا ہے شہر دل میں اسے کیسے بھول جائیں

درِ مصطفیٰ پہ جا کر جو خطائیں یاد آئیں
یہ نہ پوچھیے کہ کیا کیا ہوئیں مجھ پہ پھر عطائیں

ہو کرم حضور اتنا رہے در پہ آنا جانا
مری زندگی کے مالک ہیں مری یہ التجائیں

ہو کرم جو اس گدا پر دل و جاں کروں نچھاور
مرے گھر جو آپ آئیں مرے بھاگ جاگ جائیں

درِ پاک پر نیازی تھا عجیب میرا عالم
جو سرِ نیاز خم تھا تو لبوں پہ تھیں دعائیں



اللہ اللہ رفعت و عظمت رسول اللہ کی
عرش پر کیا کیا ہوئی عزت رسول اللہ کی

مغفرت کی ہے سند الفت رسول اللہ کی
حشر میں کام آئے گی نسبت رسول اللہ کی

احترام اس کا فرشتے بھی کریں گے قبر میں
جان و دل سے جس نے کی عزت رسول اللہ کی

غمزدہ ہونے نہ دے گا کبریا محبوب کو
بخش دے گا حشر میں امت رسول اللہ کی

دی گواہی پتھروں نے چاند دو ٹکڑے ہوا
اور شجر بھی کرتے ہیں طاعت رسول اللہ کی

گالیاں سن کر دعائیں دیں مرے محبوب نے
دشمنوں پر دیکھئے رحمت رسول اللہ کی

زندگی میں ہے یقیں لمحے وہ آئیں گے ضرور
دیکھیں گے جی بھر کے ہم صورت رسول اللہ کی

سب کو صدقہ مل رہا ہے سرور کونین کا
بٹ رہی ہے رات دن نعمت رسول اللہ کی

دیکھ کر میدان محشر میں ہجوم عاصیاں
جوش پر آ جائے گی رحمت رسول اللہ کی

بزم دنیا ہو لحد ہو حشر کا میدان ہو
ہر جگہ انساں کو ہے حاجت رسول اللہ کی

ہے دعا دنیا کی الفت سے مرا بھر جائے دل
عمر بھر اس میں رہے چاہت رسول اللہ کی

رات دن میری دعا ہے بس یہی رب کریم
عمر بھر کرتا رہوں مدحت رسول اللہ کی

اپنا ہے اس بات پر کامل یقیں اے دوستو
ہے ہمارے واسطے جنت رسول اللہ کی

ہیں نیازی جو مرے چرچے جہاں میں ہر طرف
ہے کرم اللہ کا رحمت رسول اللہ کی



درِ خیر الوریٰ ہے اور میں ہوں
کرم کی انتہا ہے اور میں ہوں

نظر کے سامنے ہے سبز گنبد
عطاؤں پر عطا ہے اور میں ہوں

در محبوب داور پر جھکا ہوں
عطائے کبریا ہے اور میں ہوں

مواجہ پر لگی ہیں میری نظریں
تصور آپ کا ہے اور میں ہوں

درودوں کی صدائیں آ رہی ہیں
سلاموں کی صدا ہے اور میں ہوں

ہیں کیف آور مدینے کی ہوائیں
سکوں پرور فضا ہے اور میں ہوں

مقدر اوج پر ہے آج کتنا
نبی کا نقش پا ہے اور میں ہوں

جہاں دیتے ہیں قدسی بھی سلامی
وہ شہر مصطفیٰ ہے اور میں ہوں

مجھے اب مشکلوں کا غم نہیں ہے
مرا مشکل کشا ہے اور میں ہوں

نیازی اور کیا مانگوں خدا سے
مرا حاجت روا ہے اور میں ہوں



آباد خدا رکھے ساقی ترا مے خانہ
ہر اک کو پلاتے ہو اپنا ہو کہ بیگانہ

جس دن سے ملا مجھ کو ساقی ترا میخانہ
رہتا ہی نہیں خالی میرا کبھی پیمانہ

خاطر میں نہیں لاتے شاہوں کو ترے منگتے
آقا ترے منگتوں کے کیا ٹھاٹھ ہیں شاہانہ

جانے ہی نہیں دیتے منگتوں کو کسی در پر
لج پال کریموں کے انداز کریمانہ

کیا شان کریمی ہے خالی نہیں لوٹاتے
منگتے مرے آقا کی چوکھٹ پہ ذرا جانا

اس در کی فیاضی کے چرچے ہیں دو عالم میں
سرکار دو عالم کی عادت ہے فیاضانہ

جس دل میں نہیں چاہت مولا کے فقیروں کی
مولا کی قسم وہ دل بت خانہ ہے بت خانہ

جاتا ہے ولی کوئی جس گھر میں وہ گھر جنت
ویرانے سے گزرے تو رہتا نہیں ویرانہ

مانگا ہے نہ مانگوں کا یاروں سے بجز اس کے
لکھنا مری تربت پہ سرکار کا دیوانہ

بھر دیجیے نیازی کا دامان طلب آقا
آیا ہوں ترے در پر میں حال فقیرانہ



خوب انداز ہیں طیبہ کے بیابانوں کے
ان کے کانٹوں پہ فدا پھول گلستانوں کے

جو بھی ہیں سرور کونین کے در کے منگتے
در نہیں دیکھتے جا کر کبھی سلطانوں کے

بادۂ عشق محمد سے جو سرشار ہوئے
رخ نہیں کرتے کبھی بھول کے مے خانوں کے

ان کے قدموں پہ نچھاور ہے فلک کی رفعت
مرتبے اونچے ہیں سرکار کے دیوانوں کے

ذکر سرکار کی محفل ہیں سجاتے رہتے
بخت اچھے ہیں محمد کے ثنا خوانوں کے

کشت دل پر تری رحمت کے رہیں ابر محیط
پھول مہکے رہیں آقا مرے ارمانوں کے

گیت سرکار کے گاتا ہوں نیازی ہر دم
تذکرے لب پہ کہاں آتے ہیں بیگانوں کے



اے شمع رسالت تیرے پروانے ہزاروں ہیں
اک میں ہی نہیں تیرے تو دیوانے ہزاروں ہیں

ہو جن میں سدا آنا جانا میرے آقا کا
ایسے بھی تو دنیا میں کاشانے ہزاروں ہیں

اعجاز ہے یہ ساقی کوثر کی نگاہوں کا
مے خوار ہزاروں ہیں مے خانے ہزاروں ہیں

جو نام محمد پر ہر چیز لٹاتے ہیں
اس دنیا میں ایسے بھی دیوانے ہزاروں ہیں

مجذوب ہوں مجنون ہوں دیوانہ ہوں پاگل ہوں
دو چار نہیں میرے تو افسانے ہزاروں ہیں

دل چیز ہے کیا جاناں اک تیرے اشارے پر
دینے کیلئے جان کے نذرانے ہزاروں ہیں

یہ سن کے ہم آئے ہیں نظروں سے پلاتے ہو
ورنہ تو میرے شہر میں مے خانے ہزاروں ہیں

جو مست رہیں ہر دم عشق شہ بطحا میں
اے یار نیازی وہ مستانے ہزاروں ہیں



ان کی یادوں کا دیا دل میں جلائے رکھنا
ایک دن آئیں گے وہ آس لگائے رکھنا

تری قسمت کے ستارے بھی درخشاں ہوں گے
اپنے محبوب کی محفل کو سجائے رکھنا

تجھ کو دنیا کے شہنشاہ سلامی دیں گے
ان کی چوکھٹ پہ جبیں اپنی جھکائے رکھنا

ہم برے ہیں کہ بھلے جیسے بھی ہیں تیرے ہیں
ہم غلاموں سے بھی سرکار نبھائے رکھنا

ہوتا جاتا ہے عیاں دردِ محبت سب پر
اب مرے بس میں نہیں اس کو دبائے رکھنا

تم کو ہر نعمت عظمیٰ سے نوازے گا خدا
اپنے محبوب کا میلاد منائے رکھنا

صدقہ حسنین کا زہرا کا علی کا آقا
اپنی رحمت کے مرے گھر پہ بھی سائے رکھنا

سر جھکانا نہ کسی غیر کے دروازے پر
عزت نفس بہرحال بچائے رکھنا

ہے نیازی کی تمنا یہ مدینے والے
دونوں عالم میں مری بات بنائے رکھنا



عشق شہ دیں مر کے بھی مرنے نہیں دیتا
آقا کا کرم مجھ کو بکھرنے نہیں دیتا

میں شوق زیارت میں سدا گرم سفر ہوں
یہ شوق کہیں مجھ کو ٹھہرنے نہیں دیتا

بے مانگے ہی ہر ایک کی بھر دیتا ہے جھولی
وہ کوشش اظہار بھی کرنے نہیں دیتا

وہ اوج مقدر جو مجھے اس نے دیا ہے
اس اوج مقدر سے اترنے نہیں دیتا

غیروں کا خیال آئے مرے دل میں تو کیسے
وہ ایسے خیالوں سے گزرنے نہیں دیتا

ہر لحظہ نیا لطف دیا زخمِ جگر نے
اس زخم کو میں تو کبھی بھرنے نہیں دیتا

ہے دامن رحمت مرے ہاتھوں میں نیازؔی
دوزخ سے کرم آپ کا ڈرنے نہیں دیتا



تاجدارِ انبیاء سے لو لگانا چاہیے
اس طرح سوئے مقدر کو جگانا چاہیے

جس طرح ہو جیسے بھی ہو در پہ جانا چاہیے
قصۂ غم اپنے آقا کو سنانا چاہیے

شمعِ عشقِ نبی دل میں جلانا چاہیے
موتی اشکوں کے بھی پلکوں پر سجانا چاہیے

دامنِ امید بھر جائیں گے رحمت سے بھی
سرورِ کونین کی محفل میں آنا چاہیے

چاہتے ہو تم جو تسکینِ دل و جاں دہر میں
جشنِ میلادِ نبی گھر میں منانا چاہیے

کھو نہ جا رنگینیٔ عشقِ بتاں میں میرے دوست
یادِ احمد سے نگر دل کا بسانا چاہیے

روضۂ سرکار سے آتی ہے پیہم یہ صدا
عاصیو تم کو مری چوکھٹ پہ آنا چاہیے

مرے ہمدم چھوڑ دے طیبہ میں سب نام و نمود
شہرِ جاناں میں سبھی کچھ بھول جانا چاہیے

چشمِ تر ہو اور ہو نعتِ نبی لب پر سجی
آپ کے دربار میں یوں آنا جانا چاہیے

ایک دن سرکار بھی تشریف لائیں گے ضرور
خانۂ دل ان کی یادوں سے بسانا چاہیے

ہاتھ باندھے عرض کرنا زائرو دربار میں
اب نیازی کو بھی چوکھٹ پہ بلانا چاہیے



رحمتوں کے اثر میں رہتے ہیں
جو نبی کے نگر میں رہتے ہیں

ہم گنہ گار ہی سہی مانا
چشمِ خیر البشر میں رہتے ہیں

گھر میں رہ کر مدینے پھرتے ہیں
ہر گھڑی ہم سفر میں رہتے ہیں

بخدا یادِ مصطفیٰ کے قدم
مرے قلب و جگر میں رہتے ہیں

تذکرے سرور دو عالم کے
خوش نصیبوں کے گھر میں رہتے ہیں

طیبہ جانے کے ان گنت ارماں
اک مری چشمِ تر میں رہتے ہیں

چیر دیتے ہیں ظلمت شب کو
جو تلاشِ سحر میں رہتے ہیں

جو نیازی مکیں ہیں طیبہ میں
وہ بہاروں کے گھر میں رہتے ہیں



ادنیٰ سا ثنا خوانِ رسولِ عربی ہوں
میٹھی ہیں مری باتیں نمک خوار نبی ہوں

پڑھتا نہیں دنیا کے میں شاہوں کے قصیدے
کافی ہے مجھے اتنا کہ مدّاحِ علی ہوں

حاصل ہے مجھے ان کے غلاموں کی غلامی
میں کیوں نہ کہوں خود کو مقدر کا دھنی ہوں

ذات ان کی کہاں اور کہاں مجھ سا گنہگار
آقا ہیں مرے شاہ عرب میں عجمی ہوں

دیکھو نہ حقارت سے مجھے دیکھنے والو
ذرہ ہوں مدینے کا میں ہیرے کی کنی ہوں

اے کاش نکیرین مجھے پوچھیں تو کہہ دوں
پڑھتا تھا جو سرکار کی نعتیں میں وہی ہوں

دامن میں مرے بھیک ہے سرکار کے در کی
شاہوں سے میں اچھا ہوں طبیعت کا غنی ہوں

یہ کتنا کرم مجھ پہ نیازی ہے خدا کا
مداح پیمبر ہوں میں ہر غم سے بری ہوں



محبوبِ خدا سید و سرور کے برابر
لاؤ تو کوئی میرے پیمبر کے برابر

لاکھوں ہیں زمانے میں سکندر کے برابر
کوئی نہیں آقا ترے نوکر کے برابر

رشک آتا فردوس مکینوں کو بھی ان پر
رہتے ہیں جو خوش بخت ترے گھر کے برابر

جبریلِ امیں کرتے ہیں جس در کی غلامی
اے کاش رہوں میں بھی اسی در کے برابر

سرکار کی رحمت سے میں مایوس نہیں ہوں
ہیں گرچہ گناہ میرے سمندر کے برابر

کعبے میں ولادت ہوئی مسجد میں شہادت
ہو گا نہ ہوا کوئی بھی حیدر کے برابر

ہر روز اٹھاتے ہیں حضوری کے مزے جو
ہے کون بھلا ان کے مقدر کے برابر

تابائیٔ خورشیدِ فلک خوب ہے لیکن
کیا تاب کہ ہو روئے پیمبر کے برابر

نادان انہیں اپنا سا کہتے ہیں نیازی
ذرہ نہیں ہوتا کبھی گوہر کے برابر



کیوں دروازہ دیکھوں کسی سکندر کا
مجھ کو کافی ٹکڑا آپ کے لنگر کا

گوشہ گوشہ ہو گیا روشن اندر کا
میرے لب پر ذکر ہے نور کے پیکر کا

جب بھی لیا ہے نام کسی نے عنبر کا
آ گیا مجھ کو یاد پسینہ سرور کا

میلی آنکھ نہ دیکھے گا اس کو کوئی
جو بھی دیوانہ ہے مست قلندر کا

ولی نبی افلاکی خاکی اور نوری
جو بھی ہے سائل ہے آقا کے در کا

فرش پہ بیٹھا عرش کے جلوے دیکھے ہے
صاف کیا ہے جس نے شیشہ اندر کا

مل جائے گی عزت دولت جنت بھی
جپتے رہنا نام رسولِ انور کا

میں نے اپنے رب سے ناطہ جوڑ لیا
آج بڑا راضی ہے میرے اندر کا

مجھ منگتے کا بھی وہ دامن بھر دے گا
جس داتا نے بھرا ہے پیٹ سمندر کا

فہم سے بالا تر ہے شان تیرے در کی
خدمت گار ہے جبرائیل تیرے در کا

خوش قسمت ہے کون نیازی مجھ جیسا
میں ہوں ثنا خواں سب سے بڑے پیمبر کا



روتی ہوئی آنکھیں ہیں جلتا ہوا سینہ ہے
اس ہجر کے مارے کا مرنا ہے نہ جینا ہے

مجھ پر بھی کرم کر دو لگ جاؤں کنارے پر
گرداب حوادث میں پھر میرا سفینہ ہے

ساکت ہے زباں میری خاموش ہیں لب میرے
سائل کی طلب کا یہ کیا خوب قرینہ ہے

جو خاکِ مدینہ ہے شان اس کی نرالی ہے
اس خاک کا ہر ذرہ نایاب نگینہ ہے

سرکار کی یادوں کے روشن ہیں چراغ اس میں
ہر آن میرے دل کا آباد مدینہ ہے

معمور ہے دل میرا سرکار کی یادوں سے
ہو گی نہ کمی اس میں یہ ایسا خزینہ ہے

جب سے ہے لگا سینہ لج پال کے سینے سے
کیا بات ہے سینے کی سینے میں مدینہ ہے

سرکار نیازی کو قدموں میں بلا لیجے
دور آپ سے رہ کر یہ جینا کوئی جینا ہے



سلطانِ دو جہاں کا مدینہ نظر میں ہے
پیہم سرور و کیف مرے دل جگر میں ہے

اس در کی حاضری کو زمانہ گزر گیا
وہ منظرِ حسیں مگر اب بھی نظر میں ہے

دہلیزِ مصطفیٰ پہ جھکایا ہے جب سے سر
جو کچھ ہے کائنات میں وہ میرے گھر میں ہے

سب کو ملی ہے حسنِ رخِ مصطفیٰ کی بھیک
نورِ نبی کی روشنی شمس و قمر میں ہے

سمجھا نہ کوئی رفعتِ معراجِ مصطفیٰ
انسان حیرتوں کے ابھی تک سفر میں ہے

کیسے کہوں حضور کو میری خبر نہیں
ہر ذرہ کائنات کا ان کی نظر میں ہے

صدقہ نبی کی آل کا اپنے نبی سے مانگ
نعمت ہر ایک دامنِ خیر البشرؐ میں ہے

ہیں وسعتِ نظر کی یہ معجز نمائیاں
فرشِ زمیں سے عرشِ تک ان کی نظر میں ہے

عرش خدا سے کم وہ نیازی نہیں ہے دل
مسکن اگر حضور کا دل کے نگر میں ہے

کہتا ہوں نعت ہے یہ نیازی انہی کا فیض
خوبی وگرنہ کب کوئی مجھ بے ہنر میں ہے



حقیقت کی زباں صدیق اکبر
صداقت کا بیاں صدیق اکبر

وہ حق کا ترجماں صدیق اکبر
نبی کا راز داں صدیق اکبر

کبھی نہ ساتھ چھوڑا مصطفیٰ کا
جہاں آقا وہاں صدیق اکبر

مہکتا پھول گلزار نبی کا
بہار بے خزاں صدیق اکبر

نبی کے نام پر سب کچھ فدا ہے
محبت کا نشاں صدیق اکبر

نبی نے عظمتیں وہ ان کو بخشیں
زمیں پر آسماں صدیق اکبر

وہ پہلا یار محبوبِ خدا کا
وقارِ دلبراں صدیق اکبر

نیازی میں اور ان کے وصف لکھوں
کہاں میں اور کہاں صدیق اکبر



عشق کی آہ و زاریاں نہ گئیں
حسن کی تاجداریاں نہ گئیں

چشمِ ساقی اٹھی تھی کچھ ایسے
مے کشوں کی خماریاں نہ گئیں

دور رہ کر نبی کی چوکھٹ سے
چند گھڑیاں گزاریاں نہ گئیں

ہے نگاہوں میں گنبدِ خضریٰ
پھر بھی یہ بے قراریاں نہ گئیں

جب پکارا مدد کو آ ہی گئے
رائیگاں اپنی زاریاں نہ گئیں

ہوں لحد میں بھی منتظر ان کا
مر کے بھی انتظاریاں نہ گئیں

جب سے دیکھا ہے ان کو صورت میں
صورتیں دل سے پیاریاں نہ گئیں

سبز گنبد کی یاد میں پل پل
روح کی اشک باریاں نہ گئیں

اے نیازی فراقِ طیبہ میں
تیری اختر شماریاں نہ گئیں



جب وہ اذنِ سوال دیتے ہیں
دل کی حسرت نکال دیتے ہیں

آپ بھی بے مثال ہیں آقا
بھیک بھی بے مثال دیتے ہیں

میرے آقا سوال سے پہلے
خیر جھولی میں ڈال دیتے ہیں

رشک آتا ہے ان کی قسمت پر
جن کو اپنا جمال دیتے ہیں

اپنی توصیف کے لئے آقا
کیسے کیسے خیال دیتے ہیں

ان کی دہلیز پر جو جھکتا ہے
اس کو اوجِ کمال دیتے ہیں

سر پہ آئی ہوئی ہو جو مشکل
اک نظر سے وہ ٹال دیتے ہیں

ہے وہ محفوظ ہر بلا سے جسے
اپنی الفت کی ڈھال دیتے ہیں

اپنی چاہت میں مرنے والوں کو
زندگی لازوال دیتے ہیں

مصطفیٰ کے سوا خطاؤں کو
دنیا والے اچھال دیتے ہیں

اس کی قسمت جسے نبی نے کہا
جا تجھے ہم بلال دیتے ہیں

اپنی چوکھٹ کی حاضری کے لئے
خود وہ رستہ نکال دیتے ہیں

کیا نیازی کرم نوازی ہے
غم کو خوشیوں میں ڈھال دیتے ہیں



زندگی معتبر ہو گئی
ان کے غم میں بسر ہو گئی

منزلِ عشق سر ہو گئی
مصطفیٰ کی نظر ہو گئی

جائیں گے ہم بھی فردوس میں
ان کی رحمت اگر ہو گئی

چھڑ گئی صبح طیبہ کی بات
شام غم مختصر ہو گئی

میرے سرکار کا ہے کرم
مجھ کو اپنی خبر ہو گئی

زندگی صدقہ سرکار کا
خوب سے خوب تر ہو گئی

نعت سرکار کے فیض سے
میری اچھی گذر ہو گئی

پھول خوشیوں کے کھلنے لگے
چشمِ رحمت جدھر ہو گئی

ذکرِ سرکار کے نور سے
روشنی میرے گھر ہو گئی

جب نیازیؔ مدینے چلا
ہر خوشی ہم سفر ہو گئی



بیاں آقا کی مدحت ہو رہی ہے
یہ محفل خوب صورت ہو رہی ہے

گناہوں پر ندامت تو ہے لیکن
محمد کی عنایت ہو رہی ہے

وہ میرے سامنے بیٹھے ہوئے ہیں
نگاہوں کی تلاوت ہو رہی ہے

سجائے بیٹھے ہیں نعتوں کی محفل
میرے آقا کی رحمت ہو رہی ہے

نبی کے نام کا مانگت ہوں جب سے
عنایت پر عنایت ہو رہی ہے

درودوں کی جہاں بجتی ہے محفل
وہاں دن رات برکت ہو رہی ہے

نظر کے سامنے ہے سبز گنبد
بڑی اچھی عبادت ہو رہی ہے

نبی کی نعت کے صدقے میں میری
زمانے بھر میں عزت ہو رہی ہے

نیازی وہ بڑے اچھے ہیں جن کو
محمد کی زیارت ہو رہی ہے



یہ حقیقت بھی اک حقیقت ہے
ان کی صورت خدا کی صورت ہے

میں نہ اٹھوں کا ان کے قدموں سے
ان کی قدموں میں میری جنت ہے

دین و دنیا ہو یا قیامت ہو
ہر جگہ آپ کی ضرورت ہے

زندگی میں اگر وہ مل جائیں
زندگی سب سے خوبصورت ہے

دن گزرتے ہیں ان کی یادوں سے
یہ بھی سرکار کی عنایت ہے

میں ہوں جو کچھ انہی کا صدقہ ہے
ورنہ ذرے کی کیا حقیقت ہے

ان کی یادوں کے پھول مہکے ہیں
میرا گھر آج رشکِ جنت ہے

نعتِ محبوبِ کبریا کی قسم
نعت ہر کیف کی ضمانت ہے

پیار ان سے خدا بھی کرتا ہے
جن کو سرکار سے محبت ہے

ہم نیازی ہیں امتی ان کے
کتنی اچھی ہماری قسمت ہے



میں مانگت ہوں آپ کے در کی رکھیو لاج بھکارن کی
اپنی دید کے جام سے بھر دو گاگر مورے نین کی

پیر پیغمبر غوث قلندر گیت تمہارے گاوت ہیں
ساری دنیا کہتی ہے کیا بات تمہاری شانن کی

کس نے سمجھا کس نے جانا رتبہ کملی والے کا
اللہ ہی جانے شان ہے کتنی نبین کے سلطانن کی

خاک کا پتلا کیا جانے ہے باتیں نور من اللہ کی
دھرتی کا اک ذرہ کیسے بات کرے اسمانن کی

سونا سونا دل کا گلشن پیلے سارے پات ہوئے
آپ آئیں تو جاگ پڑے گی قسمت میرے آنگن کی

ہجر کی راتیں یاد میں توری رو رو بیتی جاوت ہیں
تجھ بن من کو بھاوت ناہیں بوندا باندی ساون کی

میرے دامن میں جو کچھ ہے ان کے کرم کا صدقہ ہے
ان کے کرم سے بیت رہی ہیں گھڑیاں میرے جیون کی

میں ہوں ان کی وہ ہیں میرے میرا ان سے ناطہ ہے
اور کسی کو میں کیا جانوں میں ہوں اپنے ساجن کی

لاثانی چوراہی نجفی چشتی صابری بغدادی
کیسے کیسے پھول بنے ہیں زینت میرے گلشن کی

دو جگ میں گر چاہو نیازؔی عزت اور تکریم ملے
آلِ نبی کا خادم رہنا باتیں کرنا پنجتن کی



عاصی ہوں کہاں جاؤں میں سلطانِ مدینہ
جھولی میں میری ڈال دے رحمت کا خزینہ

ہے مجھ کو قسم حق کی وہی سینہ ہے سینہ
جس سینے میں آباد ہے آقا کا مدینہ

ہے دل میں میرے اب تو یہی ایک تمنا
ہو دل کی انگوٹھی میں تیرا نام نگینہ

دامن کو میرے خود ہی بھریں اپنے کرم سے
آتا ہے کہاں مانگنے کا مجھ کو قرینہ

ایماں ہے یہی میرا یہی میرا عقیدہ
رکھتے ہیں دو عالم کی خبر شاہِ مدینہ

طوفاں ہے بڑی زور کا اور دور کنارا
لگ جائے کنارے پہ غلاموں کا سفینہ

مانا کہ بڑی خوب ہے عنبر کی بھی خوشبو
بڑھ کر مگر اس سے محمد کا پسینہ

سج جاتی ہیں ہر سمت درودوں کی محافل
آ جاتا ہے جب ان کی ولادت کا مہینہ

جب تک ہے سلامت میرے سانسوں کی یہ مالا
بجتی ہی رہے من میں تیرے نام کی بینہ

اک مردِ قلندر نے نیازی یہ کہا تھا
جس دل میں وہ رہتے ہیں وہی دل ہے مدینہ



ایسے کرم ہوئے ہیں رسالت مآب کے
بندھن تمام ٹوٹ گئے اضطراب کے

لب وا ہوئے نبی کے تو محسوس یوں ہوا
اوراق بولنے لگے ام الکتاب کے

پھیلائیں ہاتھ کس لئے غیروں کے سامنے
منگتے ہیں ہم نبی کے علی بو تراب کے

شرق و غرب میں دھوم ہے میرے حضور کی
ہیں عرش پر بھی تذکرے میری جناب کے

یہ ہیں میرے حضور کی معجز نمائیاں
صحراؤں میں بھی پھول کھلے ہیں گلاب کے

آؤ میرے حضور کی محفل میں عاصیو
فیضان بٹ رہے ہیں رسالت مآب کے

بھیجے سدا درود کے تحفے خدا انہیں
اللہ رے یہ مرتبے عالی جناب کے

دن رات میں سمیٹتا خیرات دید کی
ملتے جو قرب مجھ کو رسالت مآب کے

بخشا گیا نیازی فقط نعت کے طفیل
واعظ سناتا رہ گیا قصے عذاب کے



ہم پہ کرم فرماتے رہنا
اپنے پاس بلاتے رہنا

اپنا تو بس کام یہی ہے
اپنی عرض سناتے رہنا

بگڑی بن جائیں گی باتیں
گیت نبی کے گاتے رہنا

سر رکھ کر ان کی چوکھٹ پر
سوئے بھاگ جگاتے رہنا

دل کی مرادیں بر آئیں گی
بزم نعت سجاتے رہنا

بعد فنا بھی نام رہے گا
ان کی دھوم مچاتے رہنا

غم کے بادل چھٹ جائیں گے
ان کو حال سناتے رہنا

ان کے نور کی باتیں سن کر
قسمت کو چمکاتے رہنا

صدقہ اپنی آل کا آقا
خواب میں آتے جاتے رہنا

سب کی بات بنانے والے
میری بات بناتے رہنا

آقا کی ہے فرض محبت
تم یہ فرض نبھاتے رہنا

پیارے نبی کی پیاری یادو
میرے دل میں آتے رہنا

عشق نبی کے جام نیازی
پیتے اور پلاتے رہنا



حضور اپنے کرم کے حصار میں رکھنا
دیارِ نور کے قرب و جوار میں رکھنا

جئیوں تو گنبدِ خضریٰ کے سائے میں آقا
میں مر بھی جاؤں تو اپنے دیار میں رکھنا

جب آپ اپنے غلاموں کو یاد فرمائیں
مجھے بھی شاہِ مدینہ شمار میں رکھنا

حضور آپ جو چاہیں تو کیا نہیں ہوتا
میری امید کا گلشن بہار میں رکھنا

قدم قدم پہ لگا ہے تجلیوں کا ہجوم
ذرا سنبھل کے قدم کوئے یار میں رکھنا

اک التماس ہے جب تک رہوں میں دنیا میں
الٰہی سرورِ عالم کے پیار میں رکھنا

نہ جانے کون سے لمحے میں آپ آ جائیں
نگاہِ شوق سدا انتظار میں رکھنا

نہ کہنا حالِ دلِ مضطرب زمانے سے
چھپا کے درد دل بے قرار میں رکھنا

لحد میں مجھ کو نیازؔی اتارنا جس دم
درودِ پاک کا تحفہ مزار میں رکھنا



کون و مکاں میں یا نبی تجھ سا نہیں کوئی
حق ہے کہ حق نے تجھ سا بنایا نہیں کوئی

تیرے کرم سے تیرے گدا بھی ہیں بے مثال
تجھ سا بھی کائنات میں داتا نہیں کوئی

خیرات تیرے حسن کی ہے حسنِ کائنات
تجھ سا حسین دہر میں آیا نہیں کوئی

سب انبیاء کو حق نے دیئے مرتبے بلند
لیکن میرے حضور سے بالا نہیں کوئی

بھرتے ہیں سب کی جھولیاں سلطانِ دو جہاں
ان سا سخی زمانے میں دیکھا نہیں کوئی

آتا ہے جو بھی پاتا ہے منہ مانگی وہ مراد
اس آستاں پہ اپنا پرایا نہیں کوئی

بے اذن جبرائیل بھی داخل نہ ہو سکیں
جیسا ہے گھر حضور کا ایسا نہیں کوئی

وقتِ اجل ہو سامنے چہرہ حضور کا
اس کے سوا بس اور تمنا نہیں کوئی

شامل ہے جو نیازی نبی کے گداؤں میں
اس جیسا خوش نصیب بھی ہو گا نہیں کوئی



نام تیرا لے لے کر زندگی گذاری ہے
دل ہی ایک کیا جاناں جان بھی تمہاری ہے

بنے نہ بنے چاہے لاکھ میری دنیا سے
اک میٹھے مدینے سے میری پکی یاری ہے

مجھ کو میرے داتا نے بڑا ہی نوازا ہے
بگڑی میری قسمت بھی آپ نے سنواری ہے

پھر بھی بلواؤ مجھے اپنے دروازے پر
دل کو بڑی چنتا ہے بڑی بے قراری ہے

جس گھڑی مدینے سے روتے ہوئے آتے ہیں
واپسی کا وہ لمحہ عاشقوں پہ بھاری ہے

نور والے بانٹتے ہیں نور کے خزانوں کو
نور والے آقا کا فیض سدا جاری ہے

قبر کا ہو ڈر کیونکر خوف ہو کیوں محشر کا
رب کے پیارے دوستوں سے دوستی ہماری ہے

میری تو نگاہوں میں جچ سکا نہ کوئی بھی
جب سے صورت آقا کی قلب میں اتاری ہے

وہی ہے نیازی بس دنیا میں یار اپنا
میرے کملی والے سے جس کی بھی یاری ہے



یاد نبی میں رونے والے سب سے اچھے لگتے ہیں
پیارے نبی کے چاہنے والے پیارے پیارے لگتے ہیں

عشقِ نبی کا دیپ نہیں ہے روشن جن کے سینے میں
وہ تن کے اجلے اجلے بھی میلے میلے لگتے ہیں

جن کو خوابوں میں وہ آکر اپنی دید کراتے ہیں
بھاگ انہی سونے والوں کے جاگے جاگے لگتے ہیں

رنگ دیئے ہیں روپ دیئے ہیں جو قدرت نے دنیا کو
حسنِ نبی کے آگے سارے پھیکے پھیکے لگتے ہیں

مر مٹتے ہیں جو دیوانے آلِ نبی کی عزت پر
سچ کہتا ہوں وہ دیوانے پیارے پیارے لگتے ہیں

جن کے گھر میں پھول کھلے ہیں میرے نبی کی یادوں کے
ان کی امیدوں کے گلشن مہکے مہکے لگتے ہیں

ساقیٔ کوثر کے چہرے کی دید سے جو سرشار ہوئے
ان سے پوچھ کے دیکھو وہ بھی پیاسے پیاسے لگتے ہیں

دید کی دے خیرات انہیں بھی پاس بلا لے ان کو بھی
تیری دید کو جن کے نیناں ترسے ترسے لگتے ہیں

جن کے گھروں میں نہیں نیازی جلوے ان کی یادوں کے
کتنے ہی آباد ہوں وہ گھر سونے سونے لگتے ہیں



ہم پہ ان کی ہیں رحمتیں کیا کیا
ہو رہی ہیں عنایتیں کیا کیا

صدقہ سرکار کی عطاؤں کا
ہم نے پائی ہیں راحتیں کیا کیا

گیت گاتے ہیں اپنے آقا کے
رب نے بخشی ہیں عزتیں کیا کیا

رب نے بخشا نبی کی امت کو
رنگ لائی ہیں چاہتیں کیا کیا

اسم محبوب کے تقدس پر
جگ نے واری ہیں دولتیں کیا کیا

صدقہ نعت نبی کا ہوتی ہیں
ہم پہ ان کی نوازشیں کیا کیا

میرے خوابوں میں ہی چلے آؤ
میں نے مانگی ہیں منتیں کیا کیا

رب کے محبوب کے توسل سے
ہم کو ملتی ہیں نعمتیں کیا کیا

ہم بھی اک دن یہاں نہیں ہوں گے
ہم سے بچھڑی ہیں صورتیں کیا کیا

کوئی پوچھے مگر نیازی سے
کام کرتی ہیں نسبتیں کیا کیا



رحمتوں والے نبی کے گیت جب گاتا ہوں میں
گنبدِ خضریٰ کے نظاروں میں کھو جاتا ہوں میں

مشکلوں میں جب صدا دیتا ہوں میں سرکار کو
تو صدا آتی ہے گھبراتا ہے کیوں آتا ہوں میں

گو نہیں دامن میں میرے کوئی بھی اچھا عمل
دامنِ محبوب کی نسبت پہ اتراتا ہوں میں

یہ بھی ہے ان کی عنایت یہ بھی ہے ان کا کرم
نعت کے پھولوں سے ہر محفل کو مہکاتا ہوں میں

مل رہی ہے بھیک محبوبِ خدا کے نام کی
صدقہ محبوبِ خدا کے نام کا کھاتا ہوں میں

جاؤں تو جاؤں کہاں میں کس کا ڈھونڈوں آسرا
لاج والے لاج رکھنا تیرا کہلاتا ہوں میں

جب بھی یادِ آتی ہے مجھ کو حاضری دربار کی
شہرِ طیبہ کے حسیں جلوؤں میں کھو جاتا ہوں میں

ان کے نامِ پاک کے صدقے میں پایا ہے وقار
ہے کرم سرکار کا ہر دل کو جو بھاتا ہوں میں

صدقہ اپنی آل کا مجھ پہ بھی ہو جائے کرم
دامنِ امید تیرے در پہ پھیلاتا ہوں میں

ذکر کرتا ہوں نیازی جب بھی میں سرکار کا
کیا بتاؤں اس گھڑی کتنا سکوں پاتا ہوں میں



رحمت حضور کی ہے کرم کردگار کے
مہکے ہوئے ہیں پھول چمن میں بہار کے

جچتی نہیں نگاہ میں رنگینیٔ جناں
آئے ہیں کوئے یار میں دو دن گذار کے

سب کچھ فدا ہے سرورِ عالم کے نام پر
ہیں کیا ہی جانثار یہ دیوانے یار کے

کرتا نہیں میں آرزوئے وصل اس لئے
ہوں لوٹتا مزے میں سدا انتظار کے

اس سے زیادہ کون بھلا خوش نصیب ہے
موت آئے جس کو دوستو کوچے میں یار کے

جو بھی درِ حضور پہ جاتے ہیں خستہ حال
آتے ہیں وہ بھی اپنے مقدر سنوار کے

یہ بے قراریاں ہیں عجب بے قراریاں
ان بے قراریوں میں مزے ہیں قرار کے

ہم ان کے در سے دوستو اٹھیں تو کس لئے
آئے ہیں ہم جہاں کی ہر اک چیز وار کے

آؤ میرے حضور کی محفل میں عاصیو
چھائے ہیں ابر رحمتِ پروردگار کے

آتے ہیں بالیقین وہ امداد کے لئے
دیکھے خلوص سے کوئی ان کو پکار کے

نعتِ رسولِ پاک سنانا اے دوستو
جانے لگو جو مجھ کو لحد میں اتار کے

نعت نبی کا خوب نیازی صلہ ملا
بوسے فرشتے لیتے ہیں میرے مزار کے



گدا نواز درِ لطف کا گدا رکھنا
جہاں میں مجھ کو نہ محتاج غیر کا رکھنا

جو چاہتے ہو مقدر کو جاگتے رکھنا
تم اپنے آقا و مولا سے رابطہ رکھنا

کریم خیر ہو تیری کرم نوازی کی
میں جس جگہ پہ پڑا ہوں میرا پتہ رکھنا

کسی کے آگے نہ دستِ طلب دراز کروں
کرم سے اپنے یہ دامن میرا بھرا رکھنا

میں تجھ کو واسطہ دیتا ہوں سبز گنبد کا
ہر ایک بوٹا میرے باغ کا ہرا رکھنا
تیرے کرم کا بھکاری ہوں میں کہاں جاؤں
حضور مجھ پہ عنایت کا در کھلا رکھنا

نہیں ہے مجھ کو ضرورت کسی سکندر کی
میں تیرے در پہ جھکا ہوں مجھے جھکا رکھنا

حضور آئیں گے تیرے غریب خانے پر
نبی کی یاد کے پھولوں سے گھر سجا رکھنا

تم اپنی منزل مقصود سے نہ بھٹکو گے
ہمیشہ یاد مدینے کا راستہ رکھنا

نبی کے در کے فقیروں کا احترام کرو
ادب دلوں میں نبی کے غلام کا رکھنا

یہی ہے آرزو میری یہی تمنا ہے
چھپا کے دامنِ رحمت میں اے خدا رکھنا

جو چاہتے ہو نیازی نبی کا قرب ملے
ہمیشہ آلِ محمد سے واسطہ رکھنا



لبوں پر درود و سلام آ رہے ہیں
کہ محفل میں خیر الانام آ رہے ہیں

سجانے درودوں سلاموں کی محفل
میرے مصطفیٰ کے غلام آ رہے ہیں

مقدر تو دیکھو میری مے کشی کے
نگاہوں میں مستی کے جام آ رہے ہیں

بشر اک طرف محفلِ مصطفیٰ میں
فرشتے بصد احترام آ رہے ہیں

انہیں بھی ملیں دید کے جام آقا
تیرے در پہ جو تشنہ کام آ رہے ہیں

مجھے ان کی قسمت پہ رشک آ رہا ہے
جنہیں حاضری کے پیام آ رہے ہیں

نبی صحنِ اقصیٰ میں کہتے تھے سارے
یہاں انبیاء کے امام آ رہے ہیں

انہیں کیوں نہ میں مشکلوں میں پکاروں
میری مشکلوں میں وہ کام آ رہے ہیں

درودوں کے تحفے خدا کی طرف سے
میرے کملی والے کے نام آ رہے ہیں

ہے یہ بھی کرم یادِ خیر الوریٰ کا
مجھے یاد وہ صبح و شام آ رہے ہیں

نیازی ادب سے نگاہیں جھکا لو
ادب کے وہ اعلیٰ مقام آ رہے ہیں



جب کرم ان کے یاد آتے ہیں
غم زمانے کے بھول جاتے ہیں

آپ کے جو بھی ہو گئے ان کو
لا مکاں سے سلام آتے ہیں

ڈھنگ آتے ہیں جن کو پینے کے
چشمِ ساقی میں ڈوب جاتے ہیں

جو نگاہِ کرم میں رہتے ہیں
لطف جینے کا وہ اٹھاتے ہیں

مے کدہ ان پہ جان دیتا ہے
جن کو نظروں سے وہ پلاتے ہیں



جو ہوئے آپ کے دل و جاں سے
وہ غموں میں بھی مسکراتے ہیں

آپ کرتے ہیں خود کرم ان پر
محفل نعت جو سجاتے ہیں

ڈھونڈتا ہوں میں ان فقیروں کو
رنگ نظروں سے جو چڑھاتے ہیں

شان دیکھو شجر بھی ان کے حضور
بہرِ تعظیم چل کے آتے ہیں

رشک آتا ہے اُن کی قسمت پر
وہ نیازی جنہیں بلاتے ہیں



دنیا والے دیکھتے رہ جائیں گے
جب مدینے وہ مجھے بلوائیں گے

آئیں گے وہ دن بھلے بھی آئیں گے
آپ جب نظر کرم فرمائیں گے

ہم ہیں دیوانے نبی کے نام کے
عقل والے کیا ہمیں سمجھائیں گے

جی رہا ہوں میں اسی امید پر
میرے گھر سرکار اک دن آئیں گے

نقش پا دیکھیں گے تیرا جس جگہ
تیرے دیوانے وہیں جھک جائیں گے

ہم کو دنیا سے نہیں مطلب حضور
گیت ہم بس آپ ہی کے گائیں گے

دن جو گزرے ہیں در محبوب پر
یاد جب بھی آئیں گے تڑپائیں گے

صدقہ کھاتے ہیں نبی کے نام کا
جس کا کھاتے ہیں اسی کا گائیں گے

کہہ رہی ہیں میرے دل کی دھڑکنیں
جائیں گے ہم بھی مدینے جائیں گے

روز کہتا ہے نیازی دل میرا
آئیں گے وہ آئیں گے وہ آئیں گے



دعا ہے پھر مدینے کا سفر ہو
نبی کے در پہ دیوانے کا سر ہو

نہ کیوں وہ دو جہاں میں معتبر ہو
مرے آقا تری جس پر نظر ہو

تمنا ہے مرے دل کی خدایا
مرا دل سرور عالم کا گھر ہو

صبا کہنا رہوں میں دور کب تک
ترا جب بھی مدینے میں گزر ہو

مجھے مل جائے پھر اذنِ حضوری
کرم سرکار کا بار دگر ہو

مرا آقا ہے وہ لج پال آقا
جسے ہر حال ہر اک کی خبر ہو

جلائے کیوں اسے نارِ جہنم
تری رحمت کے جو زیرِ اثر ہو

لگی ہے جو لگن عشق نبی کی
خدایا تیز تر سے تیز تر ہو

درِ محبوب ہے کعبہ کا کعبہ
نہ کیوں سجدہ محبت کا ادھر ہو

غلام ان کے جہاں جس حال میں ہیں
نہیں ممکن کہ آقا بے خبر ہو

میں اپنا حال خود ان کو سناؤں
نہ کوئی درمیاں میں نامہ بر ہو

سوالی ہوں مرے مالک کرم کا
کرم آلِ نبی کے نام پر ہو

مرے خوابوں میں بھی آ جائیں آقا
دعاؤں میں مری اتنا اثر ہو

تجھے توفیق بخشی ہے خدا نے
جہانِ غم میں خوشیوں کی سحر ہو

تمنا ہے نیازی دل کا سجدہ
نبی کے آستاں پر عمر بھر ہو



میرے آقا میرے سرور
خَلق کے محور خُلق کے پیکر

اللہ کے محبوب پیارے
آپ کے گیت ہیں گاتے سارے
غوث قطب ابدال قلندر
میرے آقا میرے سرور

آپ کا رتبہ سب سے عالی
آپ ہیں دونوں جگ کے والی
جبرائیل ہے آپ کا چاکر
میرے آقا میرے سرور



کملی والے پہ جو فدا نہ ہوا
وہ بشر کیا ہوا ہوا نہ ہوا

وقت کا بادشاہ ہو یا کہ فقیر
ان کا صدقہ کسے عطا نہ ہوا

کون ہے اِس جہاں میں بتلاؤ
ان کی چوکھٹ کا جو گدا نہ ہوا

اے شہ دوسرا دو عالم میں
آپ سا کوئی دوسرا نہ ہوا

ڈھونڈنے والے ڈھونڈ لیتے ہیں
اُن کا دیوانہ لاپتہ نہ ہوا

اُس سے کچھ واسطہ نہیں ہم کو
جس کو آقا سے واسطہ نہ ہوا

پھر ترا کون ہے قیامت میں
کملی والا اگر ترا نہ ہوا

جو درِ پنجتن کو بھول گیا
ایسے بھولے کا پھر بھلا نہ ہوا

ایسے نا آشنا کی بات نہ کر
مصطفیٰ سے جو آشنا نہ ہوا

پھر ہے کیا فائدہ عبادت کا
دل میں گر عشقِ مصطفیٰ نہ ہوا

اے نیازؔی میرے نبی کے سوا
کوئی محبوب کبریا نہ ہوا

کوئی لاؤ خبر نیازؔی کی
اس کو دیکھے ہوئے زمانہ ہوا



جس کا کوئی ثانی نہیں وہ نبی ہمارا ہے
مصطفیٰ کی عظمت کا حد ہے نہ کنارا ہے

جو حبیب داور ہے جو مکین خضریٰ ہے
سیدہ کا بابا ہے آمنہ کا پیارا ہے

آپ کے غلاموں نے آپ کو پکارا ہے
آپ کے سوا آقا کوئی نہ ہمارا ہے

آپ ہی کی چوکھٹ کے یا نبی بھکاری ہیں
آپ ہی کے ٹکڑوں پہ یا نبی گزارا ہے

ہے دُھلی دُھلی سے فضا نکہتوں بھری ہے فضا
سبز سبز گنبد کا کیا حسین نظارا ہے

زور پر ہو طوفاں بھی ڈگمگائے نیا بھی
آپ گر کرم کر دیں سامنے کنارا ہے

اس امید پر میں بھی آ کھڑا ہوں چوکھٹ پر
وہ کبھی تو پوچھیں گے کون غم کا مارا ہے

نعت مصطفیٰ کہہ لی نعت مصطفیٰ پڑھ لی
میں نے اپنے جیون کا وقت یوں گزارا ہے

بھولے نہ نیازیؔ کبھی بھول کر بھی یاد نبی
ان کو بھول جانا ہی اصل میں خسارا ہے



میری زندگی کا مقصد جاہ و حشم نہیں ہے
غم مصطفیٰ سلامت مجھے کوئی غم نہیں ہے

یہ حضور کا کرم ہے مرے دن گزر رہے ہیں
وہ مہرباں نہیں تو میرا بھرم نہیں ہے

ان کی نوازشوں کو کیسے رقم کروں میں
جو ملا ہے مل رہا ہے بخدا وہ کم نہیں ہے

اچھا ہوں یا برا ہوں ترے در پہ آ پڑا ہوں
الحمد غیر در پر میرا سر یہ خم نہیں ہے

سرکار کے کرم نے کس کو نہیں نوازا
ایسا نہیں ہے کوئی جس پر کرم نہیں ہے

مجھ کو قدم قدم پر تیری یاد نے سنبھالا
مرے ساتھ ساتھ ہو تم یہ بھی تو کم نہیں ہے

کیسے ہو آنا جانا اُس میں شہ حرم کا
دل یادِ مصطفیٰ سے جب تک حرم نہیں ہے

توصیف مصطفیٰ کا حق جو ادا کرے وہ
دنیا کے پاس ایسا کوئی قلم نہیں ہے

کھل جائیں باب اُس پر بھی کرم نوازیوں کے
یادِ شہ امم میں جو آنکھ نم نہیں ہے

وہ جانتے ہیں سب کچھ اظہار کیا کروں میں
بخدا مرے تو دم میں اتنا بھی دم نہیں ہے

فرشِ زمیں ہو یا کہ عرشِ بریں نیازؔی
وہ ہے کیا جو مصطفیٰ کے زیرِ قدم نہیں ہے

جبریل کہہ رہے تھے سرکار سے نیازؔی
تجھ سا کوئی جہاں میں تیری قسم نہیں ہے



چشم عنایت ہم پر بھی
اللہ کے محبوب نبی
رحمتوں والے پیارے نبی
ہم پر کرم فرماؤ کبھی
اپنے پاس بلاؤ تو
عرض کرو منظور مری
میری جھولی بھی بھر دو
آپ نے سب کی جھولی بھری
اکھیاں ترسیں دیکھن کو
پیاس بجھاؤ اکھین کی
اِس نسبت پر جان فدا
آپ ہیں آقا میں امتی
آپ کا کہلاتا ہوں میں

منہ چھوٹا ہے بات بڑی
مجھ سا نہیں ہے گدا کوئی
آپ سا کوئی نہیں ہے سخی
دے کر جام نگاہوں کے
میری مٹائیں تشنہ لبی
کر دے نیازؔی پر رحمت
یا سیدی یا مولائی



ان لوگوں کی قسمت کے تابندہ ستارے ہیں
جن لوگوں نے طیبہ میں دن چار گزارے ہیں

پرنور فضائیں ہیں پر کیف ہوائیں ہیں
کیا بات مدینے کی کیا خوب نظارے ہیں

نازاں ہیں مقدر پر بیٹھے ہیں سخی در پر
دیکھے تو کوئی آ کر کیا بھاگ ہمارے ہیں

ہوتے ہیں نچھاور واں نذرانے درودوں کے
سرکار کی چوکھٹ کے کیا خوب نظارے ہیں

وہ پیار کریں دل سے سرکار کے پیاروں سے
اللہ کے پیارے کو وہ جان سے پیارے ہیں

جب یاد کروں ان کو امداد کو آتے ہیں
مائل بہ کرم ہر دم محبوب ہمارے ہیں

سرکار کے صدقے میں ہر چیز ملی ہم کو
اللہ کے آگے جب یہ ہاتھ پسارے ہیں

لج پال نبی سرور ہو چشم کرم ہم پر
طوفان میں نیا ہے اور دور کنارے ہیں

ان لوگوں کے دامن کو ہر وقت بھرے رکھنا
ترے نام پہ نذرانے جن لوگوں نے وارے ہیں

بگڑا ہے نہ بگڑے گا کچھ میرا زمانے میں
مجھ کو میرے آقا کی رحمت کے سہارے ہیں

جو دل سے سجاتے ہیں نعتوں کی حسیں محفل
اللہ نے دن اُن کی قسمت کے سنوارے ہیں

جاؤں گا نیازی میں پھر شہر مدینہ میں
اِس آس پہ دن میں نے رو رو کے گزارے ہیں



سرور دو عالم کی شان ہے کریمانہ
اس کو بھی نوازا ہے آیا ہے جو بیگانہ

جاؤں میں کہاں ساقی چھوڑ کر یہ مے خانہ
صدقے میں نواسوں کے بھر دے میرا پیمانہ

آتے ہیں فرشتے بھی با ادب پرے باندھے
بیکسوں کے والی کا کیسا در ہے شاہانہ

بھیک دے کے بھرتے ہیں جھولیاں گداؤں کی
آپ کے گھرانے کی ریت ہے جداگانہ

جب در مقدس پر حاضری ہو میری بھی
کاش مجھ کو وہ کہہ دیں آیا میرا دیوانہ

تحفہ ہو درودوں کا ارمغاں سلاموں کا
لے کے جانا اس در پر زائرو یہ نذرانہ

غم نہ کر نیازؔی تو میرا ہے تو میرا ہے
میرے لئے کافی ہے آپ کا یہ فرمانا

❖

خوب سے خوب مدینے کا سفر لگتا ہے
ذرہ اُن راہوں کا بھی رشکِ قمر لگتا ہے

قافلے آتے ہیں ہر وقت بہاروں کے یہاں
سچ کہو کیسا محمد کا نگر لگتا ہے

محفلِ نعت نبی سجتی ہے جس بھی گھر میں
برکتوں رحمتوں والا وہی گھر لگتا ہے

یادِ محبوب میں پلکوں پہ سجے ہے جو بھی
چشمِ عشاق کا وہ آنسو گہر لگتا ہے

عشقِ سرکار سے جس شخص کا دامن ہے بھرا
مجھ کو دنیا میں وہی کیمیا گر لگتا ہے

چہرہ والشمس نبی کا ہے تو زلفیں والیل
پیکر نور مرے رب کا ہنر لگتا ہے

اللہ اللہ وہ دربارِ نبی کی عظمت
نور کا میلہ جہاں شام و سحر لگتا ہے

آپ کی رحمت وشفقت نے سنبھالا ہے مجھے
ورنہ اعمال کے انجام سے ڈر لگتا ہے

پیار کرتا ہے نیازیؔ جو زمانہ مجھ سے
یہ میری ماں کی دعاؤں کا اثر لگتا ہے



چھوڑ فکر دنیا کی ذکر کر مدینے کا
سب دروں سے بہتر ہے ایک در مدینے کا

دہر میں بھٹکنے کا فائدہ نہیں کوئی
لطف تب ہے جینے کا ہو سفر مدینے کا

کتنی خوبصورت ہیں منزلیں مدینے کی
کتنا اچھا لگتا ہے ہم سفر مدینے کا

پیتے ہیں مدینے کا کھاتے ہیں مدینے کا
ہے کرم غلاموں پر کس قدر مدینے کا

کیا مری حقیقت ہے کیا ہے آبرو میری
ایک ہی حوالہ ہے معتبر مدینے کا

الفت مدینہ کا بس یہی تقاضا ہے
احترام دل سے کرے ہر بشر مدینے کا

ہاتھ نہ میں پھیلاؤں در پہ غیر کے جا کر
بن کے میں رہوں منگتا عمر بھر مدینے کا

نظروں میں جچا کب ہے اور کوئی نظارا
جلوہ جب سے دیکھا ہے اک نظر مدینے کا

لگ ہی جائے گی اپنی خاک بھی ٹھکانے پر
سر کو مل گیا جس دم سنگ در مدینے کا

باتوں باتوں میں باتیں کرتا ہے مدینے کی
کس قدر نیازیؔ پر ہے اثر مدینے کا

❖

اے شمع رسالت ترے پروانے ہزاروں ہیں
اک میں ہی نہیں تیرے تو دیوانے ہزاروں ہیں

اعجاز ہے یہ ساقی کوثر کی نگاہوں کا
میخوار ہزاروں ہیں مے خانے ہزاروں ہیں

ہو جن میں سدا آنا جانا مرے آقا کا
اس دنیا میں ایسے بھی کاشانے ہزاروں ہیں

اس عالم ہستی میں کس کس کا گلہ کیجئے
اپنے بھی ہزاروں ہیں بیگانے ہزاروں ہیں

میخانہ طیبہ کے مے خواروں سے نسبت ہے
مرے لئے پینے کو مے خانے ہزاروں ہیں

مجذوب ہوں مجنوں ہوں دیوانہ ہوں پاگل ہوں
دو چار نہیں مرے تو افسانے ہزاروں ہیں

جو نامِ محمد پر ہر چیز لٹاتے ہیں
ایسے بھی تو دنیا میں دیوانے ہزاروں ہیں

دل چیز ہے کیا جاناں اک تیرے اشارے پر
دینے کے لئے جان کے نذرانے ہزاروں ہیں

یہ سن کے ہم آئے ہیں نظروں سے پلاتے ہو
ورنہ تو مرے شہر میں مے خانے ہزاروں ہیں

جو مست رہیں ہر دم عشق شہِ بطحا میں
اے یار نیازیؔ وہ مستانے ہزاروں ہیں



لالعیاں اپنے میراں دے نال یاریاں
مک گئیاں سوچاں میریاں ساریاں
وسیا اے مرے من دا مندر ماہی باہر ماہی اندر
لپنے پیا توں میں بلہاریاں
جد وی کوئی مشکل آوے غم دنیا دا آن ستاوے
میں نہیں غیراں نوں واجاں ماریاں
بختاں والا آیا ویلا بھریا روے میرے ماہی دا میلہ
ہر ویلے گھڑیاں آون پیاریاں
چلدا روے میرے پیر دا لنگر میں ہاں اُس لج پال دا نوکر
بیڑیاں ڈُبیاں نے جس تاریاں
بھردے میراں سب دے کاسے روندیاں نوں اج بخش دے ہاسے
من دا اے مولا تیریاں ساریاں
میرے تے میراں کرم کمایا مینوں اپنے گل نال لایا
تکیاں نہیں میریاں اوگنہاریاں



عشق نے جتھے دکاناں کھولیاں
اوندیاں بن بن کے اوتھے ٹولیاں

بھل گئیاں اوہ بولیاں سب جگ دیاں
تیریاں سنیاں جنہاں نے بولیاں

کیوں نہ گاواں گیت میں لج پال دے
میریاں لج پال بھریاں جھولیاں

خیر پا اونہاں نوں وی اج خیر پا
تیرے در تے جو وی آئیاں گولیاں

پیر دے جو آسرے تے ٹھل پیاں
اوہ سیاں مڑ کے کدی نئیں ڈولیاں

پیر پایا عشق دے ویہڑے جہاں
عشق نے پھڑ کے اوہ جھگلیں رولیاں

پھیرا پایا خورے کیوں نہیں ڈھول نے
میں تے مندڑا ئیں کدی وی بولیاں

تک لیا جہاں نیازیؔ پیر نوں
اونہاں نہیں مڑ کے کتاباں پھولیاں



کب کہتا ہوں نایاب نگینہ مجھے دے دو
منگتا ہوں مدینے کا مدینہ مجھے دے دو

خوشبو سے مہکتا رہے گلشن مرے دل کا
آقا رُخِ انور کا پسینہ مجھے دے دو

کیا مانگوں شہا آپ سے کس طرح میں مانگوں
اظہارِ تمنا کا قرینہ مجھے دیدو

جینا بھی مدینے کا مدینے کا ہے مرنا
دے موت وہیں اور وہیں جینا مجھے دے دو

بیشک نہ ملیں مجھ کو جہاں بھر کے خزانے
اک اپنی محبت کا خزینہ مجھے دے دو

جس سینے میں آباد ہو آقا کا مدینہ
صدقے میں مدینے کے وہ سینہ مجھے دے دو

اوروں سے غرض ہے نہ نیازی مجھے ہوگی
جو جائے مدینے وہ سفینہ مجھے دے دو



محفل نعت نبی خوب سجا دی جائے
نامِ محبوب پہ ہر چیز لٹا دی جائے

جو یہ چاہے کہ میسر ہو سکوں کی دولت
اس کو سرکارؐ کی اک نعت سنا دی جائے

اُن کے در سے نہ کبھی غیر بھی لوٹا خالی
اُسی سرکار کے کوچے میں صدا دی جائے

جاں بلب تشنۂ دیدار پڑا ہے در پر
شربت دید سے پیاس اس کی بجھا دی جائے

مرے آقا کا یہ اخلاقِ کریمانہ ہے
تیر برسائے جو اس کو بھی دعا دی جائے

میں یہاں رہ کے بھی جب چاہوں مدینہ دیکھوں
جو بھی دیوار ہے رستے سے ہٹا دی جائے

یا نبی آپ بدلتے ہیں جہاں کی قسمت
میری سوئی ہوئی قسمت بھی جگا دی جائے

مرے سرکار کے ہر آن خزانے ہیں کھلے
مانگنے والوں کو یہ بات بتا دی جائے

آتش فرقت محبوب میں کب تک میں جلوں
مجھ کو بھی دامن رحمت کی ہوا دی جائے

کوئے محبوب خدا میں بنے مدفن مرا
دوستو بس یہی اک مجھ کو دعا دی جائے

تا قیامت کسی صورت بھی نہ اُٹھنے پائے
ان کی چوکھٹ پہ جبیں ایسے جھکا دی جائے

میں بہر حال سناؤں گا نبی کی نعتیں
یہ اگر جرم ہے تو مجھ کو سزا دی جائے

لے کے نذرانہء جاں لاکھوں نکل آئیں گے
اُن کے دیدار کی گر شرط لگا دی جائے

بعد مرنے کے نیازیؔ یہ تمنا ہے مری
دشت طیبہ میں مری خاک اُڑا دی جائے

❖

تمہارے نام پہ سب کچھ ملا غریب نواز
تمہارے نام پہ سب کچھ فدا غریب نواز

قبول ہو یہ ہماری دعا غریب نواز
پھر اپنے در پہ ہمیں لو بلا غریب نواز

مجھے بھی حضرتِ عثمان کا ملے صدقہ
کہ میں بھی ہوں ترے در کا گدا غریب نواز

اجڑ سکے گا خزاں سے نہ مرے دل کا نگر
تمہارا نام ہے دل پر لکھا غریب نواز

نواز ہم کو بھی اپنی عنایتوں سے شہا
ہمیں بھی جام ملے دید کا غریب نواز

جہاں جہاں یہ ہیں آباد اہل چشت ترے
وہاں وہاں پہ ہے جلوہ ترا غریب نواز

معین چشت وہیں آ گئے کرم بن کر
جہاں کسی نے پکارا ہے یا غریب نواز

یہ مست مست فضا کیوں ہے آج محفل کی
یقین ہے کہ ہیں جلوہ نما غریب نواز

وہ یورشِ غمِ دنیا سے ڈگمگا نہ سکا
جسے ملا ہے ترا آسرا غریب نواز

یہ چشتیوں کی ہے محفل نیازیؔ سن تو ذرا
ہر ایک دل سے ہے آتی صدا غریب نواز



میں ہوواں میرا یار نہ ہووے، فیر جینا کس کاری
من ہووے من ٹھار نہ ہووے، فیر جینا کس کاری

کہندے گئے نے لوک سیانے، یاراں نال بہاراں
راضی جے کر یار نہ ہووے، فیر جینا کس کاری

جس سوہنے دربار نوں تک ٹھنڈ پیندی وچ سینے
سامنے اوہ دربار نہ ہووے، فیر جینا کس کاری

باغ بہاراں تے گلزاراں بچ دیاں نہیں بن یاراں
باغ ہووے وچہ یار نہ ہووے، فیر جینا کس کاری

غم سے آون کر کر ہلے کچھ پرواہ نہیں ناصر
غم ہوون غمخوار نہ ہووے، فیر جینا کس کاری

یاد سجن دی رکھ سرہانے' ایہو سوچاں سوچاں
جے اوہدا دیدار نہ ہووے' فیر جینا کس کاری

جگ رُس دا رُس جائے نیازیؔ' یار نوں رکھے راضی
راضی جے دلدار نہ ہووے' فیر جینا کس کاری

❖

محبوبِ خدا ایک نظر دیکھنے آئے
صد شکر غریبوں کا وہ گھر دیکھنے آئے

آجائے گا پیار ان کو مرے حال پہ اکدن
جس دن وہ مرا زخم جگر دیکھنے آئے

پڑ جائیگی جاں جب وہ مسیحائے دو عالم
بیمار کو اک لمحہ اگر دیکھنے آئے

خود رکھ نہ سکے اپنے وہ جذبات پہ قابو
جو لوگ مرا دیدۂ تر دیکھنے آئے

سر رکھ دیا سنگ درِ جاناں پہ جو میں نے
فرزانے گنہ گار کا سر دیکھنے آئے

ہر سمت ملیں گی تمہیں سرکار کی یادیں
کوئی تو میرے دل کا نگر دیکھنے آئے

وہ وقت بھی کیا وقت تھا جس وقت نیازیؔ
وہ اپنی محبت کا اثر دیکھنے آئے

❖

انشاء اللہ یار مدینے جاواں گے
جاواں گے سو وار مدینے جاواں گے

ایدھر اودھر ایویں وقت کھنجاوٗناں
پا لئو نبی نال پیار مدینے جاواں گے

جہدی دید نوں عرشی اوندے جاندے نیں
اوہ ویکھن دربار مدینے جاواں گے

پھل مہکن گے اکدن ایہناں سدھراں دے
لٹن موج بہار مدینے جاواں گے

اللہ دے محبوب نے کرم کماوٗناں ایں
سارے اوگنہار مدینے جاواں گے

اسیں ہاں لا کے بیٹھے تاہنگ مدینے دی
جد سدیا سرکار مدینے جاواں گے

چڑھیاں ہویاں طوفاناں دا غم نہ کر
ہوسی بیڑا پار مدینے جاواں گے

یار نیازی نت تیاری رکھ اپنی
رہ گئے نے دن چار مدینے جاواں گے



ذکر دی بزم سجاون دی عادت پے گئی اے
نعتاں سنن سناؤن دی عادت پے گئی اے

خلق نبی دیاں گلاں کر کر ویریاں نوں
مینوں یار بناؤن دی عادت پے گئی اے

مٹھڑے مٹھڑے گیت نبی دے سن سن کے
اپنا آپ لٹاون دی عادت پے گئی اے

پتہ نہیں یار نے کیہڑے ویلے آ جانا
پلکاں یار وچھاون دی عادت پے گئی اے

جنہاں نے اک وار مدینہ ویکھ لیا
مڑ مڑ طیبہ آون دی عادت پے گئی اے

بوہے کھول کے سوہنے نبی دیاں یاداں دے
اپنا من پرچاون دی عادت پے گئی اے

ویکھ کے خلق مدینے والے سوہنے دا
جگ دے بھار ونڈاون دی عادت پے گئی اے

کملا رملا سمجھ کے بولیاں مارو ناں
پڑھیا سبق بھلاؤن دی عادت پے گئی اے

سن لیندا اے اوہ تے چپ چپیتیاں دی
تینوں کیوں کرلاؤن دی عادت پے گئی اے

ایہہ ہے صدقہ یار نیازی چنگیاں دا
منددیاں نال نبھاؤن دی عادت پے گئی اے



شاناں اُچیاں نے سرکار دیاں
محبوب مٹھے من ٹھار دیاں

اوہدے عشق نے جدیاں رنگیاں　　مینوں سنگتاں ملیاں چنگیاں
ہویاں کرم نوازیاں یار دیاں

مینوں دنیا دا کوئی دکھ نئیں　　کسے شے دی وی کوئی بھکھ نئیں
میں تے بھکی آں اوہدے دیدار دیاں

فرشی وی خیراں منگدے　　عرشی وی نیوں نیوں لنگھدے
شاناں ویکھ سخی دربار دیاں

دربار نبی سرور دا　　ویکھاں گے ان شاء اللہ
آئیاں چٹھیاں جد سرکار دیاں

ٹھنڈ پے گئی میرے سینے　　گیا میں پہنچ مدینے
گلاں بن گیاں اوگنہار دیاں

جہاں یار ولوں منہ موڑے غیراں سنگ ناطے جوڑے
اوہ آر دیاں نہ پار دیاں
چنگا ساتھ صدیق نبھایا سوہنے اپنا یار بنایا
واہ واہ سنگتاں یارِ غار دیاں
سچی گل اے یار نیازی - اونہاں جت لئی پیار دی بازی
جو یار توں تن من وار دیاں



نبی آئے جگ تے ہزاراں کملی والیا
موہ لیا زمانہ تیرے پیاراں کملی والیا

دنیا دے باگاں اُتے سایہ سی خزاواں دا
تیرے آیاں آ گئیاں بہاراں کملی والیا

ترے آون نال جاگے بھاگ کائنات دے
خوشیاں منائیاں گنہ گاراں کملی والیا

اَج تیک کسے دے نصیباں وچہ ہوئی نہیں
جیہڑے مل ماری تیرے یاراں کملی والیا

اپنیاں لیکھاں نوں بناوَن لئی سجاوَن لئی
محفلاں سجائیاں میرے یاراں کملی والیا

ایس توں علاوہ ہور کجھ وی نئیں منگدا
میریاں مدینے ہوون ٹھاراں کملی والیا

ترس گئے نے دیدے ساڈے تیریاں دیداراں نوں
موڑ ساڈے ولے وی مہاراں کملی والیا

تیرے سوہنے نام اتوں واری واری جاواں میں
تیرے اتوں جندڑی میں واراں کملی والیا

غم دیاں ماریاں دا کوئی وی نئیں جگ تے
تیرے بناں لیندا ئیں کوئی ساراں کملی والیا

غرضاں دی مرضاں مینوں دور تیتھوں کیتا اے
دور میتھوں کردے ایہہ دیواراں کملی والیا

آسرا نیازیؔ دا ایں توہیوں ایس جگ تے
تیری آسے زندگی گزاراں کملی والیا



شربت دید جو سرکار پلاتے جاتے
تشنگی میری نگاہوں کی بجھاتے جاتے

جس کو سینے سے حضور اپنے لگاتے جاتے
اس کی سوئی ہوئی تقدیر جگاتے جاتے

جشن میلادِ نبی ایسے مناتے جاتے
جس جگہ جاتے تو ہم نعت سناتے جاتے

عرصہء حشر میں یوم دھوم مچاتے جاتے
نامِ سرکار کے ہم گیت سناتے جاتے

آپ کی مجھ پہ میرے آقا عنایت ہو گی
گر ٹھہر جائیں میرے گھر میں بھی جاتے جاتے

یا نبی آپ کا اتنا تو کرم ہو جائے
عمر گزرے مری دربار میں آتے جاتے

اپنے گھر بار کے صدقے میں رسولِ عربی
اپنی خوشبو سے مرے گھر کو بساتے جاتے

میں تو بس آپ کا ہوں آپ کا کہلاتا ہوں
مجھ نکمے سے بھی سرکار نبھاتے جاتے

ہو ہی جاتا مری قسمت کا ستارا روشن
رُخِ روشن کا جو دیدار کراتے جاتے

چھانتا پھرتا ہوں میں خاک ابھی رستے کی
میری منزل بھی مجھے آپ دکھاتے جاتے

مجھ کو گھیرا ہے مصائب نے صدا کس کو دوں
میرے لج پال مری بات بناتے جاتے

اُن کے عرفان کی دولت جو نیازیؔ ملتی
ہم نصابِ عشق کا خود پڑھتے پڑھاتے جاتے

❖

دل سے خیال گنبدِ خضریٰ نہ جائے گا
وہ لمحہ حاضری کا بھلایا نہ جائے گا

میں ہوں درِ رسول کا ادنیٰ سا اک غلام
اُس در پہ سر جھکا کے اٹھایا نہ جائے گا

دنیا میں جانتا ہوں تجھے تیرے پیار کو
مجھ کو کسی فریب میں لایا نہ جائے گا

آلِ نبی کا اِس لئے دیتا ہوں واسطہ
جز اِن کے مصطفیٰ کو منایا نہ جائے گا

جو گھر سجا ہو سرورِ عالم کی یاد سے
وہ گھر کبھی کسی سے جلایا نہ جائے گا

ہو خیر تیری تیرے مدینے کی یا رسول
کیا اب کے مجھ کو در پہ بلایا نہ جائے گا

ساقی تری نگاہ سے جن کو ملے ہیں جام
ان مے کشوں کو ہوش میں لایا نہ جائے گا

میں دے چکا ہوں آپکے ہاتھوں میں اپنا ہاتھ
غیروں کی سمت ہاتھ بڑھایا نہ جائے گا

کیا کیا نہیں ملا مجھے میرے کریم سے
جو جو کرم ہوا ہے بھلایا نہ جائے گا

جس میں نہ ذکر ہو مرے مدنی کریم کا
اُس بزم میں میں کیا مرا سایہ نہ جائے گا

چھٹنے نہ پائے گی کبھی تاریکیٔ حیات
جب تک چراغِ عشق جلایا نہ جائے گا

دیوانہ جس جگہ پر بھی بیٹھا ہے دوستو
مر جائیگا کسی سے اُٹھایا نہ جائے گا

ہوگا نہ میرے چارہ گروں سے میرا علاج
جب تک درِ رسول پہ جایا نہ جائے گا

مر کر بھی کم نہ ہوں گی کبھی تیری مشکلیں
ان کو جو درمیان میں لایا نہ جائے گا

جاں دے کے بھی حسین نے ثابت یہ کر دیا
غیروں کے آگے سر یہ جھکایا نہ جائے گا

نظر کرم حضور کی ہو گی نہ جب تلک
سویا ہوا نصیب جگایا نہ جائے گا

مجھ کو ملا ہے عشق و محبت کا راستہ
اس راستے سے مجھ کو ہٹایا نہ جائے گا

جو گر پڑے نیازؔی محبت کی راہ میں
جز مصطفیٰ کسی سے اٹھایا نہ جائے گا



کوئی کیا جانے کیا ہے مے خانہ
دردِ دل کی دوا ہے مے خانہ

ہے یہ اعجاز چشم ساقی کا
ہر نظر میں کھلا ہے مے خانہ

مست و بے خود بنائے دیتی ہیں
تیری آنکھیں ہیں یا ہے مے خانہ

میکشوں کا ہجوم رہتا ہے
کھول جب سے لیا ہے مے خانہ

مست سارے طواف کرتے ہیں
عاشقوں کا پتہ ہے مے خانہ

نظریں ملتی ہیں جام ملتے ہیں
کتنا اچھا ترا ہے مے خانہ

جلوۂ یار دیکھنے کے لئے
دل کے اندر کھلا ہے مے خانہ

میکشوں کو دعائیں دو ساقی
جن کے دم سے سجا ہے مے خانہ

جو دلوں کو سکون دیتا ہے
وہ مرے یار کا ہے مے خانہ

دیر و کعبہ کی بات اپنی ہے
دل کو اچھا لگا ہے مے خانہ

سجدے کرتا ہوں پی کے مستی میں
کتنا اچھا ترا ہے مے خانہ

ہے لباسِ عروس میں ساقی
آج دولہا بنا ہے مے خانہ

رند گرتے ہیں پائے ساقی پر
میکشوں پر فدا ہے مے خانہ

مجھ سا شاید ملا نہیں کوئی
پھر مجھے ڈھونڈتا ہے مے خانہ

کیوں نیازیؔ میں چھوڑ کر جاؤں
مشکلوں سے ملا ہے مے خانہ



تیری یاد میں میں مٹا رہوں مجھے دل سے اپنے مٹا نہ دے
ترے سنگِ در پہ پڑا رہوں کہیں مجھ کو کوئی اُٹھا نہ دے

تجھے یاد صبح و مسا کروں، ترے نام پر میں جیوں مروں
میں تری گلی سے پرے رہوں، مجھے ایسی کوئی سزا نہ دے

مجھے اپنے در سے جدا نہ کر، مجھے اپنے غم سے رہا نہ کر
مجھے زندگی کی طلب نہیں مجھے زندگی کی دعا نہ دے

میں فقیر مست الست ہوں، نہ بلند ہوں نہ میں پست ہوں
میں ازل سے حسن پرست ہوں، مجھے درد دے تو دوا نہ دے

وہ گدا نواز ہیں ہوش کر، ہے ادب یہی رہے چشم تر
یہ درِ حبیب ہے بے خبر، یہاں نام لے کے صدا نہ دے

کہاں معتبر ہے وہ آدمی، نہیں اس کی کوئی بھی زندگی
نہ قبول اس کی ہو بندگی، ترا ذکر جس کو مزا نہ دے

ہے نیازی کی یہی التجا، یہی آرزو یہی مدعا
وہ جو دیکھے غیر کا در شہا، مجھے ایسی آنکھ خدا نہ دے

❖

تقدیر کے لکھے پہ نہ جا اور بھی کچھ مانگ
محدود نہیں اُن کی عطا اور بھی کچھ مانگ

دینے کے ہیں انداز عجب مرے سخی کے
دامانِ طلب بھر کے کہا اور بھی کچھ مانگ

مولا کے خزانوں کے ہیں قاسم مرے آقا
دنیا کی تو باتوں میں نہ آ اور بھی کچھ مانگ

کیا کیا نہ کرم مجھ پہ ہوا مرے نبی کا
اس پر بھی مگر دل نے کہا اور بھی کچھ مانگ

مانگی تھی ربیعہ نے تو جنت میں حضوری
آقا نے مگر اُس سے کہا اور بھی کچھ مانگ

شاہوں کا نہیں در ہے یہ دربارِ نبی کا
ہر دم یہی آتی ہے صدا اور بھی کچھ مانگ

دنیا بھی ملے گی تجھے عقبیٰ بھی ملے گی
اے رحمت عالم کے گدا اور بھی کچھ مانگ

اس در پہ فقیروں کو صدا کی نہیں حاجت
خود آپ وہ دیتے ہیں صدا اور بھی کچھ مانگ

ہر وقت کھلا رہتا ہے دروازہ سخی کا
آتی ہے صدا پر یہ صدا اور بھی کچھ مانگ

کیا بات ہے داتاؤں کے داتا کی نیازی
ہر چیز مجھے دے کہا اور بھی کچھ مانگ



جیہڑے پاسے وی ٹر جاواں سرکار نظر رکھدے
بیٹھے نے مدینے وچہ دو جگ دی خبر رکھدے

ایہہ اوس نے دسیا اے صدیق ہے ناں جیہدا
جیہڑے یارتوں وِک جاندے کوئی شے وی نئیں گھر رکھدے

تک لین کدی نہ کدی جلوے تیرے روضے دے
منگتے جیہڑے محبوبا زر رکھ دے نہ پر رکھدے

جے چاہویں توں معاف کرے رب تیریاں تقصیراں
جا سرورِ عالم دے دروازے تے سر رکھدے

ہر شے جو کرے صدقے سلطانِ مدینہ توں
سلطانِ مدینہ وی اوہدی جھولی نوں بھر رکھدے

جتھاں شعراں چہ آ جاوے ناں سرورِ عالم دا
تکیا اے نیازی میں اوہ شعر اثر رکھدے



دیو جا مدینے دیاں دعاواں مینوں دین والیو
میرے اتے کرو ایہہ عطاواں دعاواں مینوں دین والیو

جد وی جاؤ شہر مدینے میں وی ہوواں نال تساں دے
لگن نہ تتیاں ہوواواں دعاواں مینوں دین والیو

ایہو حسرت ہے وچ سینے مڑ مڑ جاواں شہر مدینے
ماناں مدینے دیاں چھانواں دعاواں مینوں دین والیو

جتھے سوہنے قدم ٹکائے جتھے جا کے ڈیرے لائے
مڑ مڑ چماں میں اوہ تھانواں دعاواں مینوں دین والیو

میرا مرنا میرا جینا پیارے نبی دا شہر مدینہ
ہور نہ کدھرے میں جاواں دعاواں مینوں دین والیو

ہتھ بنھ جالیاں کول کھلوساں عرضاں کرساں رَج رَج روساں
منگاں میں اوہدیاں عطاواں دعاواں مینوں دین والیو

رہ جاواں نہ میں کسے گلوں سوہنے دے شہر مدینے ولوں
اوندیاں رہن ہواواں دعاواں مینوں دین والیو

میرے دم نال دم بھر دے او میرے لئے جیوندے مردے او
اللہ تہاکوں دیوے جزاواں دعاواں مینوں دین والیو

میرے سوہنے یار نیازی رہن ہمیشہ راضی راضی
میریاں تے ایہو نے دعاواں دعاواں مینوں دین والیو

ہو جاوے جے کرم نوازی سوہنے دی ویکھاں جھوک نیازی
رب دا میں شکر بجاواں دعاواں مینوں دین والیو



پیتا ہے نگاہوں سے مے خوار قلندر کا
میخوار سدا دیکھا سرشار قلندر کا

راس آئے بھلا کیسے ! اے چارہ گرو مجھ کو
میں تو ہوں ازل ہی سے بیمار قلندر کا

ہو جاتی ہے ہر مشکل آسان اس سائل کی
جو نام بھی لیتا ہے اک بار قلندر کا

جی چاہتا ہے میں بھی ان آنکھوں کو بوسے دوں
کرتی رہیں جو آنکھیں دیدار قلندر کا

ہوتی ہے فقیروں کی اس در پہ پذیرائی
آباد خدا رکھے دربار قلندر کا

کھلتا نہیں دروازہ ہر ایک پہ رحمت کا
خوش بخت کو ہوتا ہے دیدار قلندر کا

جز اس کے نیازی نے کچھ اور نہیں مانگا
خوشحال رہے مولا ہر یار قلندر کا



جو بھی سرکار کا ہے دیوانہ
اس کا عالم ہوا ہے دیوانہ

جس کو دیکھو بنا ہے دیوانہ
سب سے اچھا تیرا ہے دیوانہ

غیر کی سمت دیکھتا ہی نہیں
کتنا اچھا تیرا ہے دیوانہ

کیسے بھولوں نوازشیں ان کی
مجھ کو دل بھی دیا ہے دیوانہ

تیری یادوں میں ہی مگن پایا
جب بھی تیرا ملا ہے دیوانہ

کوئی بھی با وفا نہیں دیکھا
جس قدر با وفا ہے دیوانہ

کیوں نہ جا کر کروں طواف اس کا
جس لحد پر لکھا ہے دیوانہ

چڑھ کے سولی پہ بھی اے دیوانو
کلمہ حق بولتا ہے دیوانہ

پھول مہکے ملے بہاروں کے
جس طرف بھی گیا ہے دیوانہ

دولت درد دینے والے کی
خیر ہی مانگتا ہے دیوانہ

ساتھ محفل بھی جھوم اُٹھتی ہے
جس گھڑی جھومتا ہے دیوانہ

وہی منزل کو پانے والے ہیں
جن کا بھی رہنما ہے دیوانہ

اب تو کچھ رنگ اور ہی ہو گا
بزم میں آ گیا ہے دیوانہ

جلوۂ ذات میں ہی گم ہو کے
جانے کیا ڈھونڈتا ہے دیوانہ

شیخ کامل کے عشق میں کھو کر
کیا مزے لوٹتا ہے دیوانہ

ہمہ تن گوش سب کو دیکھتا ہے
جس گھڑی بولتا ہے دیوانہ

اک نیازیؔ کو ہی نہیں دیکھا
جس کو دیکھا ترا ہے دیوانہ



تری نسبت ملی الحمد للّٰہ — مری بگڑی بنی الحمد للّٰہ
جبیں میری تیری چوکھٹ پہ آقا — عقیدت سے جھکی الحمد للّٰہ
تیری نسبت تری الفت کے صدقے — بڑی عزت ملی الحمد للّٰہ
صدا دی جب بھی تیرے آستاں پر — مری جھولی بھری الحمد للّٰہ
جہاں قدسی بھی جھکتے ہیں ادب سے — ہوئی واں حاضری الحمد للّٰہ
وہ میرے سامنے اک روز ہوں گے — وہ آ پہنچی گھڑی الحمد للّٰہ
نبی سے اور نبی کے دوستوں سے — محبت ہو گئی الحمد للّٰہ
بحمد اللہ تمہارا نام لے کر — گذرا اچھی ہوئی الحمد للّٰہ
طلب سے بھی جو دیتا ہے زیادہ — ملا ایسا سخی الحمد للّٰہ
تمہاری مست مست آنکھوں نے میری — بدل دی زندگی الحمد للّٰہ
وہ میری اور میں اُن کی نظر میں — ہے کی یوں بندگی الحمد للّٰہ
پڑھی ہے رات کو جو نعت میں نے — انہیں اچھی لگی الحمد للّٰہ
لگن لاگی ہے جب سے ان سے میری — انہیں کی ہو گئی الحمد للّٰہ
ہے میرے واسطے اتنا ہی کافی — کہے دنیا تری ؟الحمد للّٰہ
میں رکھوں واسطہ دنیا سے کیونکر — میں مانگت آپکی الحمد للّٰہ
ہے میرے کام آئی دو جہاں میں — محبت آپ کی الحمد للّٰہ

مجھے دنیا سے کیا مطلب نیازی
ہے ان سے لو لگی الحمد للّٰہ



من گھن چا ڈھولا ترلے اساں دے
کدوں پیر پیسن میرے گھر تساں دے
لگیاں نیں ڈھولا چر توں اڈیکاں
کئی وار لنگھیاں تیریاں تریکاں
مینوں مار چھڈیا میریاں شریکاں - ڈھلدے نہیں سر توں سائے دکھاں دے
بالاں پئی دیوے میں وچ مسیتاں
لج پال سوہناں پالے پریتاں
نفلی نمازاں تیرے لئی نیتاں - کردے نیں عرضاں منگتے شہاں دے
جیون دے لنگھدے رو رو دیہاڑے
مکدے نہیں ڈھولا سینے دے ساڑے
ہتھ جوڑ کیتے کئی وار ہاڑے - کجھ ترس کھاویں پیریں پیاں دے
اوہدے باجھ دیوے کیہڑا دلاسے
کرساں میں خوشیاں ونڈ ساں پتاسے
زندگی گزاراں ایسے میں آسے - آون گے اِک دن جانی دلاں دے

منتاں منیساں منتاں کریساں
ساری عمر تیریا پانی بھریساں
رڑی بے منگیں جندڑی وی دیساں - ازلوں ہاں ڈھولا نوکر شہاں دے
ویکھیں نہ سوہناں میریاں خطاواں
جانے نیازی تیریاں عطاواں
جیہڑے غم ملے ہن کیہنوں سناواں
کیہڑے در تے جاون مارے غماں دے



سخیاں دے سخی سرور سردار توں صدقے
نقش شہ لاثانی دے میں پیار توں صدقے

رب جانے کی مٹھے مٹھے بولاں چہ سی تیرے
جو سن داسی ہو جاندا سی سرکار توں صدقے

جھک گئے تیرے قدماں اُتے اپنے تے پرائے
دشمن وی ہوئے یار دی گفتار توں صدقے

بھلی نئیں کدی مینوں کریماں دی کریمی
لج پال کریماں دے میں کردار توں صدقے

لاثانی اے میخانہ تے لاثانی نیں مے خوار
میخانے توں صدقے تیرے میخوار توں صدقے

سید نے غماں ماریاں دے درد ونڈائے
کیوں ہوواں نہ ایسے سخی غمخوار توں صدقے

خواباں چہ میرے آ جا میرے درد ونڈا جا
دل جان کراں میں تیرے دیدار توں صدقے

لاثانی دے لاثانی دا ہے جو وی وفادار
لوں لوں میرا لاثانی دے اُس یار توں صدقے

اوہ وقت وی آوے گا نیازؔی بڑی چھیتی
ہووے گا ایہہ جگ آپ دے دربار توں صدقے



ساڈی کاہدی زندگی سوہنے بناں
چنگی لگدی نئیں خوشی سوہنے بناں

چھیتی آ جبریل لے کے یارنوں
سجدا نئیں عرش وی سوہنے بناں

لنگھدیاں رو رو کے راتاں میریاں
گلی سجدی نئیں مری سوہنے بناں

زور لایا اے بڑا چارا گراں
روگ مکنے نئیں کدی سوہنے بناں

دور رہ کے لذتاں نئیں اوندیاں
ہے ادھوری بندگی سوہنے بناں

جپ دار ہناں ہاں میں ناں سرکار دا
کوئی نئیں لنگھدی گھڑی سوہنے بناں

ہور وی آئے نبی پر عرش تے
پہنچیا نئیں کوئی وی سوہنے بناں

حشر وچ سارے نبی دے گئے جواب
گل نئی میری بنی سوہنے بنا

سنگ نیازی مل گیا سرکار دا
میرے پلے ہور کی سوہنے بناں



اک سوہنا مدینے دا من ٹھار بڑا سوہنا
مولا تیری دنیا وچہ تیرا یار بڑا سوہنا

جدوں عرش دے ول چلے ہر کوئی ایہہ کہندا سی
براق بڑا سوہنا اسوار بڑا سوہنا

چھڈ عرش نوں عرشی وی اوندے نے سلامی نوں
ہے سرورِ عالم دا دربار بڑا سوہنا

عرشی وی ٹرے اوندے فرشی وی ٹرے اوندے
لا لیندے نے جتھے وی دربار بڑا سوہنا

غم قبر تے محشر ہووے کیوں نیازی نوں
قسمت نال مل گیا اے غمخوار بڑا سوہنا



مہک رہی ہیں فضائیں حضور آئے ہیں
ہیں مست مست ہوائیں حضور آئے ہیں

ولادتِ شہ کونین کی حسیں گھڑیاں
ہیں دے رہی یہ صدائیں حضور آئے ہیں

نصیب جاگ اُٹھے ہیں گناہ گاروں کے
کسی کے در پہ نہ جائیں حضور آئے ہیں

ہیں شادیانے خوشی کے بجے دو عالم میں
یہ کہہ رہی ہیں گھٹائیں حضور آئے ہیں

ہے کیف و نور کا عالم سرور کے لمحے
ادب سے بزم میں آئیں حضور آئے ہیں

خلیل نے جو نیازی خدا سے مانگی تھیں
وہ رنگ لائیں دعائیں حضور آئے ہیں



آن پڑے ہیں تورے دوارے
بھاگ جگاؤ خواجہ آج ہمارے

پاپوں کی گٹھڑی لے کر آئی ہوں تورے دوار
پاپن ہوں من کی میلی کرپا کرو سرکار
روتا گیا نہ کوئی در سے تمہارے - بھاگ جگاؤ

تو بن کیسے کاٹوں جیون کی میں رتیاں
من پرچاؤں اپنا کر کے تمہاری میں بتیاں
آؤ کبھی تو گھر میں ہمارے - آن پڑے ہیں

میں ہوں بھکارن توری تو ہے غریب نواز
میں ہوں تمہاری بابا میرا تو ہے تو ہی ناز
جیتی ہوں میں تو بابا تیرے سہارے - آن پڑے ہیں

مانگوں نہ سونا چاندی مانگوں کرم کی نجریا
آباد رکھے مولا بابا تمہاری نگریا
اجمیری خواجہ کملی والے کے پیارے - آن پڑے ہیں

جان بھی تیری خواجہ اور یہ دل بھی ہے تیرا
سندر صورتیا والے میں توری داسی تو ہے میرا
میرا تو سب کچھ خواجہ نام تمہارے - آن پڑے ہیں
ڈگمگ ڈولے نیا دور بڑی ہے کنارا
ہم کو بھی دینا خواجہ اپنے کرم کا سہارا
لگ جائے نیا موری اب تو کنارے - آن پڑے ہیں
خواجہ رے خواجہ تجھ کو تیرے پریمیوں کا واسطہ
محفل میں جو بھی آیا کشکول بھر دے سب کی آس کا
لاکھوں کے خواجہ تو نے بخت سنوارے - آن پڑے ہیں
تورے پریمیوں میں ایک پریمی ہے نیازی
لج پال خواجہ میرے رہنا سدا مجھ پہ راضی
ٹکڑوں پہ تیرے سب کے گذارے - آن پڑے ہیں



میں جاواں تے کیویں جاواں — اغیار دے بوہے تے
جی کر دا اے جا پہنچاں — سرکار دے بوہے تے

لارچاریاں تھیں رہیاں — بیماریاں تھیں رہیاں
جد یار مرا آیا — لاچار دے بوہے تے

دامن میرا بھر چھڈیا — خوشیاں دیاں پھلاں تھیں
غم لے کے گیا جد میں — غم خوار دے بوہے تے

راہاں چہ میں رُل مر دا — منزل نہ کدی لبھدی
تقدیر نے لے آندا — سرکار دے بوہے تے

ہن مڑ کے نہ میں جاواں — لج پال دا در چھڈ کے
منیاں میں لکھاں منتاں — من ٹھار دے بوہے تے

کی شان دساں تینوں — سوہنے دے دوارے دی
عشاق دا میلہ اے — سرکار دے بوہے تے

بھجیاں ہویاں اکھیاں تھیں — چپ چاپ کرن عرضاں
دیوانے میں اِنج ویکھے — دلدار دے بوہے تے

دیدار ہے سوہنے دا — دارو میرے روگاں دا
کوئی نہ طبیب آوے — بیمار دے بوہے تے

کجھ کول نئیں زر میرے — نالے نال نئیں پر میرے
مولا میں کیویں جاواں — سرکار دے بوہے تے

اِس آس تے میں ہن تک — جیوندا ہاں مرے سجنو
پاون گے قدم آقا — لاچار دے بوہے تے

ہتھ بنھ کے کریں عرضاں — کونین دے والی نوں
رویں ادب اداباں وچہ — دلدار دے بوہے تے

مینوں یار بناؤندا ناں — دنیا اتے کوئی وی
جاندا نہ نیازی میں — جے یار دے بوہے تے



سرکار کے قدموں پہ یہ سر کیسا لگے گا
وہ آئیں میرے گھر میں تو گھر کیسا لگے گا

بتلائے کوئی جب ہو تصور میں مدینہ
ایسے میں مدینے کا سفر کیسا لگے گا

اللہ کرے میرا مدینے میں ہو مسکن
پُر نور فضاؤں کا نگر کیسا لگے گا

سرکار کے دروازے پہ کس طرح میں مانگوں
اُس در پہ میرا دیدۂ تر کیسا لگے گا

جس در پہ ہے منگتوں کے لئے مرنا بھی جینا
سلطانِ مدینہ کا وہ در کیسا لگے گا

یہ زیست کے لمحات گذر جائیں گے لیکن
گذرے جو مدینے وہ پہر کیسا لگے گا

میں سوچتا رہتا ہوں انہیں پیش کروں کیا
نذرانہء جاں کا یہ گہر کیسا لگے گا

کچھ مانگنے کی قید نہیں گرچہ نیازیؔ
سائل کے لئے وقت سحر کیسا لگے گا



سرکار کے قدموں پہ یہ سر کیسا لگے گا
وہ آئیں میرے گھر میں تو گھر کیسا لگے گا

بتلائے کوئی جب ہو تصور میں مدینہ
ایسے میں مدینے کا سفر کیسا لگے گا

اللہ کرے میرا مدینے میں ہو مسکن
پر نور فضاؤں کا نگر کیسا لگے گا

سرکار کے دروازے پہ کس طرح میں مانگوں
اُس در پہ میرا دیدۂ تر کیسا لگے گا

جس در پہ ہے منگتوں کے لئے مرنا بھی جینا
سلطانِ مدینہ کا وہ در کیسا لگے گا

میرے عیباں دا بے سوہنیاں شمار کوئی نہیں
تیرے جیہا وی تے آقا غمخوار کوئی نہیں
لاویں عاصیاں دے بیڑے نوں توں پار سوہنیاں

تیری بات باجھوں آوندی مینوں بات کوئی نہیں
ہور پلے چہ نیازیؔ دے سوغات کوئی نہیں
تیرے پیاریاں تھیں کرنا ہاں پیار سوہنیاں



مینوں سد لے مدینے اک وار سوہنیاں
تیرا دیکھ لواں سوہنا دربار سوہنیاں

شالا مک جان لیکھاں دیاں راتاں کالیاں
چماں آن کے میں روضے دیاں نوری جالیاں
میں ہوواں تیرا ہووے دربار سو

میرے سدھراں دے بوٹے دیاں ولاں سکیاں
جند مک چلی میریاں نہ آساں مکیاں
میرے لیکھاں وچ لکھ دے بہار سوہ

بوہا رحمتاں دا اک دن کھل جائے گا
میرے جئیاں نوں حضور دا بلاوا آوے گا
مینوں ہر ویلے رہندا انتظار سوہن

فرش عرش اُتے تیریاں نے سلطانیاں
ہون اینیاں حضور دیاں مہربانیاں
چماں روضے دا میں در تے دیوار سوہنی

لگے رہندے بھانبڑ سینے — میں وی جاواں شہر مدینے
سوہنا تیرا دربار — میں تے کجھ وی نئیں

میں اَن تارو ترن نہ جاناں — گھیر لیا مینوں طوفاناں
کر دے بیڑا پار — میں تے کجھ وی نئیں

خلقت سب دیوانی ہوئی — جگ وچہ اوہدے جیڈ نہ کوئی
میں عاصی بدکار — میں تے کجھ وی نئیں

میرے تے نئیں کجھ وی پلے — تیری ذات ہے بلے بلے
نبیاں دے سردار — میں تے کجھ وی نئیں

ایڈا عشق سچا نئیں. میرا — نئیں ناں وسیلہ پکا میرا
کیویں جاواں پار — میں تے کجھ وی نئیں

سوہنے کیتی کرم نوازی — بن گئی میری بات نیازی
شکر کراں لکھ وار — میں تے کجھ وی نئیں



توں صاحب سچیار — میں تے کجھ وی نہیں
توں سوہنی سرکار — میں تے کجھ وی نہیں

تیریاں سب توں اُچیاں ذاتاں — سب توں چنگیاں تیریاں باتاں
توں یاراں دا یار — میں تے کجھ وی نہیں

کوئی نہیں سن دا میریاں عرضاں — پوریاں کر دے میریاں غرضاں
دوریاں وچہ نہ مار — میں تے کجھ وی نہیں

میں عاجز مسکین نماناں — تیرا سارا جگ دیوانہ
عالی تیری سرکار — میں تے کجھ وی نہیں

میں اپنی اوقات نہ جاناں — توں بخشیں ہر اک نوں شاناں
توں ایں پیار ای پیار — میں تے کجھ وی نہیں

ہارن دا مل سوہنیاں ہیرا — ہر دم ایہو بول فقیرا
چنگا اے سنسار — میں تے کجھ وی نہیں

میرے حسین کا وہ گھرانہ ہے جن کا حکم
چلتا ہے ماہتاب پر اور آفتاب پر

اس پر خدا نہ باب کریم کیسے وا کرے
جو بھی پڑا ہے آلِ محمد کے باب پر

گاؤں نہ کیوں نیازیؔ میں نغمے حسین کے
سو جان سے فدا ہوں میں عالی جناب پر



تھا کربلا کا معرکہ پورے شباب پر
چھایا رہا حسین ہر اک آب و تاب پر

غیر خدا کے آگے جھکے کس طرح حسین
یہ لفظ ہی نہیں لکھا ان کی کتاب پر

نسبت ہمیں نصیب ہوئی ہے حسین کی
ہو ناز کیوں نہ ابن علی بو تراب پر

ہوتی نہ گر عزیز خدا کی رضا یزید
پھر دیکھتے کہ کس کی حکومت ہے آب پر

اسلام تو نے زندہ کیا اپنے خون سے
صدقے حسین میں تیرے اس انتخاب پر

جگ جگ جگ وچہ کریں سلطانیاں
اساں مسکیناں تے وی کریں مہربانیاں
ساڈی گلی چوں تیرا ہو جائے گزر ناں

بن کے سہارا میتوں گل نال لاوناں
میرے جئے فقیراں اتے کرم کماوناں
در دے فقیراں دیاں جھولیاں نوں بھرنا

کردا اے پوریاں اوہ گلاں انہونیاں
آپ وی سوہناں اوہدیاں باتاں وی سوہنیاں
غیراں دیاں گلاں اتے میں نئیں کن دھرنا

کوئی نئیں نیازیؔ ڈٹھا تیرے جیہا ڈھولنا
تیرے بولنے دے وچہ سب دا اے بولناں
سچی گل کہن توں نئیں عاشقاں نے ڈرناں



یارا واری واری سوہنے اتوں سب کجھ کرناں
سوہنے لئی جیوندے رہناں سوہنے لئی مرنا

کدی ہون میریاں وی آقا منظوریاں
کول آواں تیرے مک جان سبھے دوریاں
میرا تے ہے کم ایہہ ہر دم عرضاں ای کرناں

کیویں ارمان پورے ہون میرے سینے دے
جلوے میں ویکھاں کیویں شہر مدینے دے
دور مدینہ تیرا پلے کوئی زر ناں

مدنی کریماں اکھاں تیرے نال لائیاں میں
تیرے سوہنے نام دیاں دتیاں دہائیاں میں
نظر کرم دی آقا میرے تے وی کرناں

سب کے داتا سب کے والی شاہ و گدا ہیں تیرے سوالی
تیرا کیسا سخی دربار تجھ سا کوئی نہیں

حسن نگر میں دھوم مچی ہے تجھ سا شاہا کوئی نہیں ہے
تیری سب سے بڑی سرکار تجھ سا کوئی نہیں

میرا حال نہ میرا ماضی جائے کس کے در پہ نیازیؔ
میرا کر دے بیڑا پار تجھ سا کوئی نہیں



کل نبیوں کے سردار تجھ سا کوئی نہیں
جبریل ہے خدمت گار تجھ سا کوئی نہیں

فرش پہ رہ کے فرش بھی دیکھا     فلک بھی دیکھا عرش بھی دیکھا
میں نے دیکھ لیا سنسار     تجھ سا کوئی نہیں

حسن حسین علی کے پیارے     نام خدا پہ تن من وارے
تھارا سارا سخی گھر بار     تجھ سا کوئی نہیں

شہر نبی کے خوب نظارے     ذرّے جگمگ روشن تارے
منگتے کھڑے ہیں تیرے دوار     تجھ سا کوئی نہیں

درد کی ماری کس در جاؤں     تجھ بن کس کو حال سناؤں
میری عرض سنو سرکار     تجھ سا کوئی نہیں

کر کر بیتیں میری رتیاں     شہد سے میٹھی میٹھی بتیاں
تیری جادو بھری گفتار     تجھ سا کوئی نہیں

نبی کا نام لیوا ہوں ازل سے
یہی اک مختصر میرا پتہ ہے

میں مشکل میں کسی کو کیوں پکاروں
مجھے میرے نبی کا آسرا ہے

ہوئی اس پر نبی کی چشم رحمت
جو محفل میں نبی کی آ گیا ہے

کریمی ہے کریم دو جہاں کی
مجھے جو کچھ ملا جتنا ملا ہے

میں جو کچھ ہوں وہ سب کچھ جانتے ہیں
میں کیا ہوں اور میری اوقات کیا ہے

نظر سب پر ہے اور سب کی خبر ہے
میرا آقا شہ ارض و سما ہے



کرم ان کا نہیں تو اور کیا ہے
جو بے مانگے گدا کو مل رہا ہے

میں کیا جانوں ہوں شاہانِ جہاں کو
میرے دامن میں صدقہ آپ کا ہے

جو میرے چاہنے والے ہیں لاکھوں
کسی مردِ قلندر کی دعا ہے

نشہ اتنا نہیں دیکھا کسی میں
نشہ جتنا نبی کی نعت کا ہے

ادب کا ہاتھ سے دامن نہ چھوٹے
کہ یہ دربارِ محبوب خدا ہے

❖

خواجۂ کلیر سے ناطہ ہو گیا　　اپنی بخشش کا بہانہ ہو گیا

شکر کے سجدے کیے جاتے ہیں ہم　　نام منگتوں میں ہمارا ہو گیا

پڑ گئی جب نظر رحمت آپ کی　　جو بھی قطرہ تھا وہ دریا ہو گیا

صابری نسبت ملی جب سے ہمیں　　ان کے ہم صابر ہمارا ہو گیا

ان کی چوکھٹ کا تصور خوب ہے　　سر کو روکا لاکھ سجدہ ہو گیا

ہو گئی جس پر بھی صابر کی نظر　　چاہے وہ ذرّہ تھا صحرا ہو گیا

میں ہوا صابر علاؤ الدین کا　　میرا پھر سارا زمانہ ہو گیا

خبر کر دو یہ میرے حاسدوں کو
میرے لج پال کی مجھ پر عطا ہے

بجھا سکتے نہیں طوفاں اِن کو
دِیا اُن کے کرم کا جل رہا ہے

حضور اپنے ہی دروازے پہ رکھنا
نیازیؔ کی بھی اک التجا ہے

میں بروں سے بھی برا تھا دوستو  نسبت صابر سے اچھا ہو گیا

مل گئے خواجہ قطب گنج شکر  خواجہ اجمیری بھی اپنا ہو گیا

میں کروں کیوں کر نہ سجدے شکر کے  میں تھا کیا اور کیا سے پھر کیا ہو گیا

بن ہی جائے گی نیازؔی اپنی بات
گر قبول اپنا قصیدہ ہو گیا

یہ عنایت ہے فرید الدین کی     جو علاؤ الدیں ہمارا ہو گ

جب جھکا صابر کے قدموں میں یہ سر     میں بڑے اونچوں سے اونچا ہو گ

میرا تن من دھن ہے سب صابر کے نام     دل میرا ان کا دیوانہ ہو گ

خواجگانِ چشت کا فیضان ہے     میں انہیں کا تھا اُنہی کا ہو گ

دے مجھے صابر کا صدقہ یا فرید     آپ کے گھر کا میں منگتا ہو گ

دونوں عالم میں ہوا ممتاز وہ     آپ کا جس پر بھی سایہ ہو گ

صابری ہوں صابری میں صابری     میں بڑے اعزاز والا ہو گ

آپ دیں نہ دیں یہ مرضی آپ کی     میں تو حاضر جیسا بھی تھا ہو گی

پھر نہ بھٹکے گا وہ منزل سے کبھی     آپ کا جس کو سہارا ہو گی

ہم بھی بیٹھے ہیں منتظر کب سے
وہ کبھی آئے گا گلی اپنی

اس کو اچھی نہیں لگی شاید
چار تنکوں کی جھونپڑی اپنی

بے نیازی دل و نگاہ میں وہ
یوں گذرتی ہے ہر گھڑی اپنی



وقف جاناں ہے زندگی اپنی
یاد اُن کی ہے بندگی اپنی

میرا سب کچھ بنام جاناناں
نہ غمی اپنی نہ خوشی اپنی

چشم گریاں نے کہہ دیا سب کچھ
کتنی اچھی ہے خامشی اپنی

غم جاناں تمہارے قدموں پر
وار دی ہے ہر اک خوشی اپنی

بجلیاں غم کی روز گرتی ہیں
ہے بنی جب سے جھونپڑی اپنی

لے کدی ساراں مدینے والیا
کوئی سنے نہ میریاں تیرے بناں

گھر بڑے ویکھے نیازیؔ نے شہا
پیندیاں نئیں پوریاں تیرے بناں



سجدیاں نئیں محفلاں تیرے بناں
لگدیاں نئیں رونقاں تیرے بناں

تیرے صدقے رب کردا اے کرم
ہندیاں نئیں رحمتاں تیرے بناں

ایتھے اوتھے لاج رکھ لئیں سوہنیاں
رب نئیں ہندا مہرباں تیرے بناں

تیری رحمت نال ہویاں لکھ دا
نئیں تے آقا ککھ ساں تیرے بناں

ہون گے لکھاں سخی دنیا تے پر
کون بھردا جھولیاں تیرے بناں

ہوتی رہیں حضور کی بندہ نوازیاں
ان کی عنایتوں کی کبھی انتہا نہ ہو

دنیا کی مہربانیاں اپنی جگہ مگر
میں خاک بھی نہیں ہوں جو اُن کی عطا نہ ہو

یا رب یہی ہے آرزو صدقہ حسین کا
یادِ حضور مر کے بھی ہم سے جدا نہ ہو

دنیا ہو یا لحد ہو کہ میدانِ حشر ہو
بے آبرو کہیں بھی نبی کا گدا نہ ہو

تعلیم ہے یہ میرے رسولِ کریم کی
اُس کو بھی پوچھ جس کو کوئی پوچھتا نہ ہو

ان پر بھی ہوں نوازشیں ان پر بھی ہوں کرم
جن کے نصیب میں تیرے در کی فضا نہ ہو

سمجھوں گا مجھ سے خوش نہیں ہرگز خدا مرا
راضی اگر نیازؔی مرا مصطفےٰ نہ ہو



کم میرا مصطفیٰ سے کبھی رابطہ نہ ہو
مر جاؤں میں حضور کا گر آسرا نہ ہو

عزت نہیں ملی ہے کہ شہرت نہیں ملی
وہ کون سا کرم ہے جو مجھ پر ہوا نہ ہو

یہ کس نے جان ڈال دی مردہ دلوں میں آج
یہ کوچہء حبیب کی ٹھنڈی ہوا نہ ہو

ایسا تو آپ کے کبھی در پر ہوا نہیں
سائل نے مانگا ہو تو سخی نے دیا نہ ہو

وہ سامنے ہے گنبد خضریٰ وہ جالیاں
میرے ہر ایک درد کی کیونکر دوا نہ ہو

بیٹھا ہوں سر جھکائے مواجہہ کے سامنے
ایسے میں کوئی دوست مجھے ڈھونڈتا نہ ہو

تھے میسر مدینے کے شام و سحر
میرے اللہ وہ وقت کیا ہو گئے

پھر مدینے کے ہونے لگے تذکرے
ان کے عشاق جب غمزدہ ہو گئے

اُنکے در کے ہی ٹکڑے ہیں کافی انہیں
جن کے حاجت روا مصطفیٰ ہو گئے

اُن پہ راضی نیازیؔ خدا ہو گیا
جن پہ راضی مرے مصطفیٰ ہو گئے



آپ کے در کے جو بھی گدا ہو گئے
دیکھتے دیکھتے کیا سے کیا ہو گئے

پھر نہ بھولے مدینے کا وہ راستہ
اپنی منزل سے جو آشنا ہو گئے

رکھ دیا اُن کی چوکھٹ پہ سر جس گھڑی
جتنے سجدے قضا تھے ادا ہو گئے

کھل سکے جب نہ لب روبرو آپ کے
میرے آنسو مری التجا ہو گئے

صدقہ مانگا نبی سے جو حسنین کا
ان کے لطف و کرم بے بہا ہو گئے

دید دا دارو اے کافی تیرے اس بیمار نوں
نئیں شفاواں منگدا بیمار تیرے شہر دا

چھنے تیرے مے کدے چوں اک واری پی لئی
مڑ کتوں پیندا نئیں اوہ میخوار تیرے شہر دا

اوس دی قسمت تے مینوں رشک اوندا اے بڑا
بن دا اے مہماں جو دن چار تیرے شہر دا

بے نیازی دی ایہو ای زندگی تے بندگی
ذکر میں کردا رواں سرکار تیرے شہر دا



کون جانے مرتبہ سرکار تیرے شہر دا
بادشاہ وی اے گدا اے یار تیرے شہر دا

دل ہے دیوانہ مرا سرکار تیرے شہر دا
مر کے وی بھلناں کدی نئیں پیار ترے شہر دا

وار دیواں شہر تیرے توں میں اس دنیا دا پیار
پیاریاں توں وی اے پیلا پیار تیرے شہر دا

ہے مرے دل دی تمنا مدتاں توں یا نبی
کرلواں دیدار میں اکوار تیرے شہر دا

تیرے در دے باجھ آقا نئیں کتوں ملنی شفا
دارو میرے روگ دا دیدار تیرے شہر دا



دہلیز پہ سرکار کی جو لوگ پڑے ہیں
وہ خود بھی بھلے ان کے مقدر بھی بھلے ہیں

دامانِ طلب ان کے عطاؤں سے بھرے ہیں
جو تھام کے سرکار کی جالی کو کھڑے ہیں

اس دل کے مقدر میں نہیں کوئی بھی ظلمت
جس دل میں دیئے آپ کی یادوں کے جلے ہیں

تسکین بداماں ہے ہر اک سانس ہمارا
جس دن سے ترے نام پہ بے دام بکے ہیں

سرشار ہیں سرشار وہ سرشار رہیں گے
پیمانے توجہ سے تری جن کو ملے ہیں



کہیں بند میکدہ ہے کہیں جام چل رہا ہے
تیری رحمتوں کا دریا ہے جو عام چل رہا ہے

کوئی مانے یا نہ مانے یہ کریم کا کرم ہے
تیرا کام چل رہا ہے میرا کام چل رہا ہے

کتنے نظام آئے نہ رہ سکے وہ جاری
جو نظام ہے نبی کا وہ نظام چل رہا ہے

ہے اسی کا سب زمانہ ہے اسی کی بادشاہی
تیرے راستے پہ تیرا جو غلام چل رہا ہے

چاہو جو قرب ان کا تو پڑھو درود اُن پر
یہ وظیفہ ہے اک ایسا جو مدام چل رہا ہے

میں کون ہوں میں کیا ہوں جو کچھ بھی ہوں نیازیؔ
نامِ نبی کا صدقہ مرا نام چل رہا ہے



طوفان غم کے سر پہ جو آئے وہ ٹل گئے
ان کے کرم سے میرے مقدر بدل گئے

انداز کتنے حسن طلب کے بدل گئے
دیوانے کوئے سرورِ دیں سر کے بل گئے

رودادِ غم سنانے کو جب لب نہ کھل سکے
پیش حضور بس مرے آنسو نکل گئے

یہ شہر مصطفیٰ کی محبت کا اثر ہے
دیوانے سن کے ذکر مدینہ مچل گئے

اعجاز ہے یہ ذکر رسالتمآب کا
لمحاتِ غم تھے جتنے بھی خوشیوں میں ڈھل گئے

جنت کے اُٹھائے ہیں مزے شام سویرے
سائے میں ترے روضے کے جو بیٹھے ہوئے ہیں

وہ در ہے شہنشاہِ دو عالم کا جہاں پر
دنیا کے شہنشاہ بھی منگتوں میں کھڑے ہیں

جس وقت بھی چاہے کوئی سرکار سے مانگے
دروازے مرے آقا کی رحمت کے کھلے ہیں

اس بندۂ ناچیز سے کس طرح رقم ہوں
مجھ پر مرے لج پال کے احسان بڑے ہیں

وہ قادری، چشتی ہوں فریدی کہ نیازیؔ
سرکار کے مے خانے ہر اک سمت کھلے ہیں

❖

عشق دیاں اگاں نیوں لائیاں جاندیاں
لگ جان پھیر نہیں بجھائیاں جاندیاں

گل ہے ضرور کوئی سوہنے اُپروں
ایویں تے نہیں دولتاں لٹائیاں جاندیاں

عشق دے سکول عاشقاں نوں ویکھیا
وکھریاں کتاباں نے پڑھائیاں جاندیاں

کسے دیاں شاناں جے ودھائیاں رب نے
کسے دے گھٹائیاں نہیں گھٹائیاں جاندیاں

عشق دی کٹھالی وچہ میں مار کے
فیر کتے رنگتاں چڑھائیاں جاندیاں

یہ بارگاہِ سید عالم ہوے دوستو
آواز اونچی ہو گئی سارے عمل گئے

ان کی کرم نوازیاں ہوں گی تو دیکھنا
گر آج ہم مدینے نہ پہنچے تو کل گئے

سچ ہے نیازیؔ ٹکڑے مدینے کے نام کے
میری حیات میرا مقدر بدل گئے



شانِ خدائے پاک کے مظہر حضور ہیں
اس کائناتِ حسن کے زیور حضور ہیں

دل دشمنوں کے جیت لئے ان کی ذات نے
خلق خدا میں خلق کے پیکر حضور ہیں

اللہ نے ہے آپ کو کوثر عطا کیا
قرآن میں ہے صاحب کوثر حضور ہیں

رکھی گئی ہے عشق پہ بنیادِ کائنات
اور بالیقین عشق کا محور حضور ہیں

دنیا کا غم، لحد کا ہو ڈر، آخرت کا خوف
ہر مرحلے میں حامی و یاور حضور ہیں

اللہ دے کرم دیاں ہون بارشاں
جتھے کتے محفلاں سجائیاں جاندیاں

گھر بار وار کے حسینؑ دسیا
اپنیاں کدے نئیں منائیاں جاندیاں

اونہاں دیاں لذتاں عجیب ویکھیاں
نظراں دے نال جو پلائیاں جاندیاں

چہرہ ہندا یار دا نگاہواں سامنے
ایویں تے نئیں گردناں کٹائیاں جاندیاں

سعدیہ دے حصے سی حضور آوناں
بھاویں سارے جگ دیاں دائیں جاندیاں

تن من وار دے نیازیؔ یار توں
گھروں تیرے کیوں بادشائیاں جاندیاں



روشن جن کے عشق سے سینے ہوتے ہیں
ان کے دل ہر وقت مدینے ہوتے ہیں

لکھ دیا جائے جن پر نامِ محمد ﷺ کا
موجوں سے وہ پار سفینے ہوتے ہیں

زینت بن جائیں جو یار کی محفل کی
وہ سب سے انمول نگینے ہوتے ہیں

جاتے ہیں سرکار کے در پر لوگ وہی
عشق کے جام جنہوں نے پینے ہوتے ہیں

روز سجاتے ہیں ہم محفل آقا کی
اپنے تو ہر روز شبینے ہوتے ہیں

ہوتے رہیں گے لوگ سدا جس سے فیضیاب
رحمت کا ایک ایسا سمندر حضور ہیں

اپنے نصیب وار دوں اس خوش نصیب پر
جس قلب خوش نصیب کے اندر حضور ہیں

غیروں سے مانگتا نہیں میں بھیک اس لئے
میرا نصیب میرا مقدر حضور ہیں

محشر کا امتحان بڑا ہی کٹھن سہی
کچھ غم نہیں کہ شافع محشر حضور ہیں

بخشش کے واسطے یہ حوالہ ہے معتبر
ہم ہیں گناہگار تو سرور حضور ہیں

مالک کہوں نیازؔی کہ مولا کہوں انہیں
دل نے کہا کہ اس سے بھی بڑھ کر حضور ہیں



چشم رحمت ہو یا رسول اللہ
پوری حسرت ہو یا رسول اللہ

میں بھی آؤں جناب کے در پر
گر اجازت ہو یا رسول اللہ

آپ تو جانتے ہیں کیا ہوں میں
مجھ پہ شفقت ہو یا رسول اللہ

پڑھتے رہنا درود اور سلام
میری عادت ہو یا رسول اللہ

عمر گذرے اسی لگن میں مری
لب پہ مدحت ہو یا رسول اللہ

وہ اللہ کی رحمت جوش میں لاتے ہیں
یار ندامت کے جو پسینے ہوتے ہیں

عشق کے نور سے جن کی آنکھیں روشن ہیں
وہ نابینے اصل میں بینے ہوتے ہیں

جب بھی مانگو آپ کا صدقہ ہی مانگو
مانگنے کے بھی یار قرینے ہوتے ہیں

عشق نبی کی دولت سے محروم ہیں وہ
جن لوگوں کے دل میں کینے ہوتے ہیں

ڈھونڈ نیازیؔ لوگ زمانے میں ایسے
درد کے جن کے پاس خزینے ہوتے ہیں



سرکار یوں لگا ہے تجھے دیکھنے کے بعد
اللہ کو پا لیا ہے تجھے دیکھنے کے بعد

دنیا کی بھیڑ میں کہیں گم ہو گیا تھا میں
اپنا پتہ چلا ہے تجھے دیکھنے کے بعد

حسن جہاں ہے گرچہ حسیں سے حسین تر
نظروں میں کب جچا ہے تجھے دیکھنے کے بعد

آیا جو تیری بزم محبت میں ایک بار
تیرا ہی ہو گیا ہے تجھے دیکھنے کے بعد

بھولے سے بھی نہ جاؤں گا اب غیر کی طرف
یہ میرا فیصلہ ہے تجھے دیکھنے کے بعد

زیست گذری ہے عرض کرتے ہوئے
اب زیارت ہو یا رسول اللہ

آتا جاتا رہوں مدینے میں
ایسی صورت ہو یا رسول اللہ

صدقہ سرکار سبز گنبد کا
میری عزت ہو یا رسول اللہ

در کھلیں جس گھڑی عنایت کے
مجھ سا مانگت ہو یا رسول اللہ

بھیک ہوں مانگتا مدینے کی
اچھی قسمت ہو یا رسول اللہ

بات بن جائے گی نیازیؔ کی
گر عنایت ہو یا رسول اللہ



خدا کے نور سے روشن ہیں مصطفیٰ کے چراغ
نبی کے دم سے فروزاں ہیں دوسرا کے چراغ

یہ لطف خاص ہے آقا تیری عنایت ہے
جو جل رہے ہیں ابھی تک ترے گدا کے چراغ

کسی غریب کی کٹیا ہو یا رئیس کدہ
ہر ایک گھر میں ہیں جلتے تری عطا کے چراغ

وہ شاد پور ہو علی پور ہو یا کہ چورہ ہو
ہر ایک سمت ہی روشن ہیں مصطفیٰ کے چراغ

جہاں میں لاکھوں ہی جل جل کے بجھتے دیکھے ہیں
مگر بجھے نہ کسی سے ترے گدا کے چراغ

دل ہے کہ مانتا ہی نہیں اب کسی کی بات
دیوانہ ہو گیا ہے تجھے دیکھنے کے بعد

ایسا حسین ایسا نہیں کوئی خوبرو
دل نے مجھے کہا ہے تجھے دیکھنے کے بعد

دیکھا تجھے نیازؔی نے قسمت سنور گئی
گھر خلد بن گیا ہے تجھے دیکھنے کے بعد



ہوا اُن کے کرم کی یوں چلی ہے
فضائے دل بہت مہکی ہوئی ہے

مرے خواجہ سے جس کو بھی ہے نسبت
بھلا کس چیز کی اس کو کمی ہے

نہ کیونکر ہو وہاں اللہ کی رحمت
جہاں خواجہ تری محفل سجی ہے

نگاہوں میں جچے کیا شانِ شاہی
فقیروں سے ہماری دوستی ہے

لکھا ہو جس جبیں پہ نام تیرا
وہ کب غیروں کی چوکھٹ پر جھکی ہے

رضا جس میں تری ہے وہ رضا ہے
خوشی خواجہ تری میری خوشی ہے

یزیدیت کے دیئے ایک ایک بجھتے گئے
ہیں کربلا میں جلے شاہِ کربلا کے چراغ

حضور اِن کی کسی وقت لو نہ مدھم ہو
جلائے بیٹھے ہیں جو بھی تری وفا کے چراغ

اُجالے بخشے ہیں تو نے ہی تیرہ بختوں کو
حضور میرے بھی روشن فنا بقا کے چراغ

ہے دم میں دم مرے جب تک اے سرورِ عالم
جلائے رکھوں ہمیشہ تری ثنا کے چراغ

بجھا سکیں گے نہ آقا کبھی جہاں والے
ترے کرم سے جلے ہیں ترے گدا کے چراغ

یہ اِذْهَبُوْ نے ہے بتلا دیا زمانے کو
جلیں گے صرف سر حشر مصطفیٰ کے چراغ

مری دعا ہے نیازی کریم آقا سے
رہیں ہمیشہ منور مری دعا کے چراغ



کب ملا ہے کسی سکندر سے
جو ملا ہم کو آپ کے در سے

میری نسبت ہے اللہ والوں سے
ٹل گئی ہر بلا مرے سر سے

خلوتیں کیا ہیں جلوتیں کیا ہیں
پوچھ جا کر کسی قلندر سے

آ رہی ہے صدائے اللہ ھو
کون گذرا ہے من کے مندر سے

اس کو اللہ کا کرم سمجھو
کوئی خالی گیا نہ اس در سے

جو اپنے شیخ کی الفت میں گذرے
وہی تو در حقیقت زندگی ہے

روایت ہے مرے خواجہ کے گھر کی
سخاوت کی ہے اور جی بھر کے کی ہے

مریضِ شامِ غم در پر جو آیا
دوا دے کر دعا بھی خوب کی ہے

بچا ہے کب مری نظروں میں کوئی
مری جس دن سے خواجہ سے لگی ہے

میں جتنی بار بھی در پر گیا ہوں
مرادوں سے مری جھولی بھری ہے

رہے جاری ہمیشہ فیض اُن کا
دعا میری نیازیؔ اب یہی ہے



اس کے ہر ایک درد کا درمان ہو گیا
جس کا ولی کی ذات پہ ایمان ہو گیا

جب سے ہوئی ہے مجھ پہ نظر اس فقیر کی
خوشیوں کا میری دوستو سامان ہو گیا

ہو جائے جس پہ اللہ کا درویش مہرباں
اس پر تو راضی خود مرا رحمان ہو گیا

ان کی سخا کے نغمے وہ گاتا ہے عمر بھر
میرے سخی کا جو کبھی مہمان ہو گیا

گھر گھر تمہارا ذکر ہے گھر گھر تری صدا
گھر گھر مرے سخی تیرا فیضان ہو گیا

نسبت ملی نیازیؔ جو دامانِ یار کی
میرا ہر ایک مسئلہ آسان ہو گیا

میرے لج پال کی عطاؤں کی
آ رہی ہے صدا ہر اک گھر سے

ایک قطرہ ہمیں بھی دے ساقی
اپنے فیضان کے سمندر سے

اللہ والوں کے در پہ سر رکھ دے
دل نے آواز دی ہے اندر سے

سب کو خیرات بانٹنے والے
ایک ٹکڑا ہمیں بھی لنگر سے

ہو نگاہِ کرم نیازؔی پر
خالی جائے نہ آپ کے در سے



دل دیاں کہنوں سناواں سوہنیاں
کیہڑے در تے سر جھکاواں سوہنیاں

میریاں ویکھیں نہ اوگنہاریاں
بخش دے مریاں خطاواں سوہنیاں

چارہ کر کے تھک گئے نے چارہ گر
بخش دے مینوں شفاواں سوہنیاں

آخری ساہواں گذاراں در ترے
میریاں سن لے دعاواں سوہنیاں

میں وی منگتا ہاں ترے دربار دا
ہون میرے تے عطاواں سوہنیاں

بارشاں رحمت دیاں کر میرے تے
میں ترے در دا گداواں سوہنیاں

گل نیازیؔ دی بناون والیا
میں تیرے قربان جاواں سوہنیاں

